کہنی سُنی — مدیرہ — 14
کرن کرن روشنی — ادارہ — 15
ہمارے نام — نادرہ خاتون — 21

**آپ سے کیا پردہ**

رباعی سے رکابی تک — انشائیہ — 20

**خاتون کی ڈائری**

میری ڈائری سے — امت الصبور — 275

**مجھ سے ملیے**

عروسہ صدیقی — شاہین رشید — 27

**انٹرویو**

ناہید انصاری — شاہین رشید — 31

**ناول**

چراغ آخر شب — رفعت ناہید — 36
میرے خواب لوٹا دو — نگہت عبداللہ — 240

**مکمل ناول**

مصحف — نمرہ احمد — 156
دریچہ تو کھولیے — نایاب جیلانی — 76

**ناولٹ**

سفال گر — بشریٰ سعید — 210

**افسانے**

بلا عنوان — نجمہ ثاقب — 60
سر پھرے — حیا بخاری — 66
بھرم — شاہدہ ملک — 153
دکھ کا جہنم — طور سینا — 150
یاد دہانی — مریم فردوس — 234

**نظمیں غزلیں**

غزل — ناصر زیدی — 270
غزل — شان الحق حقی — 270
نظم — احفاظ الرحمٰن — 271
غزل — ام ثمامہ — 271

**زرنگار پھول**

زرنگار سلسلہ — شگفتہ جاہ — 272
خبریں وبریں — غزل ثوبان — 280
روشن حرف — شفق چودھری — 278

**میری بیاض سے**

آپ کی بیاض سے — خالدہ جیلانی — 276

**پکوان**

رمضان کے پکوان — خالدہ جیلانی — 282

**نفسیات**

نفسیاتی ازدواجی الجھنیں — عدنان — 287

**بیوٹی بکس**

بیوٹی بکس کے مشورے — امت الصبور — 289




اگست 2011
جلد 39 شمارہ 4
قیمت 50 روپے

خط و کتابت کا پتہ: خواتین ڈائجسٹ، 37 - اردو بازار، کراچی۔

پبلشر آزر ریاض نے ابن حسن پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر شائع کیا۔ مقام: بی 91، بلاک W، نارتھ ناظم آباد، کراچی

Phone: 32721777, 32726617, 021-32022494 Fax: 92-21-32766872
Email: khawateendigest@hotmail.com , info@khawateendigest.com

مدیر

# کہی سنی

خواتین ڈائجسٹ کا اگست کا شمارہ لیے حاضر ہیں۔

14 - اگست 1947ء اور ستائیس رمضان المبارک کی بابرکت رات - دُنیا کے نقشہ پر ایک ملک اُبھر۔ برصغیر کے مسلمانوں کو آزادی نصیب ہوئی - انہوں نے انگریزوں کی غلامی اور ہندوؤں کے تعصب اور تنگ نظری سے نجات پائی۔

پاکستان برصغیر کے مسلمانوں کے لیے اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ ایک نعمت تھا۔ جسے پوری دُنیا کے سامنے مثال بننا تھا۔ ایک زرعی ملک جو معدنیات، تیل اور گیس کے ذخائر سے مالا مال تھا لیکن ہم نے اس نعمت کی قدر نہیں کی اور آدھا حصہ گنوا بیٹھے۔ ہم اللہ تعالیٰ کی ناشکری کے مرتکب ہوئے اور آج تمام تر وسائل کے ہوتے ہوئے بھی بدحالی کا شکار ہیں۔

ایک بار پھر اگست کا مہینہ ہے اور رمضان المبارک ہم پر سایہ فگن ہو رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر پاکستان کی سلامتی اور خوش حالی کے لیے دُعا کریں۔ یہ ہمارے لیے واحد گوشۂ عافیت اور جائے پناہ ہے۔

قارئین کو ہماری جانب سے جشنِ آزادی مبارک۔ اللہ تعالیٰ ہمارے وطنِ پاک کو رہتی دُنیا تک سلامت رکھے۔ آمین۔

## خوش خبری،

فرحت اشتیاق ہمارے قارئین کی پسندیدہ مصنفہ ہیں۔ محبت کے جذبوں کو جس پاکیزگی اور خوب صورتی سے پیش کرتی ہیں وہ فرحت کا ہی حصہ ہے۔ وہ اپنے حساس اور منفرد انداز تحریر سے قارئین کے دلوں کو چھو لیتی ہیں۔ طویل غیر حاضری کے بعد آپ کے لیے وقت نکال کر فرحت اشتیاق نے ناول لکھا ہے۔ جو ستمبر کے شمارے عید نمبر میں شامل ہوگا۔

یہ ہماری طرف سے قارئین کے لیے عید کا تحفہ ہے۔

## عید سروے،

ستمبر کا شمارہ عید نمبر ہوگا۔ عید نمبر میں عید سے متعلق تحریریں اور دیگر مستقل سلسلے شامل ہوں گے۔ قارئین کی شرکت کے لیے عید سروے بھی شامل ہوگا۔

سروے کے سوالات یہ ہیں۔

1 - عید کے لوازم میں نئے کپڑے، جوتے، چوڑیاں، مہندی، گھر کی آرائش، عمدہ پکوان شامل ہیں۔ آپ عید کی تیاری اور شاپنگ میں سب سے زیادہ اہمیت کس چیز کو دیتی ہیں۔

2 - آپ کا عید کا دن کیسے گزرتا ہے؟ اگر اپنی مرضی سے گزارنے کا موقع دیا جائے تو کیسے گزاریں گی؟

3 - ہر گھر میں ایک خاص ڈش ہوتی ہے۔ اسے نہ صرف گھر والے فرمائش کرکے بنواتے ہیں بلکہ آنے والے مہمان بھی خوش ہو کر کھاتے ہیں۔ ایسی کوئی خاص ڈش آپ کے ہاں بنتی ہے تو اس کی ترکیب لکھیں۔

ان سوالات کے جوابات اس طرح بھجوائیں کہ ہمیں 20 - اگست تک موصول ہو جائیں۔ ساتھ اپنی ایک عدد تصویر بھی بھجوائیں۔ لیکن تصویر لازمی نہیں ہے۔

## محمود خاور کی برسی،

کچھ لوگ دُنیا میں محبتیں بانٹنے اور سمیٹنے کے لیے آتے ہیں۔ محمود خاور ایسی ہی ہستی تھے۔ بچوں اور بڑوں میں یکساں مقبول، سب سے محبت کرنے والے، سب کا احترام کرنے والے۔ ایسے لوگ دُنیا سے چلے بھی جائیں تو ان کی یادیں، ان کے کام انہیں زندہ رکھتے ہیں۔

20 - اگست کو محمود خاور کی برسی کے موقع پر آپ سب سے دُعائے مغفرت کی درخواست ہے۔



قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دینِ اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔ قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔

پوری امتِ مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے، اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔

کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابوداؤد، سنن نسائی، جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے، وہ کسی سے مخفی نہیں۔

ہم جو احادیث شائع کر رہے ہیں، وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگانِ دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کرن کرن روشنی

ادارہ

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روزوں کا بیان

حضرت ابو سلمہ رحمتہ اللہ علیہ سے روایت ہے، انہوں نے کہا۔ میں نے حضرت عائشہؓ سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روزوں کے بارے میں سوال کیا تو اُم المومنینؓ نے فرمایا۔

"نبی صلی اللہ علیہ وسلم روزے رکھتے تھے، حتیٰ کہ ہم کہتے کہ اب تو آپ روزے ہی رکھتے جائیں گے۔ اور روزے چھوڑتے تو ہم کہتے کہ اب تو آپ نے روزے چھوڑ ہی دیے ہیں۔ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی شعبان سے زیادہ کسی مہینے میں روزے رکھتے نہیں دیکھا۔ آپ چند دن کے سوا ماہ شعبان کے (سارے) روزے رکھ لیتے تھے۔"

### فوائد

1- نفلی روزے مسلسل رکھنا بھی جائز ہے، جبکہ ہر روزہ افطار کیا جائے، یعنی وصال نہ کیا جائے، کیونکہ وہ ہمارے لیے ممنوع ہے۔

2- نفلی روزے سال کے ہر مہینے میں رکھے جا سکتے ہیں۔

3- مسلسل ایک مہینہ نفلی روزے رکھنا خلاف سنت ہے۔

4- ماہ شعبان میں نفلی روزوں کا اہتمام زیادہ ہونا چاہیے۔

5- حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے، انہوں نے فرمایا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (مسلسل) روزے رکھتے تھے، حتیٰ کہ ہم کہتے، آپ افطار نہیں کریں گے۔ اور افطار کرتے حتیٰ کہ ہم کہتے، آپ روزے نہیں رکھیں گے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب سے

مدینہ تشریف لائے، آپ نے رمضان کے سوا کبھی مسلسل ایک مہینہ روزے نہیں رکھے۔

6۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاصؓ سے روایت ہے، انہوں نے کہا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"اللہ کو سب سے زیادہ محبوب روزہ داؤد علیہ السلام والا روزہ ہے۔ آپ ایک دن روزہ رکھتے تھے اور ایک دن چھوڑتے تھے اور اللہ کو سب سے زیادہ جو نماز پسند ہے وہ داؤد علیہ السلام کی نماز ہے۔ آپ آدھی رات تک سوتے اور تہائی رات میں نماز پڑھتے اور رات کا چھٹا حصہ سوئے رہتے۔"

## فوائد

1۔ نفلی عبادات کی مقدار کم و بیش ہو سکتی ہے۔ آدمی چاہے تو زیادہ نوافل ادا کرے، چاہے کم رکعتیں پڑھ لے۔ اس طرح چاہے زیادہ روزے رکھے، چاہے کم رکھے، البتہ ان امور سے اجتناب کرے جن سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہے۔

2۔ حضرت داؤد علیہ السلام کے انداز پر نفلی روزے رکھنا سب سے افضل ہے۔ اس سے سمجھا جاسکتا ہے کہ اس سے زیادہ نفلی روزے رکھنے سے ثواب کم ہو جائے گا۔

3۔ حضرت داؤد علیہ السلام والے روزے اس لیے افضل ہیں کہ اس طریقے سے انسان کو جسم کا، اہل و عیال کا اور دوسرے لوگوں کا وہ حق ادا کرنے کا بھی موقع مل جاتا ہے، جو ہمیشہ روزے رکھنے کی صورت میں ادا نہیں کیا جاسکتا اور اللہ کی عبادت کرکے ثواب بھی حاصل ہو جاتا ہے اور ایک لحاظ سے یہ دائمی عمل بھی بن جاتا ہے۔ جو اللہ کو پسند ہے۔

4۔ نماز تہجد رات کے کسی بھی حصے میں ادا کی جاسکتی ہے، تاہم مذکورہ بالا صورت افضل ہے کیونکہ اس میں بھی جسم کے حق اور اللہ کے حق کا ایک خوب صورت توازن موجود ہے۔

5۔ داؤد علیہ السلام والی نماز کی صورت یہ ہے، مثلاً" ایک رات بارہ گھنٹے کی ہو تو اس میں چھ گھنٹے آرام کیا جائے، پھر اٹھ کر چار گھنٹے نماز تہجد اور عبادت میں گزارے جائیں، پھر دو گھنٹے تک آرام کر لیا جائے۔

## شوال کے چھ روزے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آزاد کردہ غلام حضرت ثوبانؓ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"جس شخص نے عیدالفطر کے بعد چھ روزے رکھے اس کے پورے سال کے روزے ہو گئے۔ جو شخص نیکی کرے اس کے لیے اس کا دس گنا ثواب ہے۔"

## روزہ رکھنے کی فضیلت

سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا۔

"اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یوں تو بنی آدم کا ہر عمل اس کے لیے ہے، سوائے روزے کے، کہ وہ خاص میرے لیے ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا اور روزہ (گناہوں سے) سپر (ڈھال) ہے پھر جب کسی کا روزہ ہو تو اس دن گالیاں نہ بکے اور آواز بلند نہ کرے پھر اگر کوئی اسے گالی دے یا لڑنے کو آئے تو کہہ دے کہ میں روزے سے ہوں۔ اس قسم ہے اس پروردگار کی کہ محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی جان اس کے ہاتھ میں ہے کہ بے شک روزہ دار کے منہ کی بو اللہ تعالیٰ کے آگے قیامت کے دن مشک کی خوشبو سے زیادہ پسندیدہ ہے۔ اور روزہ دار کو دو خوشیاں ملتی ہیں جن سے وہ خوش ہوتا ہے۔ ایک تو وہ اپنے افطار سے خوش ہوتا ہے اور دوسرا وہ اس وقت خوش ہو گا جب وہ اپنے روزے کے سبب اپنے پروردگار سے ملے گا۔"

## ماہِ رمضان کی فضیلت

سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا۔

"جب رمضان آتا ہے تو جنت کے دروازے کھل





جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند ہو جاتے ہیں اور شیاطین زنجیروں میں کس (باندھ) دیے جاتے ہیں۔"

## ماہ رمضان سے پہلے ایک دو روزے نہ رکھو

سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا۔

"رمضان سے پیشگی ایک دو روزے مت رکھو، سوائے اس شخص کے جو ہمیشہ ایک مقررہ دن میں روزہ رکھتا ہو اور وہی دن آ جائے تو وہ اپنے مقررہ دن میں روزہ رکھ لے۔ (مثلاً" جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھتا تھا اور انتیس اور تیس تاریخ میں شعبان کے وہی دن آ گئے تو وہ روزہ رکھ لے)۔"

## روزہ چاند دیکھنے پر ہے

سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے چاند کا ذکر فرمایا اور فرمایا۔

"جب تم چاند دیکھو تو روزہ رکھو اور جب تم اس کو دیکھو، تب ہی افطار کرو پھر اگر بادل آجائیں تو تیس روزے پورے رکھو (اس کے بعد عید کرو)۔"

## بے شک اللہ نے اسے لمبا کر دیا ہے

"سیدنا ابو البختری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ہم عمرہ کو نکلے اور جب (مقام) نخلہ کے درمیان میں پہنچے تو سب نے چاند دیکھنا شروع کر دیا اور بعضوں نے دیکھ کر کہا کہ یہ تین رات کا چاند ہے (یعنی بڑا ہونے کی وجہ سے) اور بعضوں نے کہا کہ دو رات کا ہے پھر ہم سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملے اور ان سے ذکر کیا کہ ہم نے چاند کو دیکھا اور کسی نے کہا کہ تین رات کا ہے اور کسی نے کہا، دو رات کا ہے، تب انہوں نے پوچھا کہ تم نے کون سی رات میں دیکھا؟ تو ہم نے کہا کہ فلاں فلاں رات میں انہوں نے کہا۔

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا۔

"اللہ تعالیٰ نے اس کو دیکھنے کے لیے بڑھا دیا اور وہ اسی رات کا تھا جس رات تم نے دیکھا۔"

## ہر شہر (ملک) کے لیے ان لوگوں کی رویت

کریب کہتے ہیں کہ سیدہ ام فضل بنت حارث رضی اللہ عنہا نے انہیں سیدنا معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس (ملک) شام بھیجا۔ انہوں نے کہا کہ میں شام گیا اور ان کا کام کر دیا اور میں نے جمعہ (یعنی پنجشنبہ) کی شب کو رمضان کا چاند دیکھا پھر مہینے کے آخر میں مدینہ آیا اور سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھ سے پوچھا اور چاند کا ذکر کیا کہ تم نے کب دیکھا؟ میں نے کہا کہ جمعہ کی شب کو۔ انہوں نے کہا کہ تم نے خود دیکھا؟ میں نے کہا، ہاں اور لوگوں نے بھی دیکھا اور روزہ رکھا، سیدنا معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اور لوگوں نے بھی۔ تو سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ ہم نے تو ہفتہ کی شب کو دیکھا اور ہم پورے تیس روزے رکھیں گے یا چاند دیکھ لیں گے تو میں نے کہا کہ آپ سیدنا معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا (چاند) دیکھنا اور ان کا روزہ رکھنا کافی نہیں جانتے؟ انہوں نے کہا کہ نہیں، ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایسا ہی حکم کیا ہے اور یحییٰ بن یحییٰ کو شک ہے کہ حدیث میں "نکتفی" کا لفظ ہے یا "تکتفی" کا۔

## عید کے مہینے (اجر و ثواب کے اعتبار سے)

سیدنا ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا۔ "عیدوں کے دو ماہ ناقص نہیں ہوتے۔ ایک رمضان شریف اور دوسرا ذی الحجہ۔

## روزہ کے لیے سحری کا بیان

سیدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول

اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے فرمایا۔
"سحری کھایا کرو کیونکہ سحری میں برکت ہے۔"

## سحری میں تاخیر کا بیان

سیدنا زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے ساتھ سحری کی پھر صبح کی نماز کے لیے کھڑے ہوئے۔ میں (راوی) نے کہا کہ (سحری اور نماز) دونوں کے درمیان کتنی دیر ہوئی؟ انہوں نے کہا کہ پچاس آیات کے موافق۔ (سحری سے فراغت اور نماز کی تکبیر کے درمیان تقریباً" دس منٹ کا فاصلہ تھا۔)

## اللہ تعالیٰ کے اس قول حتی یتبین لکم...... کے بارے میں

سیدنا سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ جب یہ آیت اتری کہ:
"کھاؤ اور پیو' یہاں تک کہ سفید دھاگہ نمودار ہوجائے۔"
تو آدمی جب روزہ رکھنے کا ارادہ کرتا تو دو دھاگے اپنے پیر میں باندھ لیتا۔ ایک سفید اور دوسرا سیاہ اور کھاتا پیتا رہتا یہاں تک کہ اس کو دیکھنے میں کالے اور سفید کا فرق معلوم ہونے لگتا' تب اللہ تعالیٰ نے اس کے بعد "فجر سے" کا لفظ اتارا' تب لوگوں کو معلوم ہوا کہ دھاگوں سے مراد رات اور دن ہے۔

## بے شک بلال (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) رات کو اذان دیتے ہیں' پس تم کھاؤ اور پیو

سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے دو مؤذن تھے۔ ایک سیدنا بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور دوسرے سیدنا ابن ام مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو کہ نابینا تھے تو آپ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے فرمایا۔
"بلال رات کو اذان دیتے ہیں' پس تم کھاتے پیتے رہو۔ یہاں تک کہ ابن ام مکتوم اذان دیں۔"

## سورج غروب ہوجائے تو روزہ افطار کرلو

سیدنا عبداللہ بن ابی ـــ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے ساتھ رمضان کے مہینے میں سفر میں تھے پھر جب آفتاب غروب ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے فرمایا۔
"اے فلاں! اترو اور ہمارے لیے ستو گھول دو۔"
انہوں نے کہا۔ "یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم! ابھی آپ پر دن ہے۔" (یعنی ان صحابی کو یہ خیال ہوا کہ جب غروب کے بعد جو سرخی ہے' وہ جاتی ہے جب رات آتی ہے' حالانکہ یہ غلط ہے)۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے پھر فرمایا۔
"اترو (یعنی اونٹ پر سے) اور ہمارے لیے ستو گھولو۔"
پھر وہ اترے اور ستو گھول کر آپ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے پاس لائے اور آپ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے نوش فرمایا اور پھر اپنے ہاتھ سے اشارہ فرمایا۔
"جب سورج اس طرف غروب ہوجائے (یعنی مغرب میں) اور اس طرف (یعنی مشرق سے) رات آجائے تو پس روزہ دار کو روزہ کھول لینا چاہیے۔"

## افطاری جلدی کرنے کا بیان

ابوعطیہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا کہ میں اور مسروق "ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس گئے اور مسروق نے ان سے کہا کہ۔
"اے مسلمانوں کی ماں! رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے اصحاب میں سے دو شخص ایسے ہیں کہ ایک تو اول وقت افطار کرتے ہیں اور اول وقت ہی نماز پڑھتے ہیں اور دوسرے افطار اور نماز میں دیر کرتے ہیں۔"
ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ "وہ کون ہیں جو اول افطار کرتے ہیں اور اول وقت نماز پڑھتے ہیں۔"
تو ہم نے کہا کہ "وہ عبداللہ (بن مسعود) رضی اللہ عنہ ہیں۔"
تو انہوں نے کہا۔
"رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم بھی ایسا ہی کیا کرتے تھے۔"





## سفر میں روزہ رکھنے اور نہ رکھنے پر اعتراض نہیں کرنا چاہیے

سیدنا ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے ساتھ رمضان کی سولہ تاریخ کو جہاد کیا تو کوئی ہم میں سے روزہ دار تھا اور کوئی افطار کرنے (بے روزہ دار) تھا اور جو روزہ دار افطار کرنے والے پر عیب نہ کرتا تھا اور نہ افطار کرنے والا روزہ دار پر۔

## اس افطار کرنے والے کے اجر کا بیان جو سفر میں کام کرے

سیدنا انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے ساتھ سفر میں تھے پس کوئی ہم میں سے روزہ دار تھا اور کوئی بے روزہ دار۔ اور سخت گرمی کے وقت ایک منزل میں اترے اور سب سے زیادہ سائے میں وہ تھا جس کے پاس چادر تھی اور کتنے تو ایسے تھے کہ ہاتھ ہی سے دھوپ روکے ہوئے تھے اور روزہ دار جتنے تھے' سب منزل پر جاکر پڑے رہے اور جن لوگوں کا روزہ نہیں تھا انہوں نے کھڑے ہوکر خیمے لگائے اور اونٹوں کو پانی پلایا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے فرمایا۔ "افطار کرنے والے آج بہت سا ثواب لے گئے۔"

## میت کے روزے کی قضا

ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ و سلم نے فرمایا کہ جو شخص مرجائے اور اس پر روزے (کی قضا) ہو تو اس کا وارث اس کی طرف سے روزے رکھے۔

سیدنا بریدہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے پاس بیٹھے تھے کہ ایک عورت آئی اور اس نے عرض کیا میں نے ایک لونڈی خیرات میں اپنی ماں کو دی تھی اور میری ماں مرگئیں۔
آپ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے فرمایا۔
"کہ تیرا ثواب ہوگیا اور پھر وہ لونڈی میراث کی وجہ سے تیرے پاس آگئی۔"
اس نے عرض کیا کہ "یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم میری ماں پر ایک ماہ کے روزے (قضا) تھے۔ کیا میں اس کی طرف سے روزے رکھوں؟"
آپ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے فرمایا "ہاں اس کی طرف سے روزے رکھو۔"
اس نے عرض کیا کہ "میری ماں نے حج نہیں کیا تھا۔"
تو آپ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے فرمایا کہ "اس کی طرف سے حج بھی کرو۔"

## نماز عید میں کیا پڑھیں

عبیداللہ بن عبداللہ سے روایت ہے کہ سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے سیدنا ابوواقد لیثی رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم اضحیٰ اور فطر میں کیا پڑھتے تھے؟" انہوں نے کہا کہ "آپ صلی اللہ علیہ و سلم ان میں ق والقرآن المجید اور اقتربت الساعۃ وانشق القمر پڑھتے تھے۔" (مسلم)



# رباعی سے رکابی تک

انشاجی

کیا مرد واقعی سست اور بے سلیقہ ہوتے ہیں؟ ہمارے اس سے اختلاف یا اتفاق رائے کرنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ کیونکہ عمومی رائے یہی معلوم ہوتی ہے۔ ہم نے ایک کارٹون دیکھا۔ میاں نے لمبے ڈنڈے والے جھاڑو سے فرشوں کی صفائی کرنے کے بعد باورچی خانے میں بہت سی پلیٹیں دھولی ہیں۔ لیکن ابھی کچھ باقی بھی ہیں۔ ایسا لگتا ہے کہ اس میں میاں نے کچھ زیادہ دیر لگادی ہے۔ کیونکہ بی بی پہلے اپنے کمرے میں بیٹھی ریڈیو سنتی رہیں پھر ڈرائنگ روم میں رسالوں میں تصویریں دیکھتی رہیں۔ آخر اس سے بھی اکتا گئیں۔ کارٹون میں وہ میاں سے کہہ رہی ہیں۔

"ذرا جلدی کام کیا کرو جی! میرا بھی کچھ خیال ہے؟ کتنی دیر سے اکیلی بیٹھی بور ہورہی ہوں۔"

✡ ✡ ✡

یہ مسئلہ بہت سے گھروں کا ہے۔ مرد لوگ گھر کی صفائی، چائے بنانے، برتن دھونے وغیرہ میں اتنی دیر لگادیتے ہیں کہ بیویاں عاجز آجاتی ہیں۔ اکثر دیکھا گیا ہے۔ صبح کا وقت ہے۔ بیوی بستر میں پڑی ہیں، میاں چائے دانی بھر کر ان کے بستر کے پاس کی میز پر رکھ تو گئے لیکن پھر جاکر فرش رگڑنے لگے یا ناشتہ بنانے لگے۔ اتنا خیال نہیں کہ چائے بنا کر بھی دینی ہے۔ ادھر بیوی ایک ہاتھ سے اخبار تھامے اسے پڑھ رہی ہیں۔ دوسرے سے سر کھجا رہی ہیں۔ ان کا کوئی ہاتھ خالی ہوتا تو شاید خود بھی بنالیتیں۔ میاں صاحب ناشتہ بنا کر بچوں کو نہلانے اور کپڑے بدلنے میں جت جائیں گے اور پھر اپنے اور بیوی کے جوتے پالش کرنے کے بعد ان کو دفتر جانے کی جلدی پڑجائے گی۔ شام کو آتے ہی باورچی خانے میں جا گھسیں گے یا غسل خانے میں بیٹھ کر بچوں کے کپڑے دھوئیں گے۔ اس سے فارغ ہوئے تو کچھ سلائی کا کام لے بیٹھیں گے۔ قمیصوں کے بٹن ٹانک رہے ہیں۔ جرابیں رفو کررہے ہیں۔ گلدان سجا رہے ہیں۔ گویا ہر چیز کا خیال ہے۔ نہیں خیال تو بیوی کا جو اپنے کمرے میں پڑی برابر ریڈیو سن رہی ہیں یا معمے حل کررہی ہیں اور بور ہورہی ہیں۔ میاں سے اتنا بھی نہیں ہوتا کہ آکر ان کے پاؤں ہی داب دے۔

✡ ✡ ✡

ایک صاحبہ نے پچھلے دنوں ایک مضمون میں اس بات کی طرف توجہ دلائی تھی اور اشارۃً کہا تھا کہ مردوں کو خانہ داری کی تربیت حاصل کرنی چاہیے۔ ان کا کہنا تھا کہ شوہر صاحب علی الصبح بیوی کو بستر ہی میں چائے کی ایک گرما گرم پیالی بنا کر دے دیا کریں۔ تو یہ معمولی سی بات باہمی محبت میں اضافے کا موجب ہوسکتی ہے۔ انہوں نے اس بات کا شکوہ بھی کیا کہ بہت سے مردوں کو سوئٹر بننے نہیں آتے۔ حالانکہ یورپ میں چند صدی پیشتر یہ کام مرد ہی انجام دیا کرتے تھے۔ اس کے انہوں نے کئی فائدے بھی گنوائے تھے کہ سوئٹر بننے سے سگریٹ پینے کی عادت چھوٹ جاتی ہے۔ وہ یوں کہ سگریٹ کا گل جھاڑنے کے لیے ہر بار سلائیاں ہاتھ سے رکھنی پڑتی ہیں اور یہ سلائیاں چلانا اتنا دلچسپ شغل ہے کہ چند دن کے بعد مرد سگریٹ پر لعنت بھیج دے گا کہ اس سے سوئٹر بننے کا مزا کرکرا ہوتا ہے۔

✡ ✡ ✡

ہماری رائے میں مردوں کے لیے شروع ہی میں اس قسم کی تربیت کا بندوبست ہو تو اچھا ہے۔ مثلاً ان کی تعلیم میں خانہ داری کا مضمون ضرور ہونا چاہیے اور اسکولوں میں انہیں آٹا گوندھنا، روٹی پکانا، طرح طرح کے سالن تیار کرنا، بچوں کی نگہداشت گھر کی صفائی وغیرہ سکھانے کا عملی انتظام ضرور ہو تاکہ شادی کے بعد گھر سنبھال سکیں۔ اس خیال میں نہیں رہنا چاہیے کہ پڑھ لکھ کر گریجویٹ ہوگئے ہیں اور برسرِ روزگار ہیں تو لڑکیوں کے والدین ان کے گھر کے چکر کاٹنے شروع کردیں گے۔ اب تو ضرورت رشتہ کے اشتہار میں بھی یہ قید لگادی جائے گی کہ لڑکا قبول صورت اور پابند صوم و صلوٰۃ ہونے کے علاوہ گھر داری کا سلیقہ رکھتا ہو۔ سینا پرونا جانتا ہو۔ آٹھوں گانٹھ کمیت ہو۔ جہیز کی کوئی قید نہیں۔ جتنا زیادہ لاسکے، لے آئے۔ لڑکی کی والدہ جب لڑکے کو دیکھنے آئیں گی۔ تو لڑکے والے اس امر کا اہتمام کریں گے کہ اس وقت لڑکا حیا کی سرخی چہرے پر لیے باورچی خانے میں بیٹھا آلو گوشت پکا رہا ہو اور آٹا گوندھ کے ایک طرف رکھ چھوڑا ہو۔ لڑکے کی والدہ بہانے بہانے اپنی ہونے والی یا نہ ہونے والی سمدھن کو بتائے گی کہ یہ ساری چادریں اور غلاف میرے بیٹے نے کاڑھ رکھے ہیں۔ اپنے کالج میں سلائی کڑھائی میں ہمیشہ اول آتا رہا ہے۔ کھانا پکانے کی تربیت بھی ہم نے اچھی دلائی ہے۔ چھ مہینے تو اس نے شہر کے مشہور مسلم کالی ہوٹل میں خانساماں کا کام کیا ہے اور بیاہ شادیوں میں دیگیں پکانے بھی جاتا رہا ہے۔ ادھر سمدھن اپنی بچی کے گن گائے گی کہ بہت خلیق اور ہنس مکھ ہے۔ اپنی صحت کا بہت خیال رکھتی ہیں۔ اس لیے [illegible] اشراقوں [illegible] ہیں۔ تصویریں بھی بناتی ہیں۔ آرٹ کونسل کی نمائش میں [illegible] انعام ان [illegible] کو ملا وہ یوں کہ انہوں نے طوطا بنایا تھا۔ کسی نے اسے گھوڑا بتایا۔ کسی نے درخت۔ کسی نے آٹا پیسنے کی چکی۔ صحیح کوئی نہ بتا سکا۔ قلم [illegible] چھوڑی اور مطالعے کا ایسا شوق ہے کہ پاکستان کا کوئی فلمی رسالہ نہیں جو نہ منگاتی ہوں۔ گاتی بھی ہیں۔ ٹکٹ جمع کرنے اور قلمی دوستی کا شوق ہے۔ ہم نے اس بات کی احتیاط رکھی ہے کہ کھانے پکانے اور صفائی دھلائی سے اس کے ان اشغال میں ہرج نہ واقع ہو۔ یوں بھی ان کے ابا پرانی وضع کے ہیں۔ ان امور میں عورتوں کا عمل دخل پسند نہیں کرتے۔ اب میں مطمئن ہوں کہ جیسا بر ہم چاہتی تھی۔ ویسا اللہ نے دے دیا۔

✡ ✡ ✡

بہت سے مرد جن کی شروع کی زندگی بے قاعدگی اور بدعملی میں گزرتی ہے، شادی کے بعد یکسر بدل جاتے ہیں۔ بشرطیکہ بیوی اچھی ملے اور میاں کی ذات میں جو کمی رہ گئی ہے اسے پوری کردے۔ ہمارے دوست ڈاکٹر رفیق شیرازی کی مثال لیجیے۔ فلسفے سے ان کو شغف تھا۔ سو ایم اے میں بھی اول رہے اور پی ایچ ڈی کی ڈگری لے کر یونیورسٹی میں پڑھانے بھی لگے۔ لیکن علوم مفیدہ سے یکسر بے بہرہ۔ شادی ہوئی تو ہمیں ان کی آئندہ کی زندگی کے متعلق طرح طرح کے اندیشے تھے۔ لیکن پچھلے دنوں گاندھی گارڈن کے سامنے مل گئے۔ ایک بچہ ان کے کاندھے پر تھا اور دوسرا بچہ گاڑی میں۔ جسے وہ (بوتل سے) دودھ پلا رہے تھے۔ معلوم ہوا، بیوی اندر پھولوں کی نمائش دیکھنے گئی ہیں۔

"ہم نے کہا کہو کیسی گزر رہی ہے؟"

"بولے یار اس عورت، نجمہ نے تو مجھے کندن بنا دیا ہے۔ تم جانتے ہو میں کیسا بیکار احدی آدمی تھا۔ سوائے کتابوں کے کسی بات کا ہوش نہ تھا۔ روٹی پکانی تو ایک طرف آٹا گوندھنا تک نہ جانتا تھا۔ کپڑے دھونے اور استری کے فن سے بھی آگاہی نہ تھی اور بچوں کو نہلانے، رات کو اٹھ کر پیشاب کرانے کا سلیقہ بھی کہاں آتا تھا۔ اب ان دو سال میں سب کچھ آگیا ہے۔ چائے بہت عمدہ بناتا ہوں بلکہ نجمہ کو میرے ہاتھ ہی کی پسند ہے۔ برتن بھی اللہ کے فضل سے اچھے دھوتا ہوں۔ پچھلے دنوں اس کام کے لیے نوکر رکھا تھا لیکن اس نے دو پلیٹیں توڑ دیں۔ آخر اسے ہٹا کر پھر مجھے رکھا۔ یعنی پھر یہ کام میرے سپرد کیا۔ پھر قدرداں ایسی ہیں کہ ہر آئے گئے سے تعریف کرتی ہیں کہ ڈاکٹر صاحب کو خانہ داری کا سلیقہ اتنا اچھا آتا ہے کہ ان کے ہاتھ چومنے کو جی چاہتا ہے۔ خیر یہ ان کی محبت ہے۔ من آنم کہ من دانم۔"

ہم نے کہا "ڈاکٹر صاحب آپ شعر بھی تو کہتے تھے؟ اور غزل میں تو آپ کا اپنا رنگ تھا؟"

بولے "ہاں کہتا تھا۔ لیکن اب معلوم ہوا کہ سب تضیع اوقات تھی۔ جتنی دیر میں ایک شعر ہوتا تھا اتنی دیر میں پورا باورچی خانہ دھو ڈالتا ہوں۔"

ہم نے کہا "خیر کوئی رباعی ہی سنائیے کہ وہ بھی آپ کی بہت مرغوب صنف ہے۔"

بولے "رکابی؟ اچھا یاد دلایا۔ آج بازار سے رکابیاں بھی خرید کے لے جانی ہیں۔ بیگم نے کچھ سہیلیوں کو حلیم کھچڑے کی دعوت دی ہے۔ بھلا بتائیے تو کیا کیا پڑتا ہے حلیم میں!! آج پہلی بار پکاؤں گا یہ ڈش۔"





نادرہ خاتون

# نامے میرے نام


خط بھجوانے کے لیے پتا

خواتین ڈائجسٹ، 37- اردو بازار، کراچی۔

Email: info@khawateendigest.com
khawateendigest@hotmail.com


**آسیہ مقصود..... کراچی**

سب سے پہلے تو میں آپ سب کو اور اپنے تمام ہم وطنوں کو ———— رمضان کی مبارک باد دیتی ہوں۔ خدا کرے اس ماہ مبارک کی رحمتوں اور برکتوں کے طفیل میرے وطن کی فضاؤں پر چھائے اداسی مایوسی اور بے بسی کے اندھیرے چھٹ جائیں۔ دلوں کی کدورتیں دھل جائیں۔ میرے چمن میں یہ جو ہر سو پژمردگی چھائی ہے اور یہ جو جا بجا خون کی ہولی کھیلتے ہوئے گدھ دندناتے پھرتے ہیں ان کے خوف سے ہر طرف ہو کا عالم ہے..... خدا کرے یہ سب کچھ کسی کتاب کے ورق کی طرح پلٹ جائے اور ایک نئی صبح کا آغاز سچائی، محبت اور خلوص کے اجالوں سے ہو۔

اب آتے ہیں خواتین کی طرف تو جناب افسانوں اور ناولوں پر مشتمل اس ہمہ رنگ گلدستے پر۔ میرے لیے تو یہ ایک شہر طلسمات ہے جہاں کھو کر میں کچھ دیر کے لیے ارد گرد بکھری تلخیوں کو بھول جاتی ہوں۔ ہر کہانی اور اس کے جیتے جاگتے کردار مجھے اپنے گرد گھومتے پھرتے محسوس ہوتے ہیں۔ میں ان کے ساتھ ہنستی بولتی ہوں۔ ان کی خوشیوں میں خوش اور ان کے دکھ مجھے بھی دنوں تک غمگین رکھتے ہیں۔

میرے پسندیدہ ناولز تو دل چاہتا ہے کہ کبھی اختتام پذیر نہ ہوں جیسا کہ مصحف کو ہر بار پڑھنے سے پہلے دھڑکتے دل کے ساتھ آخری صفحہ پلٹ کر دیکھ لیتی ہوں کہ کہیں.....

ایک چھوٹی سی تجویز ہے کہ ایسی سدا بہار تحریروں سے نئے قارئین کو متعارف کروانے کے لیے کسی مستقل سلسلے کا آغاز جائے مثلاً "اشاعت مکرر" وغیرہ۔ اگر ہر ماہ یہ ممکن نہ ہو تو پھر دو تین ماہ میں ایک بار۔

اس ماہ کے شمارے میں "سفال گر" کو پڑھتے ہوئے پہلی بار دل میں ایک کسک سی محسوس ہوئی۔ آیا (پرنیاں) اگر مرگئی تو.....

حرمت "ایک اچھی سوچ" ایک پر اثر کہانی "ایسے آئینے معاشرے کو دتا" فوقتاً دکھاتے رہنا چاہیے واحد کی جو محسوس ہوئی وہ اس کا اختصار تھا۔ ابھی حساب باقی ہے میں آسیہ رزاقی نے تو بہت رلایا اور میں یہ سوچتی رہی کیا کوئی اتنا سنگدل بھی ہو سکتا ہے کہ اپنے پوتے اور پوتی کو دیکھ کر بھی جس کا دل نہ پسیجے۔

ج آسیہ! ہمارے ارد گرد بہت سے لوگ اس سے بھی زیادہ سنگ دلی کا مظاہرہ کرتے ہیں اور ہم دیکھ کر خاموشی سے آگے بڑھ جاتے ہیں یہ آسیہ رزاقی کے قلم کا کمال ہے جنہوں نے احساس دلایا اور آپ کو رلا دیا۔ آپ کی تحریریں ابھی پڑھی نہیں۔ پڑھ کر ہی رائے دی جا سکتی ہے۔

**ام عبداللہ بخاری..... کوٹ سمابہ ضلع رحیم یار خان**

اس دفعہ ہمارے ہاکر نے ہمیں خواتین ڈائجسٹ کے لیے بہت تڑپایا پھر بھائی جا کر دوسرے شہر سے ہمارے لیے خواتین ڈائجسٹ لے کر آئے ہماری محبت سے زیادہ مصحف کی وجہ سے۔ مصحف کے لیے جتنے بے چین تھے پڑھ کر الجھن کا شکار ہو گئے کہ یہ کیا؟ ہمارے خیال میں تو بس اس ناول کا اینڈ ہونا تھا اور یہ تو پوری اسٹوری ہی چینج ہو گئی ایسا لگتا ہے اسٹار پلس کی طرح بس کہانی کو ببل گم کی طرح کھینچا جا رہا ہے۔ بہرحال اس کا ٹاپک بہت ہی چینج ہے۔ "حساب باقی ہے" آسیہ رزاقی کا ناول تھا بے انتہا طویل اور اس میں ایک بات سمجھ میں نہیں آئی کہ کوئی دادی اور پھپھو اتنی سنگ دل بھی ہو سکتی ہیں؟ "تلاش میں ہے سحر" فیضیہ عامر ایک نیا اضافہ، خوب صورت انداز اور خوب صورت کہانی، صائمہ اکرم نے خالی ہاتھ تحریر کے ساتھ دل خوش کر دیا افسانے تمام اچھے تھے۔ صدقہ سب میں سبقت لے گیا! سلویٰ علی بٹ ایک شاندار اضافہ ہمارے ڈائجسٹ میں "سفال گر" اگرچہ شروع میں سمجھ نہیں آیا مگر اب ایک تو دلچسپی بڑھتی جا رہی ہے اور دوسرے دھڑکا ہے کہ اب یہ بھی ہم سے رخصت ہو جائے گا ویل ڈن بشریٰ سعید۔

ج ام عبداللہ! خواتین کی پسندیدگی کے لیے تہہ دل سے شکریہ۔ آپ کی بتائی ہوئی دعا نایاب تک پہنچا دیں گے۔

**شازیہ ملک..... میر پور خاص**

مجھے جس تحریر نے قلم اٹھانے پر مجبور کیا وہ تحریر آسیہ رزاقی کا "حساب ابھی باقی ہے" پہلے سب کی نوک جھونک نے چہرے پر مسکراہٹ بکھیر دی کہانی نے اصل گرفت تب پکڑی جب صبا کی آزمائش شروع ہوئی صبا سے غلطی ہوئی لیکن موسیٰ کو چاہیے تھا کہ جاتے ہوئے لیٹر لکھ کر صبا کے پاس رکھ جاتا تو اتنی بڑی غلط فہمی نہ ہوتی۔ بہت دلکش ناول تھا بلاشبہ یہ ڈائجسٹ کی جان تھا۔

افسانے بہت زبردست تھے طلب میرے دل کو چھو گیا۔ بشریٰ سعید بھی نہایت تیزی سے کہانی آگے بڑھا رہی ہیں اس ماہ رنگا رنگ پھول میں سب کچھ اچھا تھا لیکن مجھے زیادہ نمرہ، اقراء کا "انتخاب" "خوشنودی" اور لطیفہ "حقیقت پسند" اچھا لگا۔

"خاتون کی ڈائری" میں عائشہ بلوچ کا انتخاب احمد فراز کی غزل اچھی تھی اور دوسرے مستقل سلسلہ بھی اچھے تھے سلسلہ وار ناول "رفعت ناہید" "چراغ آخر شب" اچھی چل رہی ہے آپ کی کہانی میں تاریخ کے بارے میں پڑھ کر اچھا لگ رہا ہے۔ صائمہ اکرم نے اچھے موضوع پر لکھا۔

افسانوں میں رمشا خالد اور عنیقہ محمد بیگ بازی لے گئیں کرن کرن روشنی میرا فیورٹ سلسلہ ہے فوائد و مسائل کے ساتھ زیادہ سمجھ میں آتا ہے۔

پیاری شازیہ! تفصیلی تبصرے کے لیے شکریہ امید ہے آئندہ بھی خط لکھ کر اپنی رائے کا اظہار کرتی رہیں گی۔

**تہمینہ کوثر..... ضلع سرگودھا**

چھٹی کلاس سے خواتین پڑھ رہی ہوں بی اے کے امتحان کے بعد اب فارغ ہوں۔ میں نے خواتین کے پرانے شمارے بھی ڈھونڈ کر پڑھ ڈالے ہیں مجھے نگہت سیما اور نمرہ احمد بہت پسند ہیں۔ مصحف تو رسالے کی جان ہے ہم لوگ قرآن کو طاقوں میں سجا کر بھول جاتے ہیں نمرہ احمد نے بہت خوب صورتی سے اس بات کا احساس دلایا ہے۔ افسانوں میں سدرہ سحر عمران کا افسانہ قسمت بہت اچھا تھا آسیہ رزاقی کا حساب باقی ہے بہت زبردست تھا شروع میں صبا اور عینی کی نوک جھونک نے کافی مزا دیا لیکن اینڈ میں ناول کافی دکھی ہو گیا۔ صبا کے ساتھ جو سلوک ہوا پڑھ کر رونا آ گیا۔ تلاش میں ہے سحر بھی اچھی کاوش تھی۔

صائمہ اکرم کا ناولٹ خالی ہاتھ بہت پسند آیا جو لوگ اپنی پہچان سے پیچھا چھڑاتے ہیں "خالی ہاتھ رہ جاتے ہیں۔"

بشریٰ سعید کی سفال گر کی مجھے سمجھ نہیں آئی پڑھتی ہوں لیکن سر کے اوپر سے گزر جاتا ہے پلیز صبا قمر کا انٹرویو شائع کریں۔

ج - پیاری تہمینہ! آپ بی اے کا امتحان دے چکی ہیں اور بشریٰ سعید کا آپ کی سمجھ میں نہیں آ رہا۔ یہ جان کر ہمیں شدید حیرت ہوئی ہے۔

خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

**صبا افضل بٹ..... رینالہ خورد**

ضد، غصہ اور انا یہ سب عوامل اکٹھے ہو جائیں تو سب کچھ تباہ کر دیتے ہیں آسیہ رزاقی کا مکمل ناول ایک ظلم و ستم کی داستان جو ہم سب کو رلا گئی۔ سگے رشتوں کی بے اعتنائی اور بے اعتباری حقیقت سے قریب تر تھی ایسی ہی ایک حقیقی داستان ہماری نظروں سے گزر چکی ہے۔ مصحف کی پہلی قسط بہت اچھی لگی تھی بہت ہی تجسس بھری کہانی جو آہستہ آہستہ محو سفر تھی کہ ایک دم سے ہی چھلانگ لگا کر سات سال آگے پہنچ گئی۔ اب کہانی کچھ خاص پسند نہیں آئی۔ فیضیہ عامر کا ناولٹ "تلاش میں ہے سحر" پسند نہیں آیا وہی عام سی سٹوری تھی۔

"خالی ہاتھ" ناولٹ اچھا تھا بہت بہتر تھا۔ مائرہ کے ساتھ جو کچھ ہوا بہت ہی اچھا ہوا۔ ایسے لوگ جو اپنے اصل سے بھاگتے ہیں وہ ایسے ہی اندھیروں میں بھٹکتے رہتے ہیں۔ سفال گر اچھا جارہا ہے کیا آپا بیگم واقعی مرگئی؟ عمر پر اس کی اصل حقیقت واضح ہونی چاہیے تھی اگر وہ مرگئی تو عمر کو کون بتائے گا اس کی ماں کی حقیقت۔

سلویٰ علی بٹ ایک نئی ابھرتی ہوئی مصنفہ بہت خوب صورت اور اچھا لکھتی ہیں۔ صدقہ بہت ہی خوب اور زبردست افسانہ تھا۔ عنیقہ محمد بیگ کا بھی اچھا تھا۔ سدرہ اور رمشا کے افسانے بھی ٹھیک ہی لگے۔ نعیمہ ناز کا افسانہ "حرمت" بہت زبردست تھا۔ کیوٹ سی سائرہ یوسف کا انٹرویو پڑھ کر بہت اچھا لگا اور باقی ہمارے سلسلے بھی بہت شان دار ہیں۔

ج: پیاری صبا! تفصیلی تبصرے کا شکریہ۔ متعلقہ مصنفین تک آپ کی رائے ان سطور کے ذریعے پہنچائی جارہی ہے۔

**ماریہ سلیم...... لیہ**

آپ کا شمارہ بہت اچھا جارہا ہے اور خاص طور پر مصحف کہانی بہت ہی زیادہ! آپی میں فرسٹ ٹائم آپ کو خط لکھ رہی ہوں میں میڈیکل کی اسٹوڈنٹ ہوں! لیکن اس کے باوجود میں خواتین کے لیے ٹائم نکال ہی لیتی ہوں! آپی میں ایک ناول لکھ رہی ہوں اور مکمل کرکے آپ کو بھجوانا چاہتی ہوں تو کیا بھجوا سکتی ہوں۔

ج: پیاری ماریہ! خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ' آپ کی شاعری متعلقہ شعبہ کے حوالے کردی گئی ہے' ناول ضرور بھجوائیں' پوچھنے کی کیا ضرورت ہے۔ شائع ہوگا یا نہیں پڑھ کر بتا سکتے ہیں۔

**شمیم صدر دین رحمانی...... صفدر آباد**

عنیقہ محمد بیگ ہمیشہ کمال کرتی ہیں' بڑی زبردست کہانی تھی۔

"مصحف" اچھی کہانی ہے سب سے پہلے "سفال گر" پڑھتی ہوں دل چاہتا ہے کہ جلدی جلدی پڑھ لوں۔ "قسمت" اور "تلاش میں ہے سحر" اور "صدقہ" بھی اچھی کہانیاں تھیں۔ سائرہ یوسف سے ملاقات اور باتیں نیہا سے پڑھ کر مزا آیا' میں پہلے باقاعدگی سے شرکت کرتی تھی۔ شاہین رشید کے انٹرویو نہ دینے کی وجہ سے خط نہیں لکھتی۔

ج: کئی ماہ کی غیر حاضری کے بعد آپ کا خط ملا' ہمیں یہ جان کر افسوس ہوا کہ آپ شاہین رشید کے انٹرویو نہ دینے کی وجہ سے باقاعدگی سے خط نہیں لکھتی ہیں۔ اتنا تو سوچیں کسی کی اپنی کچھ مجبوریاں بھی ہوتی ہیں —— ہم شاہین تک آپ کے جذبات پہنچارہے ہیں۔ خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

**نورالعین...... پارٹیانوالی تحصیل پھالیہ**

ٹائٹل صرف جیولری کی وجہ سے پسند آیا۔ سائرہ یوسف سے ملاقات اچھی لگی۔ خواتین اور شعاع کافی عرصے سے زیر مطالعہ ہیں۔ اس دفعہ کے خواتین میں سے فیضہ عامر کا ناولٹ سب سے زیادہ پسند آیا۔ نمرہ احمد کے مکمل ناول "مصحف" نے خط لکھنے پر مجبور کیا' نمرہ احمد نے قرآن کو جس انداز سے پیش کیا۔ وہ ہمارے لیے بالکل نیا ہے۔ ابتدائی اقساط میں قرآن اور نماز کے بارے میں جو بیان کیا۔ اس نے بے حد متاثر کیا۔ لیکن نمرہ جی آپ کو ناول ختم کرنے کی کچھ زیادہ ہی جلدی ہے۔

مجھے ملیحہ میں نیہا کی باتیں اچھی لگیں۔ شاہین جی پلیز سعدیہ امام یا صبا قمر سے بھی ہماری ملاقات کروائیں' اسی سلسلے کے ذریعے۔

ج: پیاری نورالعین! خواتین کی محفل میں خوش آمدید' ردی کی ٹوکری کے ڈر سے آپ نے خط نہیں لکھا اور ہم آپ کی رائے جاننے سے محروم رہے۔ آپ کا خط شائع کر رہے ہیں' اب باقاعدگی سے شرکت کرتی رہیے گا۔

**لیلیٰ خالد...... ڈیرہ غازی خان**

میرے خط لکھنے کی وجہ بشریٰ سعید کا ناول "سفال گر" ہے جو نہایت ہی خوب صورت انداز سے آگے بڑھ رہا ہے یہ بہت ہی اچھا ناول ہے۔

اور نمرہ احمد کا "مصحف" بلاشبہ ایک بیسٹ ناول ہے کہ یہ بہت منفرد تحریر ہے۔

ج: پیاری لیلیٰ اتنے طویل عرصے سے خواتین ڈائجسٹ پڑھ رہی ہیں اور خط پہلی بار لکھا ہے کیا پہلے کسی تحریر نے آپ کو متاثر نہیں کیا۔

بشریٰ سعید اور نمرہ احمد تک آپ کی تعریف ان سطور





کے ذریعے پہنچارہے ہیں۔ اتنے مختصر خط میں مزہ نہیں آیا۔ آئندہ تفصیلی تبصرے کے ساتھ شرکت کیجیے گا۔

**فاطمہ قیصر...... ڈسکہ**

نہیں چاہیے محبت کو زبان بہت زبردست افسانہ تھا۔ آج کل ہر گھر میں یہ مسئلہ ہے۔ خدا سب کی بیٹیوں پر اپنا کرم بنائے رکھے۔ ہمیشہ کی طرح منفرد پلاٹ تھا۔ ویل ڈن عنیقہ محمد جی۔ فیضہ عامر کا ناولٹ سو سو تھا۔ آسیہ رزاقی نے کمال کا لکھا۔ سدرہ سحر عمران کا پرانا پلاٹ تھا۔ رمشہ خالد نے بہت اچھا لکھا۔ رمشہ خالد اور عنیقہ سے ناول' ناولٹ لکھوائیں۔ سلویٰ علی بٹ نے اس دفعہ مجھے متاثر نہیں کیا تھا۔ رخ چوہدری' نگہت عبداللہ' تنزیلہ ریاض سے بھی کہیے کہ ہمارا انتظار ختم کریں اور اپنی تحریریں بھیجیں۔

ج: فاطمہ! خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ متعلقہ مصنفین تک آپ کا تبصرہ اور فرمائشیں ان سطور کے ذریعے پہنچارہے ہیں۔

**عذرا خان' نسیم خان...... کوٹ سادھورام**

آج کے دور میں جب فحاشی' نفسانفسی اور بے حیائی' بے ایمانی عام ہیں اور ہم نے قرآن کو تقریباً" چھوڑ دیا ہے۔ ہمیں مصحف جیسی تحریر کی بہت زیادہ ضرورت تھی۔ اس تحریر کو پڑھ کر بہت سی بہنوں نے قرآن کو باقاعدگی سے پڑھنا شروع کردیا ہے۔ بشریٰ سعید بھی ٹاپ پہ ہیں۔ رفعت ناہید کو پڑھ کر اور ملک و قوم کے حالات دیکھ کر دل خون کے آنسو روتا ہے۔

ثوبیہ جبیں میو! جنہوں نے جون کے شمارے میں خط لکھا' خط پڑھ کر بہت خوشی ہوئی کہ وہ بھی ہماری طرح میو قوم سے تعلق رکھتی ہیں۔ انہوں نے خط میں لکھا کہ میو قوم میں ہندوانہ رسم و رواج ہیں اور عورت کو بہت نیچ سمجھا جاتا ہے۔ ثوبیہ بہن ہمیں آپ کی اس بات سے اختلاف ہے۔ اب ایسا کچھ بھی نہیں ہے۔ شاید آپ نے "آئینہ صورت" نہیں پڑھی جن کے مصنف ابو شاکر عبدالرحمن خان میو ہیں۔

برصغیر میں میو قوم بہت بڑی تعداد میں آباد تھی۔ یہ قوم ہمیشہ سے بڑی خوددار' نڈر اور انا پرست رہی ہے۔ جب اکبر بادشاہ نے دیگر قوموں سے رشتے لینے شروع کیے تو سب قوموں نے رشتے دے دیے لیکن میو قوم نے صاف انکار کر دیا۔ ہندوؤں کے ساتھ رہنے کی وجہ سے ان میں ہندوانہ رسم و رواج تھے لیکن پاکستان آنے کے بعد میو قوم یہ رسم و رواج انڈیا میں ہی چھوڑ آئے تھے۔

پاکستان آکر میو قوم نے بہت زیادہ محنت کی اور آج میو قوم ترقی کی بلندیوں پر ہے۔ تبلیغی مرکز رائے ونڈ میو کی مدد سے قائم ہوا اور یہ قوم دن رات دینی خدمات میں مصروف ہے۔ اس درس گاہ کے لیے جگہ میاں عبداللہ پاسٹ ہونے دی۔ میو قوم نے بہت سے مدارس قائم کیے جن کی تعداد ڈیڑھ سو کے لگ بھگ ہے۔ میں نے ایم اے ایجوکیشن' ایم اے ہسٹری کیا ہے اور ٹیچنگ کرتی ہوں۔ میری نند ڈاکٹر ہے جو قصور شہر میں جاب کرتی ہے۔ اس کے علاوہ میری تمام بہنیں' کزنز پڑھی لکھی ہیں۔ جو مختلف شہروں اور دیہاتوں میں رہائش پذیر ہیں۔ لیکن ہم نے ابھی تک اپنے خاندان اور اردگرد ایسے لوگ نہیں دیکھے جو عورت کو نیچ ذات سمجھتے ہوں۔

**عمارہ نیازی...... بھکر**

ناول بس ٹھیک تھا۔ سائرہ یوسف کا انٹرویو پڑھ کر بہت اچھا لگا۔ سلویٰ بٹ کا صدقہ بہترین کاوش تھی۔ عنیقہ کا نہیں چاہیے محبت کو زباں بہت اچھے موضوع کی طرف اشارہ تھا۔ اس ماہ سب سے بہترین رمشہ کا افسانہ طلب تھا۔ ان کے الفاظ میں بہت سحر تھا۔ تحریر بہت جان دار اور خوب صورت تھی۔ خالی ہاتھ بس گزارا ہی تھا۔ نعیمہ جی کا حرمت کا موضوع پہلے کوئی اور تھا پھر اچانک بدل گیا۔ آسیہ رزاقی کے مکمل ناول کا موضوع بہت اچھا تھا۔ اب آتے ہیں نمرہ باجی کے ناول مصحف کی طرف۔ کہانی اتنی تیزی سے آگے بڑھی کہ میں تو حیران رہ گئی۔ ہمایوں صاحب پر تو مجھے رج کے غصہ آیا۔ بس نمرہ باجی! محمل کے ساتھ برا مت کرنا۔ ویسے نمرہ کا یہ ناول ہے بہت زبردست۔

آپ سے التماس ہے کہ پلیز اپنے ڈائجسٹ میں مشہور مصنف جاوید چودھری اور ماڈل و اداکارہ ایمان علی کا انٹرویو شائع کریں۔ پلیز!

ج: پیاری عمارہ! خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ نمرہ اور دوسری مصنفین تک آپ کی تعریف ان سطور کے

ذریعے پہنچائی جارہی ہے۔

جاوید چودھری اور ایمان علی کے انٹرویو کی فرمائش نوٹ کرلی ہے۔ جلد پوری کرنے کی کوشش کریں گے۔

### روبی...... حضرو

طویل عرصے بعد پھر قلم اٹھانے کی جسارت کررہی ہوں۔ رفعت ناہید سجاد کا "چراغ آخر شب" گھٹنے ٹیکنے کی وجہ بنا۔ اتنا خوب صورت ناول میں نے اس سے پہلے نہیں پڑھا تھا۔ پلاٹ پر رائٹر کی گرفت کہیں بھی نہ پھسلی حالانکہ ٹاپک بہت نازک تھا اور منظر نگاری ایسی باکمال کہ انہیں ایوارڈ ملنا چاہیے۔ عبیر اور سر عباس میرے فیورٹ کردار ہیں۔ ان جیسے مخلص' نڈر اور بے ریا لوگ کہاں ملتے ہیں؟ کیا کوئی اتنا محب وطن ہو سکتا ہے کہ وطن کے لیے ہر چیز داؤ پر لگادے؟ میں نے اچھے اچھے لوگوں کو ذرا سی اذیت پر پاکستان کے خلاف بولتے دیکھا ہے مگر یہ عظیم وطن سر عباس جیسے لوگوں کی وجہ سے قائم ہے۔ مصنفہ کی جتنی تعریف کروں کم ہے۔ اس دفعہ کسی بہن نے اس ناول پر تنقید کی تو بہت دکھ ہوا مجھے سمجھ نہیں آتا اس ناول میں مشکل اور سمجھ میں نہ آنے والی چیز کیا ہے؟ مگر ہر بندے کو اظہار رائے کا حق حاصل ہے اس لیے کیا کہہ سکتے ہیں۔

دوسرا بہترین ناول بشریٰ سعید کا "سفال گر" ہے۔ پہلے ہی دن سے اپنے سحر میں جکڑ لینے والا بہترین ناول' ہر مکالمہ' ہر منظر اتنا بھرپور کہ صدیوں کی ریسرچ لگتا ہے۔ بشریٰ جی! اللہ کرے زور قلم اور زیادہ۔ راحت جبیں اپنے رنگ میں نظر آئیں۔

ج - پیاری روبی! رفعت ناہید سجاد بلاشبہ بہترین تخلیق کار ہیں۔ ان کی تحریر کے سب سے بڑے مداح تو ہم ہیں۔ انہوں نے جو موضوع منتخب کیا ہے۔ اس پر لکھنا آسان نہیں تھا' بہت محتاط ہو کر لکھنا پڑتا ہے' یہی وجہ ہے کہ کہیں کہیں عام قارئین کو ابہام محسوس ہوتا ہے اور وہ سمجھ میں نہ آنے کی شکایت کرتی ہیں۔

### سدرہ نرمل...... نروال شریف جہلم

خواتین سے میرا رشتہ بہت پرانا ہے۔ مجھ سے پہلے میری امی اور بڑی بہنیں پڑھتی تھیں اور اب بھی پڑھتی ہیں۔ سب سے پہلے کرن کرن روشنی پڑھا۔ اس کے بعد دوڑ لگائی نمرہ احمد کے پاس۔ نمرہ جی نے جو کہانی ایک سال آگے کی تھی وہاں تک تو ٹھیک تھی لیکن سات سال جب آگے کی تو بہت دکھ ہوا محمل کا۔ محمل نے میکے میں بھی اتنے دکھ دیکھے تھے اور اب شادی کے بعد بھی دکھ۔ پلیز محمل کو اتنے دکھ مت دیں۔ پلیز محمل اور ہمایوں کو جدا مت کیجیے گا۔ لیکن مجھے تیمور کی بے رخی سمجھ میں نہیں آئی۔

"مصحف" کے بعد جو ناول پڑھا وہ تھا "حساب ابھی باقی ہے" رائٹر آسیہ رزاقی۔ اوہ مائی گاڈ۔ اس رائٹر کی کمی جو شعاع میں محسوس کی تھی وہ خواتین نے پوری کردی۔ آسیہ رزاقی انومائی فیورٹ۔ وہ کوئی مختصر کہانی لکھیں یا لمبی مجھے وہ ہر حال میں پسند آئے گی۔ آسیہ رزاقی ہمارے لیے ایسی ہیں جیسے سورج کے لیے روشنی' پھول کے لیے خوشبو وغیرہ اللہ ان کو لمبی زندگی دے اور صحت و تندرستی دے۔ آمین

نعیمہ ناز سلطان' فاطمہ اکرم' رمشہ خالد خان' سدرہ سحر عمران' عنیقہ محمد بیگ اور سلویٰ علی بٹ ان سب کے افسانے مجھے بہت پسند آئے۔ "چراغ آخر شب" بھی اچھا جارہا ہے۔ "سفال گر" بھی ٹھیک ہے۔ نایاب جیلانی اس دفعہ بھی غائب ہیں؟ کیوں......

ج: پیاری سدرہ! خواتین کی محفل میں خوش آمدید آپ کا تفصیلی تبصرہ بہت اچھا لگا۔ متعلقہ مصنفین تک آپ کی تعریف ان سطور کے ذریعے پہنچا رہے ہیں۔ امید ہے آئندہ بھی خط لکھ کر اپنی رائے کا اظہار کرتی رہیں گی۔

☼









## تانگے کی آئے کی بارات کا مرکزی کردار

## باتیں عروسہ صدیقی سے

شاہین رشید

1 "اصلی نام؟"

"عروسہ صدیقی۔"

2 "پیار سے کیا پکارتے ہیں؟"

"موٹی یا پھر عرو۔"

3 "تاریخ پیدائش / شہر / ستارہ۔"

"13 مئی 1985ء / کراچی / جیمنائی۔"

4 "بہن بھائی / آپ کا نمبر؟"

"میں اور مجھ سے دو چھوٹے بھائی / پہلے نمبر پر ہوں۔"

5 "تعلیمی قابلیت؟"

"گریجویٹ ہوں اور ناپا سے 3 سال کا ڈپلومہ کیا ہے اداکاری میں۔"

6 "شادی کب کرنی ہے؟"

"شاید ایک دو سال میں ان شاء اللہ۔"

7 "شوبز میں آمد؟"

"ناپا کے ذریعے آئی۔"

8 "پہلا پروگرام؟"

"تھیٹر میں پہلا ڈرامہ "سفید خون" تھا اور ٹی وی پر "بارش میں دیوار" میری پہلی ٹیلی فلم تھی۔"

9 "وہ پروگرام جو وجہ شہرت بنا؟"

"کھاریاں سے کھارادر" اس میں میں اور محب مرزا تھے۔"

10 "پہلی کمائی؟ / کیا کیا تھا؟"

"500 روپے جب میں آٹھویں کلاس کی طالبہ تھی۔ میں ایک ہاؤس وائف کو انگریزی پڑھاتی تھی / اور گھر والوں پر خرچ کردیے تھے۔"

11 "صبح اٹھتے ہی کیا دل چاہتا ہے؟"

"صبح اٹھ کر سب سے پہلے دانت برش کرتی ہوں پھر ٹھیک طرح سے آنکھ کھلتی ہے۔"

12 "اپنے چہرے کے خدوخال میں کیا پسند ہے؟"

"مجھے تو کچھ پسند نہیں سوائے گوشت کے کچھ نظر نہیں آتا۔ لوگ کہتے ہیں آنکھیں اچھی ہیں اور مسکراہٹ اچھی ہے۔"

13 "گھر کے کس کونے میں سکون ملتا ہے؟"

"ڈرائنگ روم میں' وہیں اپنا سارا کام کرتی ہوں۔"

14 "شدید بھوک میں آپ کی کیفیت؟"

"بہت غصہ آتا ہے اور دل چاہتا ہے کہ دنیا کا لذیذ ترین کھانا کھاؤں۔"

15 "اپنے مسائل کس سے شیئر کرتی ہیں؟"

"ماما اور پاپا سے اور اپنے بہترین دوستوں سے۔"

16 "کوئی گہری نیند سے اٹھادے تو؟"

"واپس سو جاتی ہوں۔"

17 "پہلی ملاقات میں شخصیت کی کس چیز کا جائزہ لیتی ہیں؟"

"آواز...... مسکراہٹ۔"

18 "آئینہ دیکھ کر کیا خیال آتا ہے؟"

"کہ مجھے بہت سارا وزن کم کرنا ہے۔"

19 "اگر اپنی مرضی کی زندگی گزارنی پڑے تو کیسے گزاریں گی؟"

"میں تو ابھی بھی اپنی مرضی سے زندگی گزار رہی ہوں۔"

20 "اپنے آپ کو کب بے بس محسوس کرتی ہیں؟"

"جب میں کسی کو اپنی بات نہیں سمجھا پاتی اور جب کسی کی مدد کرنا چاہتی ہوں لیکن میرے پاس پیسے نہیں ہوتے۔"

21 "زندگی میں کس چیز کے لیے وقت نکالنا مشکل ہے؟"

"وقت ہمارے اپنے ہاتھ میں ہوتا ہے۔ نکالنا چاہیں تو نکال سکتے ہیں اور نہ نکالنا چاہیں تو نہیں نکال سکتے۔"

22 "آپ کے لیے کون جان دے سکتا ہے؟"

"قہقہہ...... کوئی پاگل ہی ہوگا۔"

23 "اگر دعا سے کچھ مل سکتا تو کیا مانگتیں؟"

"یہ تو ایسا سوال ہے کہ اس کا کیا جواب دوں۔ اللہ سے تو ہم بہت کچھ مانگتے ہیں۔"

24 "کوئی شخص جس نے آپ کی زندگی کو بدل دیا ہو؟"

"میرے ماں باپ۔"

25 "جب آپ نیا قلم استعمال کرتی ہیں تو کیا لکھتی ہیں؟"

"اپنا نام۔"

26 "کوئی غلطی جس کو سوچ کر پشیمانی محسوس کرتی ہو؟"

"ہر کھانے کے بعد میں سمجھتی ہوں کہ میں نے غلطی کی ہے۔"

27 "کبھی غصے میں کھانا پینا چھوڑا؟"

"نہیں جی۔ کھانے پینے کے ساتھ میرا کوئی غصہ نہیں ہوتا۔"

28 "کھانا کس کے ہاتھ کا پکا ہوا پسند ہے؟"

"مما کے ہاتھ کا اور گھر سے باہر کا کھانا مجھے زیادہ پسند ہے۔"

29 "پسندیدہ ناشتہ؟"

"انڈے اور کارن فلیکس۔"

30 "موڈ خراب ہوتا ہے؟"

"گرمی اور لوڈ شیڈنگ کی وجہ سے خراب ہوتا ہے ورنہ تو نہیں ہوتا۔"

31 "ملک میں کون سی تبدیلی ضروری ہے؟"

"ہیڈ آف دی اسٹیٹ کی تبدیلی بہت ضروری ہے اور پلیز یہ ضرور لکھیے گا کہ سارے سیاست دانوں کو مر جانا چاہیے۔"

32 "الہ دین کا چراغ مل جائے تو کیا خواہش کریں گی؟"

"ایک اچھی خوشگوار زندگی کی اور اپنے والدین کی خدمت کی۔"

33 "پسندیدہ چینل؟"

"Sky world" ای ایس پی این (گیمز چینل)

34 "بھروسے کے قابل کون ہوتا ہے۔ لڑکیاں یا لڑکے؟"

"میرے خیال میں لڑکے، ہم لڑکیوں کے پیٹ ہلکے ہوتے ہیں۔"

35 "اپنی شخصیت میں کیا چیز بدلنا چاہتی ہو؟"

"طبیعت میں صبر نہیں ہے۔ صبر چاہتی ہوں۔ مجھے غصہ جلدی آجاتا ہے۔"

36 "قسمت پہ کتنا یقین ہے۔"

"سو فیصد اس حد تک کہ ایک پتا بھی اللہ کی مرضی کے بغیر نہیں ہل سکتا۔"

37 "ایک سوال جو تم اللہ سے روزانہ کرتی ہو؟"

"کہ آپ نے کیوں پیدا کیا اگر مارنا ہی ہے تو۔"

38 "کبھی چھٹی حس ایکٹو ہوئی؟"

"نہیں۔ بڑی گھٹیا ہے میری چھٹی حس، مجھے پتہ ہی نہیں چلتا کہ میرے آس پاس کیا ہو رہا ہے۔"



39 "گھر آ کر پہلی خواہش کیا ہوتی ہے؟"

"کہ فوراً نہاؤں۔"

40 "موت سے ڈر لگتا ہے؟"

"اس حد تک کہ بس تکلیف دہ موت نہ ہو۔"

41 "کون سی تقریبات میں جانا پسند نہیں کرتیں؟"

"شادی کی۔"

42 "شادی کی کون سی رسم بری لگتی ہے؟"

"نکاح اور ولیمہ ..... مہندی، مایوں میں جتنا نچانا ہے نچوالو۔"

43 "سائنس کی بہترین ایجاد؟"

"تمام چیزیں۔ سب کچھ ہمارے آرام کے لیے بنائی گئی ہیں۔"

44 "تہوار جو شوق سے مناتی ہیں؟"

"عید کے لیکن یہاں تہوار منانا بہت مشکل ہے کیونکہ کام بہت ہوتے ہیں۔"

45 "جھوٹ کب بولتی ہیں؟"

"پہلے بولتی تھی۔ مگر اب نہیں میرے والدین نے مجھے بہت اعتماد دیا ہے۔"

46 "شوبز کی سب سے بڑی برائی؟"

"مجھ سمیت سب لوگ Fake (مصنوعی) ہیں ایک ایک بندہ Fake ہے۔"

47 "چھٹی کا دن کیسے گزارتی ہیں؟"

"پہلے نیند پوری کرتی ہوں پھر فیملی کے ساتھ کہیں چلی جاتی ہوں۔"

48 "موبائل فون رحمت یا زحمت؟"

"بہت بڑی نعمت ہے جس کی وجہ سے بہت سے کام آسان ہو گئے ہیں۔"

49 "شہرت کے بارے میں آپ کے تاثرات؟"

"شہرت بہت اچھی چیز ہے بشرطیکہ آپ کا دماغ خراب نہ ہو۔"

50 "زندگی کب بری لگتی ہے؟"

"جب میں کسی نہ کسی وجہ سے اپنی زندگی نہیں جی پاتی تب بری لگتی ہے۔ کبھی لائٹ نہیں ہے تو کبھی کچھ ٹینشن ہو تو۔"

51 "اس انٹرویو میں کوئی سوال جو برا لگا ہو؟"

"نہیں کوئی نہیں لگا۔"

52 "کوئی لڑکا مسلسل گھورے تو؟"

"ایسا ہوتا تو نہیں کیونکہ میرے برابر میں کوئی نہ کوئی خوب صورت لڑکی ضرور ہوتی ہے۔"

53 "سارا دن میں آپ کا پسندیدہ وقت؟"

"جب میں سونے کے لیے بستر پر جاتی ہوں۔"

54 "کب چیخنے چلانے کو دل چاہتا ہے؟"

"جب غصہ آتا ہے اور میں نہیں دکھا پاتی۔"

55 "کس لمحے نے زندگی بدل دی؟"

"شاید جب اس فیلڈ میں آئی اور نایا جوائن کیا۔"

56 "زندگی میں کیا کمی محسوس ہوتی ہے؟"

"ہے تو نہیں لیکن یہ انسانی فطرت ہے کہ وہ زیادہ کی خواہش کرتا ہے۔"

57 "نصیحت جو بری لگتی ہے؟"

"کہ اتنی بڑی ہو گئی ہو اور شادی نہیں کرتیں۔ پتلی ہو جاؤ کہ شادی ہو جائے۔"

58 "ایک رشتہ جس نے دکھ دیا ہو؟"

"دوستی کے رشتے نے۔"

59 "فقیر کو کم سے کم کتنا دیتی ہو؟"

"پانچ روپے۔"

60 "غصہ کب آتا ہے؟"

"بہت سی چیزوں پر آتا ہے۔ ہر وقت آتا ہے۔"

61 "کن باتوں پہ کنٹرول نہیں ہے؟"

"کھانے پر کنٹرول نہیں ہے۔"

62 "کیا محبت ایک بار ہوتی ہے؟"

"پتا نہیں ابھی تو نہیں ہوئی جب ہو گی تو آپ کو ضرور بتاؤں گی۔"

63 "کبھی مانگ کر تحفہ لیا؟"

"بہت بار مانگا مگر کبھی نہیں ملا۔"

64 "اپنی غلطی کا اعتراف کرتی ہیں؟"

"ہاں، نادم پڑ جاتی ہوں اس کے جس کے ساتھ برا کیا

ہو۔"

65 "کوئی انوکھی خواہش؟"
"کوئی خاص نہیں۔"

66 "گھر والوں کی کس بات سے موڈ آف ہو جاتا ہے؟"
"جب وہ بھائیوں سے زیادہ پیار کرتے ہیں اور مجھ سے کم۔"

67 "ٹین ایج کا پیار سچا ہوتا ہے یا نادانی؟"
"میرا خیال ہے نادانی ہی ہوگی۔"

68 "کن چیزوں پہ بہت خرچ کرتی ہیں؟"
"میں اپنے آپ پر تو بالکل بھی خرچ نہیں کرتی۔ دوسروں پر اور گھر والوں پہ۔"

69 "فٹ پاتھ پہ کھڑے ہو کر کن چیزوں کا جائزہ لیتی ہیں؟"
"میں کردار دیکھتی ہوں کہ اگر پرفارم کرنا پڑے تو کیسے کروں گی۔ جیسے فقیر کو، ٹھیلے والے کو وغیرہ وغیرہ۔"

70 "کس شخصیت سے خوف زدہ رہتی ہیں؟"
"میرا نہیں خیال کہ میں کسی سے خوف زدہ رہتی ہوں۔"

71 "کس کے بغیر نہیں رہ سکتیں؟"
"کھانے کے بغیر۔"

72 "اپنی کوئی اچھی اور بری عادت بتائیں؟"
"غصے پہ قابو نہیں ہے۔ یہ بری عادت ہے۔ باقی تو سب اچھی ہی ہیں۔"

73 "دن کے کس حصے میں اپنے آپ کو ترو تازہ محسوس کرتی ہیں۔"
"شام کے بعد۔"

74 "آدھی رات کو آنکھ کھل جائے تو۔"
"دوبارہ سو جاتی ہوں۔"

75 "کوئی شام جو آپ اپنی پسندیدہ شخصیت کے ساتھ گزارنا چاہتی ہیں۔"
"حناول یذیر اور نعمان اعجاز۔"

76 "کس ملک کے لیے کہتی ہیں کہ کاش یہ ہمارا ہوتا؟"
"انڈیا۔"

77 "اچانک چوٹ لگنے پہ بے ساختہ جملہ؟"
"اوئی ماں۔"

78 "بستر پہ لیٹتے ہی سو جاتی ہیں یا کروٹیں بدلتی ہیں؟"
"بہت کروٹیں بدلتی ہوں۔"

79 "انسان کا بہترین روپ مرد یا عورت۔"
"انسان اچھا ہونا چاہیے، مرد عورت سے کچھ نہیں ہوتا۔"

80 "کھانے کی بہترین جگہ ڈائننگ ٹیبل یا چٹائی۔"
"ڈائننگ ٹیبل پہ آلتی پالتی مار کر کھانا۔"

81 "آپ کا ذریعہ معاش۔"
"شوبز، میرا پروڈکشن ہاؤس۔"

82 "کون سے الفاظ بہت زیادہ استعمال کرتی ہیں۔"
"میرا کوئی تکیہ کلام نہیں ہے۔"

83 "مرد کب برے لگتے ہیں۔"
"جب وہ عورت کو نیچا دکھانے کی کوشش کرتے ہیں۔"

84 "پیسہ کس شکل میں محفوظ کرتی ہیں۔"
"ہاتھ میں سوراخ ہے۔ ختم ہو جاتے ہیں۔"

86 "بیڈ کی سائیڈ ٹیبل پہ کیا کیا چیزیں رکھتی ہیں؟"
"اسکریٹ، چشمہ، موبائل، وٹامن کی گولیاں اور پانی۔"

87 "تمہاری ایک عادت، جو گھر والوں کو پسند نہیں؟"
"یہی کہ میں اپنا اور اپنی صحت کا خیال نہیں رکھتی۔"

88 "اپنی کمائی سے اپنے لیے قیمتی چیز کیا خریدی؟"
"شاید کیمرہ لیا تھا۔"

89 "دوسرے ملک جا کر کیا باتیں نوٹ کرتی ہیں؟"
"سعودی عرب تو میرا اپنا گھر جیسا ہے البتہ کراچی میرے لیے نیا ہے۔ تو وہاں کے لوگ بہت اچھے ہیں۔"

90 "کن چیزوں کو لیے بغیر گھر سے نہیں نکلتیں؟"
"میرا بیگ کافی بڑا ہے اور اس میں دنیا جہاں کی چیزیں ہوتی ہیں اور پانی کی بوتل بھی ہوتی ہے۔"

91 "آپ کی زندگی عام لوگوں سے کتنی مختلف ہے؟"
"بالکل بھی مختلف نہیں ہے۔ عام لوگوں کی طرح ہی ہے۔"

☆





ماہر پکوان آرائش خانہ

## ناہید انصاری سے ملاقات

شاہین رشید

"کیسی ہیں ناہید انصاری صاحبہ اور آج کل کیا مصروفیات ہیں؟"

(ناہید صاحبہ کا تعارف ہم نے اس لیے نہیں کرایا کہ انہیں سب ہی لوگ جانتے ہیں۔ کہ وہ ایک معروف ماہر پکوان اور آرائش خانہ ہیں)

"جی الحمدللہ میں بالکل ٹھیک ٹھاک ہوں۔"

"آج کل کیا مصروفیات ہیں؟"

"آج کل ایک پرائیویٹ چینل سے دو لائیو پروگرام کر رہی ہیں، اس کے علاوہ ایک اسکول بھی کھولا ہوا ہے۔ جس میں کوکنگ اور دیگر کاموں کے ساتھ مذہب کے متعلق بھی بتایا جاتا ہے۔"

"آج کل کی نوجوان نسل خاص طور پر لڑکیاں اسلام سے دور ہوتی جا رہی ہیں، اس کی کیا وجہ ہے؟"

"بالکل ٹھیک کہہ رہی ہیں آپ۔ نوجوان نسل اسلام سے بہت دور ہوتی جا رہی ہے مگر ہم نوجوان نسل کو اس کا الزام نہیں دے سکتے۔ جو کچھ ہو رہا ہے اس کے ذمہ دار ہم ہیں۔ ہم بچوں کو جو ماحول دیں گے، وہ اسی میں ڈھل جائیں گے مگر ہم ان کو الزام دے دیتے ہیں اور اپنے آپ کو ہم ٹھیک کہہ رہے ہوتے ہیں۔"

آج کل میں نے دیکھا ہے اور جو مجھے مائیں ملتی ہیں اور پروگرام کے دوران جو کالز آتی ہیں ان میں ہر ماں یہ شکایت کر رہی ہوتی ہے کہ بچے کہنا نہیں مانتے۔ تو میں کہتی ہوں اس کی وجہ یہ ہے کہ ہم نے ہر چیز تو بچوں کو مہیا کردی ہے۔ جیسے کمپیوٹر' انٹرنیٹ' میڈیا وغیرہ وغیرہ۔ مگر اس کا درست استعمال تو بتایا ہی نہیں۔"

اگر بچوں میں کچھ غلط عادتیں ہیں تو اس کا سبب والدین ہیں' جب وہ خود کو نہیں سدھاریں گے تو بچوں کو کیسے منع کریں گے تاں کے پاوں کے نیچے جنت اس لیے رکھی گئی ہے کہ ماں قربانیاں دیتی ہے۔"

"تو کیا آج کی ماں میں قربانی کا جذبہ نہیں ہے؟"

"نہیں... بالکل نہیں ہے۔ میرے پاس مائیں آتی ہیں اپنی بچیوں کو لے کر کہ ناہید پلیز کچھ کریں' اس کو تو اٹھنا بیٹھنا نہیں آتا' کھانا نہیں آتا' نہ ہی اس میں بڑوں کا ادب ہے... تو میں کہتی ہوں... جب تک آپ اپنے گھر کا ماحول ٹھیک نہیں کریں گے کچھ نہیں ہوسکے گا۔

مجھے یاد ہے کہ جب ہم چھوٹے تھے تو سب ایک ہی جگہ بیٹھ کر ٹی وی دیکھا کرتے تھے' کوئی ریموٹ نہیں ہوتا تھا۔ اول تو اس زمانے میں کوئی ایسا سین آتا ہی نہیں تھا کہ دیکھ کر شرم آئے اور اگر ایسے کوئی الفاظ آجاتے جو مناسب نہیں ہوتے تھے تو ہم خود ہی اٹھ کر چلے جاتے تھے۔ آج کل ماں' باپ اٹھ کر چلے جاتے ہیں اور بچے اس سین کو بدلتے بھی نہیں۔ ریموٹ کو اپنے ہاتھ میں رکھتے ہیں۔

میرا مشن کہہ لیں یا میری کوشش کہ میں بچیوں کو 60ء کی دہائی میں لانا چاہ رہی ہوں' جب ہم بڑوں کا لحاظ کرتے تھے' ادب کرتے تھے' جب نانی' دادی ہمارے گھر آتی تھیں اور ہم انہیں اپنے پاس زبردستی روکتے تھے کہ آپ ہمارے پاس رہیں گی... مگر آج کوئی ہمارے گھر آتا ہے تو سوال یہ ہوتا ہے کہ یہ کیوں آگئے۔ اس وقت کیوں آئے ہیں' کھانے میں اگر بڑا یا کوئی اچھا کھانا بازار سے منگوایا ہے تو جلدی سے چھپا دیتے ہیں کہ یہ چلے جائیں گے تو پھر کھائیں گے... تو خود سوچیے کہ ہم نے اپنے بچوں کو کیا سکھایا ہے۔

گزرے زمانے میں جوائنٹ فیملی سسٹم تھا۔ رشتے بتائے جاتے تھے کہ یہ ماموں ہیں' یہ چاچو ہیں' یہ پھوپھی ہیں' وغیرہ وغیرہ۔ محبتیں تھیں' آج کل تو کوئی چچا' ماموں کا رشتہ نہیں ہے۔

شب معراج کے دن میں نے بچیوں سے پوچھا کہ آج کون سا دن ہے' کہنے لگیں "آج بدھ ہے۔" میں نے کہا' میں یہ پوچھ رہی ہوں کہ کون سا بڑا دن ہے تو بتایا کہ شب معراج کا دن ہے۔

میں نے پوچھا اس شب کو کیا ہوا تھا' تو سوائے ایک بچی کے کسی کو اس کا جواب نہیں معلوم تھا اور یہ بچیاں پندرہ سال کی عمر کی تھیں۔"

"بالکل ٹھیک... مگر میڈیا کے ذریعے' پرنٹ میڈیا کے ذریعے اور کمپیوٹر' انٹرنیٹ کے ذریعے نوجوان نسل نے سیکھا بھی تو بہت کچھ ہے۔"

"ہر چیز کے فائدے اور نقصانات تو ہوتے ہی ہیں۔ کمپیوٹر پہ بیٹھے ہیں تو بیٹھے ہی رہ گئے' کب نماز کا ٹائم ہوا کچھ پتا نہیں ہوتا۔ مجھے اپنے بیٹوں پہ فخر ہے' میں نے اپنے بیٹے سے کہا کہ سود یا لون کا کام نہیں کرنا چاہیے تو پہلے اس نے تھوڑا اختلاف کیا مگر پھر میری بات مان گیا' آج اپنے بیٹے کو دیکھ کر مجھے فخر ہوتا ہے' نہ وہ سود پہ کام کررہا ہے' نہ لون پہ... پانچوں وقت کی نماز پڑھتا ہے۔ دو بیٹوں کا باپ ہے' اور جب میں اس کو دیکھتی ہوں تو سوچتی ہوں کہ میں نے زندگی میں یقیناً" کوئی نیکی کی ہوگی جو میرے کام آئی ہے۔ اگر آپ کی اولاد نیک نہیں ہے تو سمجھیں آپ میں خامی ہے۔"

"لوگ یہ بھی تو کہتے ہیں کہ ہماری نسل دوسری دنیا کے ساتھ چل رہی ہے۔"

"یہ غلط ہے... ہم تو دوسری دنیا سے بہت پیچھے چلے گئے ہیں۔ ہم تو گھروں سے نکل کر روڈ پر بیٹھے ہیں ہمارے ملک میں لائٹ نہیں ہے اور جب لائٹ نہیں ہوگی' آپ کا دماغ کیا کام کرے گا۔ یہ سب ہمارے گناہوں کی سزائیں ہیں۔ ہم غلطیاں کر رہے ہیں' یہ تو کچھ نیک لوگوں کی وجہ سے پاکستان محفوظ ہے جب ہم مدینہ گئے تو دیکھا کہ وہاں افطار کے وقت نہ سموسے تھے' نہ پکوڑے تھے' نہ کچھ اور لوازمات' صرف کھجور' دہی' روٹی (جو دہی کے ساتھ کھائی ہوتی ہے۔) اور قہوہ۔ اتنا سکون کا روزہ تھا کہ کیا بتاؤں... تو میں یہ ہی کہتی ہوں کہ آپ "مدینے کا روزہ" رکھیں اور عبادت میں دل لگائیں۔

آج کل ماحول غصے والا ماحول ہوگیا ہے۔ آپ اگر ہلکا کھانا کھائیں تو آپ کا غصہ بھی ہلکا ہوجائے گا۔ گوشت کھا کھا کر غصہ تیز ہوجاتا ہے۔"

"ہماری نسل ہمیں ہی فالو کرتی ہے' ملک کے حالات دیکھ کر اور بنیادی سہولتیں نہ پا کر جب ہمیں غصہ آئے گا تو جو بڑھتی عمر کے بچے ہیں ہم نہیں بھی غصہ آئے گا۔"

"آپ بالکل ٹھیک کہہ رہی ہیں۔ ہمارے یہاں تو یہ سکھایا جاتا ہے کہ جب کھانے کی ٹیبل پر بیٹھیں تو سیاست اور مذہب پر ڈسکس نہیں کرنا چاہیے کیونکہ سب کو غصہ آتا ہے اور لڑائی ہوجاتی ہے۔ ہمیشہ سب ایک ساتھ مل کر کھائیں تو برکت ہوتی ہے۔

ایک بچی جو تقریباً" 24 سال کی ہے اور اس جیسی کئی بچیاں ہیں جو کہتی ہیں کہ ہمیں تو یاد ہی نہیں کہ ہم نے کبھی اپنے والدین کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھایا ہو' والدہ بھی مصروف رہتی ہیں اور والد بھی۔ تو پھر ایسی لڑکیاں نہ اپنے ساس' سسر کی عزت کرپاتی ہیں اور نہ ہی اپنے شوہر کی۔"

"یہ مسائل تو ورکنگ کلاس کے لوگوں کے ہیں' جو غریب اور متوسط طبقے کے لوگ ہیں' ان میں ابھی بھی محبتیں پائی جاتی ہیں اور سب مل جل کر بھی رہتے ہیں۔"

"لیکن ان لوگوں پر بھی فرق پڑتا ہے۔ ان لوگوں کو دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ ان کے ہاں بھی تبدیلی آئی ہے۔ میری تو خیر بیٹی نہیں ہے' لیکن اگر میری بیٹی ہوتی تو نہ میں اس کو زیادہ پڑھاتی نہ جاب کرنے کی اجازت دیتی۔"

"ارے یہ تو آپ غلط کہہ رہی ہیں' لڑکیوں کو ضرور پڑھنا چاہیے اور جاب بھی کرنا چاہیے۔"

"نہیں' لڑکیاں ایک حد تک پڑھیں۔ جو لڑکیاں زیادہ پڑھ جاتی ہیں وہ شوہروں کی عزت نہیں کرتیں... ہمارے یہاں طلاقیں کیوں زیادہ ہورہی ہیں' اس کی وجہ یہ ہے کہ لڑکیاں کما رہی ہیں اور لڑکوں سے زیادہ کما رہی ہیں تو اور یوں وہ اپنے شوہر کی عزت نہیں کرتیں۔"

"اس کی بھی کئی وجوہات ہوتی ہیں اور آج کے دور میں اس قدر مہنگائی ہوگئی ہے کہ گھر کے ہر فرد کا کام کرنا ضروری ہوگیا ہے۔"

"آپ ٹھیک کہہ رہی ہیں... مگر کمائی میں برکت نہیں رہی' کیونکہ ہم نے اپنی خواہشات بڑھالی ہیں۔ ٹھیک ہے میں نے خود بہت کام کیا ہے' لیکن میں اب خود یہ کہتی ہوں کہ لڑکی کو نہیں کمانا چاہیے۔ عورت جب گھر سے باہر نکلتی ہے تو اس میں غصہ آجاتا ہے۔ وہ اپنے بچوں کو وقت نہیں دے سکتی' اپنے ماں باپ کو وہ محبت نہیں دے سکتی جو اس کا حق ہے' آپ کو پتا ہے کہ لڑکیاں کس کس غلط انداز میں کما رہی ہیں۔"

"آپ خود بھی ایک عرصے سے کما رہی ہیں' جو غلط انداز میں کما رہی ہیں' وہ غلط ہیں۔ لیکن سب لڑکیوں کے لیے کہنا کہ انہیں کمانا نہیں چاہیے۔ یہ آپ غلط کہہ رہی ہیں۔"

"میں نے اگر کمایا تو اپنی اقدار دیکھیں' مجھے پتا ہے کہ مجھے کہاں تک کھڑا ہونا ہے' میرے میاں کی پسند' ناپسند کیا ہے اور شرم و حیا کیا چیز ہے' ان سب کو دیکھ کر میں چلی ہوں۔ میں کمانے کے چکر میں پاگل نہیں ہوگئی۔ آج کل سب پیسہ کمانے کی دوڑ میں لگے ہوئے ہیں۔ اس پیسے میں برکت نہیں رہی ہے۔"

"میڈیا بھی تو قصوروار ہے اس میں۔"

"نہیں۔ میڈیا کا کوئی قصور نہیں' سارا قصور انسان کا اپنا ہوتا ہے۔ مجھے یاد ہے کہ جس زمانے میں' میں پروگرام "یوٹ لک" کیا کرتی تھی میں سر پر دوپٹہ نہیں

یتی تھی۔ پھر جب مجھ میں Change آیا تو میں نے اپنے سر کو ڈھانپنا شروع کر دیا تو پروگرام کے ڈائریکٹر نے کہا کہ مجھے یہ انداز نہیں چاہیے۔ مجھے سر پہ دوپٹہ نہیں چاہیے۔ مجھے گلیمرس لوگ چاہئیں۔ میں نے کہا کہ میں اسی طرح کروں گی پروگرام ورنہ نہیں کروں گی۔"

"آپ میں یہ تبدیلی کیسے آئی؟"

"میرے گھر کا ماحول بہت ماڈرن تھا' بالکل آج کل کے دور کی طرح... اور جو آج میرا ماحول ہے' یہ ماحول ہمیشہ سے میری امی کا ہے' لیکن جب انسان کی اصلاح ہونا ہوتی ہے تو اللہ خود بہ خود وسیلہ پیدا کر دیتا ہے۔ ہوا یوں کہ میرے گھر میں زہرہ آپا نے درس دینا شروع کیا اور پھر جب میں نے ڈاکٹر فرحت ہاشمی کے یہاں جانا شروع کیا اور جب سر پہ دوپٹہ کے بارے میں پڑھا اور سنا تو بس میں نے پختہ ارادہ کر لیا کہ مجھے سر پہ دوپٹہ اوڑھنا ہے اور جب میں نے اوڑھا اور ایک ماڈرن شادی میں سر پر دوپٹہ اوڑھ کر گئی تو میرے میاں نے بھی دبے دبے لفظوں میں اعتراض کیا... مگر میں نے سوچا کہ اللہ کو راضی کروں یا دنیا کو... خیر میں پہن کر چلی گئی اور جب میں شادی سے واپس آئی تو مجھے لگا کہ میں نے کچھ کیا ہے' مجھے یہ اطمینان تھا کہ میں نے اپنے اللہ کو راضی کیا ہے۔ اس دن سے آج تک میں ایسی ہی ہوں۔ میں نے سوچ لیا کہ میں نے اسٹرونگ بننا ہے اور اپنے اللہ کو راضی بھی رکھنا ہے۔"

"آپ بھی پہلے ماڈرن تھیں پھر آپ میں تبدیلی آئی تو آج کی نسل کو بھی اپنے بزرگوں سے یہ ہی اختلاف ہے کہ آپ نے اپنے دور میں تو سب کچھ کر لیا اور جب ہمارا وقت آیا تو آپ ہمیں منع کرتی ہیں کہ ایسا نہ کرو' ویسا نہ کرو۔"

"ہاں... آپ ٹھیک کہہ رہی ہیں۔ لیکن اس وقت ہمیں اتنا شعور نہیں تھا۔ ہم نے وہ ہی کچھ کیا جو ہم نے اپنی ماں کو کرتے دیکھا۔ یہ نہیں کہا کہ یہ کرو' وہ کرو' سسرال جانا تو ایسا کرنا۔ تو ہم تو اپنے بچوں کو سمجھا رہے ہیں یہ کرو' یہ نہ کرو اور بولنے سے نہیں دیکھ کر تبدیلی زیادہ آتی ہے' ہم تو اپنی ماں کی نگاہ کو آج بھی پہچانتے ہیں کہ ان میں غصہ ہے یا محبت ہے۔ مگر آج کل کے بچے ان باتوں کو نہیں سمجھتے۔

میں آپ کو بتاؤں کہ میرا ایک بیٹا "دبئی" میں ہوتا ہے اور ایک "ملائیشیا" میں اور ایک بیٹا "خسرو" یہاں رہتا ہے۔ وہ الگ رہتا ہے اپنی فیملی کے ساتھ۔ میری امی میرے گھر سے اگلی ہی گلی میں رہتی ہیں... اب دیکھیں کہ میں نے اپنی سوچ کو کیسے بدلا... خسرو روز آتا ہے اور فون پر سلام دعا بھی کرتا ہے' اگر دو دن نہیں آتا اور میں سوچوں کہ آج خسرو نہیں آیا' بیوی نہیں آئی اس کی تو مجھے یہ بھی سوچنا چاہیے کہ کیا میں روز اپنی امی کے گھر جاتی ہوں؟ تو جیسے ہی میں یہ سوچتی ہوں نگیٹو سوچ میرے دماغ سے نکل جاتی ہے اور ایسا سوچ کر میرے دل میں اپنی بہو کے لیے کوئی برائی جنم نہیں لیتی۔ اگر آپ نے اپنے اندر چینج لانا ہے تو سب سے پہلے اپنی برائیوں پر نظر ڈالنی ہوگی' تب ہی آپ ٹھیک ہو سکتے ہیں۔

کچھ دن پہلے میں اپنی امی کے گھر گئی تو میں نے اپنے بھائی سے کہا کہ تم آئے نہیں' میرے میاں کی آنکھ کا آپریشن ہوا تھا تو ہنس کے کہنے لگا میری ملاقات ہو گئی تھی۔ پھر جب گھر آئی تو نماز سے فارغ ہو کر میرے دل میں خیال آیا کہ وہ مجھے کیوں پوچھے' وہ کیوں آئے' میں بڑی ہوں تو مجھے ہی اسے پوچھنا چاہیے۔"

"یہ ہی فلسفہ ہونا چاہیے زندگی کا اگر ہم شکوہ شکایت کو اپنی زندگی سے نکال دیں تو زندگی نہایت آسان ہو جائے۔"

"جی بالکل۔ بس اللہ تعالیٰ ہم سب کو نیکی کرنے کی توفیق دے۔ (آمین) اور اللہ ان ہی لوگوں کو ہدایت دیتا ہے' جو ہدایت لینا چاہتے ہیں۔"

ناہید انصاری صاحبہ سے اور بھی بہت سی باتیں ہوئی' مگر جگہ کی کمی کی وجہ سے سب کچھ نہیں لکھ پائے' جو باتیں رہ گئی ہیں' وہ ان شاء اللہ شعاع کے سلسلے دستک میں لکھوں گی... عنقریب۔

☼

رفعت ناہید سجاد

# چراغ آخر شب

پروفیسر عباس رشید کا گھرانہ علمی و تہذیبی اعتبار سے مڈل کلاس روایات کا امین ہے۔ پروفیسر صاحب کی قابلیت اور نیک نامی مثالی ہے۔ وہ تاریخ کے مضمون کے استاد رہ چکے ہیں اور کئی کتابوں کے مصنف بھی ہیں' ان کا دروازہ ہر طالب علم اور خاص و عام کے لیے کھلا رہتا ہے۔ شاگرد' ان کے علمی خزینے سے فیض حاصل کرنے آتے رہتے ہیں۔ گھر کا تمام نظم و نسق پرانی گھریلو ملازمہ کریم بی کے ذمہ ہے۔ جو بڑی جانفشانی سے سنبھالے ہوئے ہیں۔ ان کی بیگم کے ساتھ اولادوں کو بھی آزادی اظہار کی مکمل اجازت ہے۔ ان کی تین اولادیں ہیں۔ تنویر' عثمان اور عبیر۔

بڑی بیٹی تنویر ماں کی لاڈلی ہے۔ دوران تعلیم غیر نصابی سرگرمیوں میں خاصی سرگرم رہی۔ وہ مقامی کالج میں پڑھاتی۔ شادی کے بعد اس کی صلاحیتیں جیسے گہنا گئی ہیں۔ سسرال میں علم اور تہذیب دونوں کی کمی ہے۔ ساس گھر پر حاوی ہیں' اپنے آگے وہ شوہر سمیت کسی کی چلنے نہیں دیتیں۔ تنویر کا شوہر نعیم روایتی مرد ہے۔ وہ ایک مقامی روزنامے میں صحافی ہے لیکن ایک پڑھی لکھی بیوی کے ساتھ اس کا رویہ انتہائی بے حسی لیے ہوئے ہے۔ ایک بیٹی گڑیا ہے۔ جس کی نگرانی کریم بی کے سپرد ہے۔ پسند کی شادی اور نوکری کرنے کے باوجود سسرال میں اس پر زبان بندی کا اصول سختی سے لاگو ہے۔

عثمان عباس کا شمار ان نوجوانوں میں ہوتا ہے۔ جو قابلیت اور ڈگری کے باوجود معقول نوکری حاصل نہیں کرپاتے۔ تاہم گھر کے ماحول اور پر اعتماد فضا نے اسے مکمل مایوس نہیں کیا ہے۔ وہ مختلف آئی ٹی یونی ورسٹیز کے لیے پروگرامنگ کرکے اتنا کمالیتا ہے کہ گزر اوقات اچھی ہوجائے۔

عبیر آج کے دور کی لڑکی ہے۔ جو اپنے ذہن سے فیصلہ کرنا جانتی ہے۔ گھر میں باپ سے قریب ہونے کے باعث ان کی

علمی تجربے سے فیض اٹھانے کا موقع اسے زیادہ ملا ہے۔ وہ ماسٹرز کی طالبہ ہے، وہ حالات کو حساس انداز میں لیتی ہے۔ عبیرہ اپنی بڑی بہن سے زیادہ بچپن کی سہیلی حمیرا سے قریب ہے۔ اونچے طبقے کی پروردہ ثریا بھی عبیر کی دوست ہے لیکن وہ صرف عثمان کی وجہ سے اس گھر میں آتی جاتی ہے۔ عبیر اسے خاص وجہ سے عزیز رکھتی ہے۔

گھر میں چچا عبدالعزیز اور ماموں کریم بخش اپنے اسرار کے ساتھ بہ وجوہ رہائش پذیر ہیں۔ بڑی تائی بے اولاد ہیں اور بیوگی کے بعد سے کچھ دن قیام کے لیے پروفیسر صاحب کے یہاں آتی ہیں۔ جہاں ان کی ساس بھی رہتی ہیں۔

عبیر کا گروپ یوم پاکستان کے حوالے سے اسٹیج شو کرنے کا ارادہ کرتا ہے۔ وہ لوگ وطن سے محبت قوم کے دل میں اجاگر کرنے کا بیڑا اٹھائے ہوئے ہیں۔ اس سلسلے میں ناکامیوں سے عبیر دل برداشتہ ہوتی ہے تو وہ کچھ دیر کے لیے حمیرا اور رضا کے یہاں چلی آتی ہے، جہاں ان دونوں کی والدہ آپائی اپنے خلوص اور ڈھیر ساری محبت سے ان کا سواگت کرتی ہیں۔ یہ محبتیں اسے روح تک سرشار کردیتی ہیں۔

ان کے گروپ میں ان کی کوششیں رنگ لاتی ہیں اور شو کرنا صرف اسپانسرل جاتا ہے بلکہ ڈراما آڈینس میں بے حد پسند کیا جاتا ہے۔ عبیر کو سب سے زیادہ شو میں کزن شہریار کی موجودگی مسرور کرتی ہے، جو محض عبیر کی خاطر طویل سفر طے کر کے شو دیکھنے آتا ہے۔ دونوں میں لفظوں سے زیادہ دل کا رشتہ ہے اس لیے ایک دوسرے کی بات فوری سمجھ لیتے ہیں۔ عثمان شہریار کے لیے عبیر کے جذبات سے آگاہ ہے۔

ان ہی دنوں بابا جان کی عدم موجودگی میں ایک واقف کار سے عبیر کی ملاقات ہوتی ہے، جن کی مختلف سی شخصیت اسے کچھ الجھا دیتی ہے۔

(اب آگے پڑھیے)

## ۲۳
## تیئسویں قسط

"تم خوش ہو ثریا؟" اس کی آواز قدرے تیز اور جھنجلائی ہوئی تھی۔

"نہیں" اس نے رسان سے کہا۔ "عجیب جگہ ہے یہ دنیا بھی، یہاں محض سمجھوتے ہیں، شادیاں نہیں ہوتیں۔"

"مجھے اس سے فرق ہی کیا پڑتا ہے۔" اس نے ناک سکیڑی۔

"مجھے تو آخر کار سمجھوتہ ہی کرنا تھا، سوچا چلو بابا کی قیمت پر کرلوں۔ تم ہمیں نہیں جانتیں۔ ہمیں بہت سی آزادیاں حاصل ہیں۔ پڑھنے کی، دوست بنانے کی۔ اپنی مرضی سے کہیں آنے جانے کی۔ لیکن شادی ایک بزنس ہے۔ مالی نقصان اس میں برداشت نہیں کیا جاتا۔ اسٹیٹس بھی داؤ پر نہیں لگایا جاتا۔ اس کے سوا آپ سب کچھ ہار سکتے ہیں۔"

"کچھ عرصہ پہلے یہی بات تقریباً" ان ہی لفظوں میں ابا نے بھی کہی تھی تمہارے بارے میں۔"

"ہاں وہ بہت دور تک دیکھ لیتے ہیں۔ ماضی میں بھی۔ مستقبل میں بھی، اتنا پڑھا اور اتنا پڑھایا۔ اتنا لکھا، اتنا درس دیا۔ لیکن فائدہ۔ تبدیلی تو وہ ہم میں سے کسی کی زندگی میں نہیں لاسکے۔"

لمحے بھر کو عبیر کو اذیت سی ہوئی۔ تو گویا ابا ثریا کے بھی مجرم تھے۔ وہ ہم سب کو یا کم از کم ان کو اپنا مجرم سمجھتی ضرور تھی۔ وہ کس کس کے مجرم تھے آخر؟

نعیم ملک کے، ثریا کے، قوم کے۔ سر عباس بنام اسٹیٹ۔

اپنے طور پر تو وہ سب سے الگ تھلگ اپنی خاموش زندگی بسر کررہے تھے۔

"صرف عورت مجبور ہے یا من حیث القوم ہم سب ہی مجبور ہیں۔ عورت کی مجبوری تو شکست کا بڑا گھسا پٹا



اعتراف ہے۔ ہماری جون آف آرک کے زمانے میں شاید عورت مجبور تھی۔ اب بہرکیف نہیں ہے۔"

"میرا خیال ہے، اب تم مجھے گھر چھوڑنے کی بات کرو۔ اماں کا میسج آیا ہے وہ تمہارے ساتھ میرے یوں اٹھ کر چلے آنے پر فکر مند ہو رہی ہیں۔"

اس نے بڑی رغبت سے کھاتے لمحے بھر کے لیے آنکھیں عبیو کی طرف اٹھائیں۔

"یوں اٹھ کر آنے پر فکر مند ہیں یا میرے ساتھ آنے پر۔؟"

"تم تنویر کی طرح وہمی ہوتی جارہی ہو ثریا! اس کو سمجھ داری اور عقل مندی کے اتنے ایوارڈ ملے کہ اسے یقین ہوگیا کہ وہ جو کچھ کرتی ہے، درست کرتی ہے۔ اس لیے اس کو گمان ہی نہیں تھا کہ کوئی غلط فیصلہ بھی اس سے ہو سکتا ہے۔ اس نے اپنی من مانی کی اور دکھ اٹھائے۔ تم نے ہتھیار ڈال دیے اور ویسا ہی دکھ اٹھایا۔ ہتھیار تم دونوں نے ڈالے تھے۔ ایک نے فیوڈل کی طرح، دوسرے نے مڈل کلاسیے کی مانند۔ یاد رکھو ثریا! یہ چھوٹے چھوٹے وہم کس وقت دیوانگی کی طرف لے جاتے ہیں۔ اندازہ بھی نہیں ہوپاتا۔ اب چلا جائے"

"ایک بات کہوں۔" اس نے بھاپ اٹھتی تندوری روٹی کا تھوڑا سا ٹکڑا توڑا۔

"کبھی خود کو اس دیوانگی میں ڈبو کر دیکھو جیسے میں یہ نوالہ شوربے میں تر کرتی ہوں۔ دانش کی زندگی تو گزار لی۔ میں نے اور تنویر نے تمہارے بقول، سچ یہ ہے کہ ہم سب سے غلط فیصلے ہوئے یا کروائے گئے لیکن تم ذرا دیر کو اس پاسبان عقل کو چھوڑ کر تو دیکھو۔ تم خود ہر وقت کیا غلط ہے اور کیا درست ہے کہ چکر میں گھن چکر بنی ہوئی ہو۔ اپنے پرے ایک لمحے کے لیے بھی ہٹاؤ۔ شاید اندر سے کچھ اچھا نکل آئے۔"

"اندر سے کیا اچھا نکلے گا؟" اس نے بے توجہی سے پوچھا۔

"فاروق احمد۔"

دیواروں پر آویزاں اسینگ، فرش پر بچھی کھال، کانچ کا جھولتا ہوا فانوس، زمین، آسمان، لمحے بھر کے لیے اسے لگا سب اس پر اوندھے منہ آگرے ہیں اور کرچی کرچی ہو کر اسے لہولہان کیے دے رہے ہیں۔ کتنی دیر وہ سناٹے میں رہی۔ لیکن وہ اس کو زخم دیے جانے سے بے نیاز اطمینان سے کہہ رہی تھی۔

"اس دن آپائی کی برتھ ڈے پر جب رضا ایک اجنبی شخص کو اندر لے آیا تو تم کچن میں جمال بھائی کی چائے گرم کرنے گئی ہوئی تھیں وہ میری اس شخص سے پہلی اور آخری ملاقات تھی۔ ہم یوں سر راہ اکثر لوگوں سے ملتے ہیں، وہ ہم پر اپنا نشان بھی نہیں چھوڑتے اور اصولاً "ہمیں انہیں بھول جانا چاہیے۔ لیکن میرے اندر کسی نے کہا۔ اس کا یہاں آنا محض ایک اتفاق نہیں اور کتنی عجیب بات ہے اس ایک کے بعد کتنی ہی مرتبہ اس کا ذکر میرے راستے میں آیا حالانکہ نہ وہ شاہ رخ تھا نہ شاہد آفریدی۔"

وہ کچھ دیر کو چپ رہی۔

"پھر جب اس نے میری ambi tions پوچھیں۔۔۔ ان دنوں میں خاصی بے وقوف ہوتی تھی۔ میری معراج ہی ایک آرٹ فلم تھی۔ اس نے پوچھا تھا۔ "بس! یا اس سے اوپر کچھ اور بھی ہے؟" تب میں نے پہلی دفعہ اس کو غور سے دیکھا۔ اسے کیسے اندازہ ہوا کہ یہ کسی خواہش کی انتہا نہیں ہو سکتی۔ شاید خواہشوں کی انتہا ہوتی ہی نہیں۔

جب سوال جواب کی باری تمہاری آئی تو تم بے نیازی سے ٹرالی گھسیٹ کر کچن کی طرف جارہی تھیں۔ یہ دوسرا اتفاق تھا کہ وہ پھر میری نظروں کے فوکس میں تھا۔ میں نے اس کے چہرے کو خشک مٹی کی طرح تڑخ تڑخ کر ٹوٹتے دیکھا۔ وہ گستاخ نہیں تھا کہ تمہارے چہرے کی طرف دیکھتا لیکن اس کی نظریں تمہارے اٹھتے اور لحظہ لحظہ دور ہوتے قدموں کے تعاقب میں ساتھ ساتھ زمین پر رینگ رہی تھیں۔ اس کی نظروں میں مایوسی اور دکھ کی ایک




انتہا دکھائی دیتی تھی۔ کتنی شدت سے میرا جی چاہا۔ اس سے پوچھوں "بس یہی یا اس سے اوپر کچھ اور بھی ہے۔"

وہ کرسی گھسیٹ کر کھڑی ہوگئی۔

"تم بڑی خوش نصیب ہو عبیر۔ تمہارے دروازے سے اندر داخل ہونے والا ہر فرد تم سے محبت کرتا ہے۔ وہ دوست ہو یا عزیز' رشتے دار ہے یا تمہارا بھائی۔ اس دن مجھے تم سے بہت حسد ہوا۔ اور مجھے یقین آگیا کہ مجھے کچھ نہیں چاہیے۔ نہ یہ نہ اس سے آگے کچھ اور..... مجھے لگا یہ وحشی مرغابی کا تعاقب تھا۔ میں نے علیحدگی پر دستخط کیے Attestation کی مہر لگائی اور تم لوگوں کی زندگی سے نکل آئی۔ تمہیں اندازہ نہیں' یک طرفہ محبت کتنا آزار پہنچاتی ہے۔ اب میرے پاس ایسا کچھ نہیں۔ جب بڑھاپے میں میری بصارت ختم ہو رہی ہو۔ یاد آئے تو چراغاں کر دے۔

چلو ڈرائیور سے کہتی ہوں۔ تمہیں چھوڑ دے گا۔ آج میں کتنا بولی ہوں عبیر! لگتا ہے اب بول بول کر ہلکی پھلکی ہوگئی ہوں۔ اتنا عرصہ ہوا' کسی اپنے کی تو کیا میں اپنی آواز سننے کو بھی ترس گئی تھی۔ اس بات کا افسوس رہے گا کہ میرے ہزبینڈ سے تمہاری ملاقات نہیں ہو سکی۔ میں کسی دن لاؤں گی اس کو تم سے ملوانے۔"

وہ گھر سے باہر نکلے۔ بستی ان کے قدموں میں بچھی ہوئی تھی یا شاید نشیب میں ہونے کی وجہ سے ایسا محسوس ہو رہی تھی۔ ہوا ٹھہری ہوئی تھی۔ کھیت' درخت' پودے سب اپنی جگہ جیسے دم بخود تھے۔ کہیں دور کھیتوں میں چری کی فصل کے اوپر جگنو ایک جھرمٹ میں ٹمٹما رہے تھے۔ کبھی جلتے تھے کبھی بجھ جاتے۔ بچپن میں لارنس گارڈن میں جگنوؤں کا ایسا ہی میلہ لگتا تھا۔ پھر پتہ نہیں کیا ہوا۔ جگنو بھی ڈائنوسارز کی طرح معدوم ہو گئے یا شاید نقل مکانی کر کے اس بستی میں آ آباد ہوئے۔ دور کنوئیں کی منڈیر پر دھوئیں سے بھری ہوئی چمنی والی لالٹین میں چرخی اور ڈول کھینچتی اس عورت کا طویل سایہ بڑی بھیانک شکل بنا رہا تھا۔ کھیتوں میں دیے جانے والے پانی کی خاموش سرسراہٹ اور نزدیک بستی کسی کی قلقل۔ کنوئیں اور کھیتوں سے پرے بستی پر رات اتر رہی تھی۔

رات۔ جس کے شر سے پناہ مانگی گئی ہے۔

دیہات کے دن اور رات ایک دوسرے سے بالکل مختلف تھے۔ دن سورج کی روشنی میں دمکتا اور دھوپ کی حدت سے جھلستا ہوا۔ لیکن رات گھور اندھیری نہ لمبے لمبے لیمپ پوسٹ' نہ بجلی کے کھمبے' نہ کمپنیوں کے چمکتے اشتہار۔ دور سے نظر آتی جی ٹی روڈ پر رواں ٹریفک کی بھاگتی بتیوں کو دیکھ کر لگتا تھا' دنیا ابھی آباد ہے۔ یہ زمانہ قبل از مسیح نہیں۔

چھوٹے چھوٹے کمروں اور بڑے بڑے صحنوں والے گھروں کی چھتوں پر اندھیرے میں چارپائیوں پر بیٹھے یا لیٹے لوگ ہاتھ کی پنکھیاں جھل رہے تھے۔ منظر کہیں بھی واضح نہیں تھے۔ سب کچھ سایوں کی طرح ڈول رہا تھا۔ یہ مختصر سے کمروں کی چھت تھی۔ اس سے کہیں مختصر جتنا ثریا کا کمرہ تھا اور ثریا کا اپنا کمرہ اس سے کم تر جسامت کا جتنا آپا کا تھا۔ گھروں کے بھی پروٹوکول ہیں بڑے افسروں کی بڑی میز۔ بڑی بیگم کا بڑا کمرہ۔ بڑے لوگ' بڑی باتیں۔ بستی کے تقریباً" سب ہی گھروں کا حلیہ ایک جیسا تھا۔ ایک ایک دو دو کمرے جن کے دروازے براہ راست صحن میں کھلتے تھے۔ دیواروں کے اوپر ایک زرد رنگ کا۔ وولٹیج کا بلب' فضا میں چھائے سناٹوں میں جیسے اضافہ کر رہا تھا۔ ایک ایک مدھم بلب کے سوا ہر طرف تاریکی تھی۔

راتیں جن میں چاند بھی غائب ہو جاتا ہے۔ کبھی کسی گھر سے آتی محدود روشنی کی بچی کھچی کرن بوڑھے برگد پر پڑتی۔ اب تو جیسے اسے بھی درختوں کی آخری پھننگ پر گھوڑے کے پروں کی پھڑپھڑاہٹ سنائی دے رہی تھی۔ وہ بھلے وقت بستی سے گزر آئے۔ اگر اب پیدل چلتی جاتی تو ضرور اس جوہڑ میں غرق ہو جاتی جواب ایک تاریک تر رقبے کے سوا کچھ نہیں تھا۔ راستے مکان' جھاڑیاں اور بستی کی واحد دوکان جہاں پیر مکوڑے والا مٹی کا باوا'

بے رنگ جلیبیاں تل رہا تھا، آپس میں گڈمڈ ہو گئی تھیں۔ ایک سیاہ مٹیالے شائبہ کے سوا کسی چیز کا الگ الگ سرا نہیں ملتا تھا۔ کہاں کوئی حد ختم ہوتی ہے۔ جہاں سے دوسری شروع ہو۔ کوئی ابتدا ہے نہ آخر۔

ثریا اسے باہر تک چھوڑنے آئی۔ اسے رنج ہوا اس نے بے وجہ اسے دکھی کر دیا تھا۔ پتہ نہیں کیوں نہ چاہتے ہوئے بھی وہ سب اس کے کسی نہ کسی دکھ کا سبب ضرور تھے۔ فضا مینڈک، جھینگروں اور ٹڈوں کے شور سے وحشت زدہ تھی۔ عجیب غیر مرئی آوازیں۔ جن سے کان مانوس نہیں تھے۔

"تمہیں سارا حق یاد ہیں؟ وہ میرے شوہر کی بہت عزیز دوست ہیں۔ ہر وقت کا آنا جانا۔ خاصی بے تکلف خاتون ہیں اور بد مزاج بھی۔ مجھے کوئی خاص خاطر میں نہیں لاتیں کیونکہ اپنے معیار کا نہیں سمجھتیں۔ وہ ایسی ہاؤس وائف کے سخت خلاف ہیں جو اپنا گھر آباد کیے بیٹھی ہو۔"

کار کی طرف جاتے جاتے عبیو کی نظر پڑی اور ٹھٹک کر رک گئی۔ وہی دن والا بوڑھا ذرا دور ہاتھ میں پوٹلی لیے گھر کے کسی ملازم کے آگے گھگھیا رہا تھا۔ ان کو گھر سے نکلتا دیکھ کر جیسے ملازم کی قید سے آزاد، وہ خوشی سے ان کی طرف لپکا۔ اس کے ہاتھ میں ایک پلاسٹک بیگ میں دیسی انڈے اور دوسرے ہاتھ میں چاٹی کے مکھن کا تازہ پیڑا تھا جس میں سے لسی کا پانی رس رس کے ٹپک رہا تھا۔

مالکان کے در پر اپنا حق مانگنے کے لیے بھی ڈالیاں لے کر آنا۔ ایک روایت رہی ہے۔ انگریزوں نوابوں مغلوں اور اس سے پیچھے تک کا ہندوستان ہمیشہ آقاؤں کے در پر جھکا ہی رہا ہے۔

"چاچا! دوڑ جا۔ مارا جائے گا مفت میں۔" واچ مین بڑبڑایا۔

"نئی بہو کی مہمان کے لیے سوغات لایا ہوں۔ دیہاتیوں کا تحفہ ہے۔ کچھ مانگنے تو نہیں دینے آیا ہوں۔"

"دے کر بھی تو مانگے گا ہی نا چاچا۔"

دروازے سے اندر بکھرتی بہلکتی توجہ کی بھیک مانگتی نئی بہو کا طنطنہ باہر نکلتے ہی ابل آیا تھا۔ تھوڑی دیر کے لیے جو اس کا "اندر" باہر نکلا تھا۔ نخوت کے پردے میں پھر ڈوب گیا۔

"انڈے ہیں۔ مکھن ہے اور تھوڑا سا گڑ ہے۔ انڈے مکھن آپ رکھ لو۔ گڑ میری بیٹی کو پہنچا دینا۔" وہ لجاجت سے ابھی تک ہاتھ مسل رہا تھا۔

"ہمیں کیا پتہ تمہاری بیٹی کہاں ہے؟" ان ہی میں سے کسی نے چمک کر کہا۔

ایک بے کس آدمی کے آگے اس بے مہری سے ان سب کے جھنجلانے کی وجہ عبیو کی سمجھ میں نہیں آئی۔

"چل نا چاچا، بولا بھی تجھے۔"

دربان، مالکوں کی نظر میں سرخرو ہونے کے لیے اسے بازو سے گھسیٹنے لگا۔ وہ آسانی سے گھسیٹا نہیں جا تا تھا۔ بار بار وحشت سے بازو چھڑاتے کچھ بے معنی سے جملے بولتے، وہ اپنی ضد پر اڑا ہوا تھا۔

"معاف کریں بی بی! جب کوئی شہر سے آتا ہے یہ اسی طرح کرتا ہے۔ اس کو اپنا پتہ نہیں ہوتا۔ سائیں ہے نا بی بی۔"

"تم تو سائیں نہیں ہونا۔" نئی بہو نے تلخی سے کہا۔ "خیال کیا کرو۔"

عبیو کی برداشت جواب دے گئی تھی۔ اس نے ہاتھ بڑھا کر تھیلیاں پکڑ لیں۔

"ٹھیک ہے چاچا۔ میں پہنچا دوں گی۔ تمہاری بیٹی کو گڑ پسند ہے کیا؟"

عبیو نے ذرا ہچکچاتے، پرس میں ہاتھ ڈال کر ایک نوٹ باہر نکال لیا۔

"نہ جی!" چاچا بوکھلا کر دو قدم پیچھے ہٹا "میں بڑے گھروں سے پیسے نہیں لیتا۔"

"لے لے چاچا!" کسی ملازم نے عبیو کے ہاتھ سے نوٹ پکڑا۔ "بیٹی نے بھیجے ہیں شہر سے۔"




جانے کیسا لطیفہ تھا یا ان کی آنکھوں میں پاگل کے لیے محض تمسخر ہی تھا۔ آس پاس کھڑے سب کے سب قہقہے لگانے لگے۔

نوٹ ملازم کے ہاتھ میں رہ گیا۔ چاچا الٹے قدموں پلٹ گیا۔

"کیا بد تمیزی ہے۔؟" ثریا کی جیسے برداشت جواب دے گئی۔ وہ زور سے دھاڑی۔

"کیوں مذاق بناتے ہو اس کا اور یہاں کیوں میلہ لگا کے کھڑے ہو۔ اپنے اپنے کوارٹروں میں جاؤ۔"

"میں اس کے گھر پہنچا دوں گا۔" ملازم نے ذرا سا سنجیدہ ہو کر نوٹ جیب میں اڑس لیا۔

ڈرائیور گاڑی سرکا کر قریب لے آیا۔ مجمع چھٹ گیا تھا۔

"چاچے کا کیا قصہ ہے ڈرائیور؟"

رات کی تاریکی میں ٹرکوں کے ساتھ بھاگتی گاڑی میں اس نے ٹھہراؤ سے پوچھا تھا۔

"پتہ نہیں جی۔" اس نے اسی سکون سے کہا۔ "میں تو نیا آیا ہوں۔"

"پھر بھی سنا تو ہوگا۔"

"میں تو اپنی نوکری کرتا ہوں جی۔ نوکری سے ہی فرصت نہیں ملتی، کسی کی کیا سنوں گا۔"

عبیو نے کار کے اندھیرے میں اس کی شکل غور سے دیکھنی چاہی۔ گویا بولنے کا اذن نہیں ان کو۔ کیا نمک حلالی ہے واہ، اور نہیں جانتا کہ جھوٹ اس کے چہرے سے جگر جگر برس رہا تھا۔



رات کا دوسرا پہر چل رہا تھا، جب غیر متوقع طور پر بیل بجی۔ فون پر سارا حق کا نام جھلملا رہا تھا۔ پتا نہیں کس وقت میں اس نے ان کا نمبر اس کالے ڈبے میں محفوظ کر لیا تھا، فوری طور پر فون اٹھانے کے بجائے وہ کچھ دیر کو بھونچکی سی رہ گئی تھی۔ اس کے ان سے ایسے مراسم تو نہیں تھے کہ وہ یوں اس کو بے وقت فون کر سکتیں۔

جس رات وہ لاش چارپائی پر چھوڑ کر آئی تھی، اس نے ان کا صفحہ ہمیشہ کے لیے پھاڑ کر پھینک دیا تھا، وہ بھی شاید اس کو بہت پسند نہیں کرتی تھیں لیکن پتا نہیں کیوں انہوں نے اس کا تعاقب کبھی نہیں چھوڑا تھا، وہ جلوس نکالنا ہو یا قیصر کی تیمارداری حتیٰ کہ ایک بھاری بھر کم پیکج کے ساتھ ایک نوکری بھی اس کے لیے رکھ چھوڑی تھی۔

"تم جلدی سو جاتی ہو کیا؟ میں ابھی ابھی ٹرپ سے واپس آئی۔ انڈیا بھی گئی تھی۔ سوچا جو تمہارے لیے لیا ہے تم تک پہنچا دوں۔ کل میری طرف آنا۔"

"میں شاید نہ آسکوں۔ آپ کا شکریہ، آپ نے مجھے یاد کیا لیکن اب میں جاب کر رہی ہوں۔"

"جاب مل گئی؟" ان کی آواز میں ایسی بے یقینی تھی اس کو پھر سے اپنے سفارشی ہونے کا ملال ہونے لگا۔

"کسی اسکول وسکول میں پڑھا رہی ہو کیا؟" وہ اس کو اس کی اوقات جتانا بھی نہیں بھولی تھیں۔

"نہیں۔ کوئی فرم ہے۔"

"کون سی فرم؟"

عبیو کو بڑا عجیب لگا۔ وہ ضرورت کی بات چھوڑ کر غیر متعلقہ پر زیادہ اصرار کر رہی تھیں۔ یوں ہی بے سوچے سمجھے بے زار سے لہجے میں اس نے فرم کا نام بھی بتا دیا۔ سارا حق جیسے دوسرے اینڈ پر یک لخت غائب ہو گئیں۔

ابھی چند دن پہلے ہی وہ پھر خبروں کا محور بنی تھیں۔ نریندر مودی اور بال ٹھاکرے سے ان کے تعلقات یہاں کچھ خاص پسند نہیں کیے گئے تھے۔ انہیں خود کو سیل کرنے کے ڈھنگ بھی آتے تھے۔ جب بھی کچھ عرصے کے لیے وہ منظر سے غائب ہوتیں، خود اپنی ذات سے ایک اسکینڈل منسوب کر لیتیں اور وہ ہر وقت ہی میڈیا فوکس میں ہوتیں

کہ روز روز اور ہر خبر میں آپ کو دیکھتے رہتے لوگ اکتا جاتے ہیں۔ لیکن وہ خود کو بھولنے بھی نہیں دیتیں۔ ان کو بہتیرے ڈھنگ آتے تھے۔ کبھی گھنٹہ بھر کے لیے جیل جا کر غازی ہو گئیں اور کبھی انگلی کٹوا کر شہید، کبھی کسی نازک واقعہ پر اختلافی بیان داغ دیا، جلوس کو لے کر دائیں طرف نکلیں، لوگ ان کے پیچھے دائیں طرف آئے تو فوراً" بائیں طرف مڑ گئیں۔ وہ بھی تنہا۔

پتا نہیں یہ اتنے نمایاں فراڈ کرنے والے لوگوں کو نظر کیوں نہیں آتے۔ عجب ہے کہ اس قسم کے سب فراڈ اب ہیرو ہو گئے ہیں۔

"وہ! کتنی دیر کی طویل خاموشی کے بعد ان کے منہ سے ایک بے معنی سی آواز پھسلی تھی۔

"اصل میں مجھے تم سے کام بھی تھا۔ سوچا تم سے ملاقات کرلوں۔ تو کام ہی بتادوں۔ اگر میری چیز نہیں بھی لینا چاہتیں تو۔ سنڈے آف ہوتا ہے؟"

وہ ان کے کس کام آسکتی ہے۔ اس نے بے زاری سے بستر پر کروٹ بدلی۔

"ضرور سارا۔ لیکن مجھے یہی افسوس ہے کہ آف نہیں ہوتا، شام میں واپسی بھی لیٹ ہوتی ہے۔" اس نے جیسے ہر دروازہ بند کر دیا تھا۔

"میں تمہیں واپسی پر پک کرلوں گی۔"

انہوں نے قطعیت کے لہجے میں کہا، یہ سارا حق تھیں۔ وہ بند دروازوں پہ دستک نہیں دیتیں تالے توڑ کے نقب لگا لیتی ہیں۔

"اور آدھے گھنٹے سے زیادہ وقت نہیں لوں گی اور یہ اچھا پیکیج ہے، تمہیں پسند آئے گا، دیکھ لو۔ میں نے تو اس لیے رات گئے تمہیں فون کیا کہ ٹائم لمٹ لیس ہے، ایمرجنسی ہے، چلو کل ملتے ہیں۔"

اس یقین سے انہوں نے فون رکھا۔ جیسے دونوں طرف کے معاملات کا فیصلہ ان ہی کا حق تھا۔ اور کوئی اختلاف بھی نہیں تھا، وہ یوں ہی بستر پر اٹھ کر بیٹھ گئی۔ واقعی اس کی گنتی بھی اچھی نہیں تھی۔ اور اسے بالکل یاد نہیں آیا، زندگی میں کل کتنی دفعہ ان سے ملی تھی۔ تین یا چار۔۔۔ اور کیا وہ ایسا کوئی استحقاق بھی رکھتی تھیں، اور اس کو کوئی خاص پسند بھی نہیں کرتی تھیں۔ اتفاق ہی تھا کہ اس کے سب دوست ان کے بھی دوست تھے، حالانکہ انہوں نے یاری بھی نہیں نبھائی کسی سے۔۔۔ اور یاد کیا تو کسے۔ جس نے انہیں کبھی اوتار کا درجہ نہیں دیا تھا۔



جب آفس سے چھٹی کے وقت وہ اپنی ایک کولیگ کے ہمراہ شٹل سروس اسٹیشن کی طرف مڑنے لگی اور قطعی بھول چکی تھی کہ اس کی طرف سے کوئی وعدہ خود بخود لے لیا گیا تھا تو اس کے راستے میں ایک عظیم الشان گاڑی حائل ہو گئی۔ وہ سرے سے بھول ہی گئی تھی کہ سارا حق واقعی اس کے راستے کا روڑا ثابت ہوں گی۔ غیر متوقع طور پر گاڑی بھی وہ خود چلا رہی تھیں۔ اس سے پہلے اس کی کولیگ کی نظر ان پر پڑی۔

"ارے یہ تو وہی ہیں۔ مشہور خاتون، میں ان کا بہت احترام کرتی ہوں۔ پاکستان ایسے ہی دو چار لوگوں کے دم سے قائم ہے۔"

وہ مرعوبیت کی قائل تھی۔ جو چھوٹی اسکرین پر آجائے وہ ہی ہیرو۔ وہ دروازہ کھول کر مسکراتی نکلیں، اس اطمینان کے ساتھ کہ اب اس کے پاس فرار کا کوئی راستہ نہیں تھا۔

"مجھے ہمیشہ سے خیال تھا۔ دفتر کی ان سیڑھیوں پر ایک دن تم مجھے ضرور ملو گی، وہ کیا شعر ہے خاک اور خمیر والا۔ مجھے شعر یاد نہیں رہتے۔" وہ الہڑ لڑکیوں کی طرح کھلکھلا کر ہنسیں۔ اطمینان سے اپنی سیٹ پر واپس بیٹھتے انہوں

نے اس کی کولیگ کے مؤدبانہ سلام کی طرف توجہ بھی نہیں دی تھی۔ جواب دینا تو در کنار وہ اس کے وجود سے ہی بے خبر تھیں۔

"رات ایسا لگا جیسے تم مجھے avoid کر رہی ہو۔ کیا یہ میری Feelings (محسوسات) صحیح ہیں۔"

"ایسا کچھ نہیں ہے۔"

وہ خجل سی ہو گئی۔ کبھی کبھی واقعی اس کے ری ایکشنز ماتھے پر خوش خط لکھے نظر آتے ہیں۔ تھوڑی سی لگی لپٹی بھی معلوم نہیں کیوں اس سے رکھی نہیں جاتی۔

"دراصل میں جاب کے بعد سے میں نے باقی سب مصروفیات تقریباً" چھوڑ ہی دی ہیں۔ نائن ٹو فائیو کام ہے۔"

"یہ تو تم نے مخصوص خود غرض فرد کی سی بات کی۔ ذات کو قوم پر ترجیح تو نہیں دی جا سکتی۔ اگر تمہارے مسئلے حل ہو گئے ہیں تو اس کا مطلب، ساری قوم کے مسئلے حل ہو گئے۔"

وہ اپنے آپ میں شرمندہ ہو گئی۔ یہ بھی بھول گئی کہ انڈیا میں بیٹھ کر اسی قوم کے لیے انہوں نے کیا بیان دیا تھا۔ گریبان میں مائیک اٹکا کر اپنے ملک کے بارے میں کیسی کیسی شرمناک باتیں دنیا کو نہیں پہنچائی تھیں۔ اب کس چابک دستی سے الزام کا بوجھ اس پر ڈال دیا تھا۔ وہ بھی خود کو اس وزن تلے دبتا محسوس کر رہی تھی۔ وہ اس اکھاڑے کی پرانی پہلوان تھیں۔ مخاطب کو چت دینے میں انہیں کمال حاصل تھا۔

"سوری۔" اس نے خفت سے کہا۔ "میں کچھ گھریلو مسائل میں الجھی ہوئی تھی۔ آپ بتایئے۔"

"یاد رکھو، ہمیں اپنے ذاتی مسائل سے نکل کر ہی حل نکالنا ہوتا ہے۔ خود کو الجھنوں سے آزاد کرو۔"

انہوں نے نہر پر بھاگتے سروس روڈ کا ٹرن لے کر گاڑی ایک درخت کی چھاؤں تلے روک لی تھی۔

"یہ ایک پبلی کیشن ہے میرے پاس، اس میں کچھ گڑ بڑ ہے۔" انہوں نے پچھلی سیٹ سے اپنا بریف کیس کھولتے ٹائپ کاغذوں کا ایک تھیلا باہر نکالا۔ کار سیاہ سلاخوں والے دیو ہیکل گیٹ سے ذرا آگے رکی کھڑی تھی۔ وہ کاغذوں کے پلندے میں گم تھی۔

"نہر یہاں ہمیشہ سے بہتی آ رہی ہے، کسی زمانے میں یہاں کچی راہداری ہوتی ہو گی۔ یہاں جو عظیم الشان کالونی کا دیو ہیکل آہنی گیٹ ہے کبھی گیہوں کے کھیت ہوتے ہوں گے۔ عین اس جگہ جہاں وہ پیلا مکان ہے، کسی کے کھیتوں کی حد شروع ہوتی ہو گی۔" ساتھ چلتے... سارا حق کی آواز پر ایک اور آواز حاوی ہو گئی تھی۔ پتا نہیں وہ کیا کہہ رہی تھیں۔ جیسے خالی کمرے میں آوازیں ٹکراتی اور گونجتی ہیں جن کے کوئی معنی سمجھ میں نہیں آتے۔

ریسرچ پیپر رنگ برنگی ہائی لائٹس سے روشن تھا۔

"... اپنی ذات سے عشق کوئی اچھی بات نہیں۔"

"الیکشن کا یہ مطلب نہیں کہ انقلاب آ گیا۔ انقلاب تو ابھی آنا ہے۔"

"تمہارے سب ساتھی میدان چھوڑ کر کہاں بھاگ گئے؟" سارا حق جھنجلا گئیں۔ انہیں لگا وہ موجود ہو کر بھی غائب ہے۔

"حمیرا تو ایم فل کر رہی ہے، باقی سب کا مجھے کچھ پتہ نہیں۔"

"مخصوص موقع پرستی، عارضی طور پر انجمنیں بنائیں۔ محض وقت گزاری، کوئی سنجیدہ سوچ نہیں موجودہ لوگوں میں۔"

انہوں نے بڑبڑا کر کہا "برا وقت آیا اور بھاگ لیے۔ میں تمہارا زیادہ وقت نہیں لوں گی۔" وہ جیسے خفا ہو گئی تھیں۔

"میری اپنی بھی کچھ مصروفیات ہیں، آج رات فاروق کے ساتھ میرا ڈنر ہے۔" ہمواری سے دھڑکتے دل نے




بلاوجہ ایک بیٹ غائب کر دی تھی۔

کیا وہ اس قدر کھلی تختی تھی کہ اس کے دماغ کی گونج وہاں تک پہنچ گئی تھی جہاں پردے داری کی حد شروع ہو جاتی ہے۔

"جانتی ہو نا تم فاروق کو؟ ویسے تمہارا نہ جاننا بہتر تھا۔ میں نے اس کو بھی یہ ہی سمجھایا تھا۔ کیا نام تھا بھلا اس کا۔ تمہاری کزن تھی یا پتہ نہیں دوست؟"

"حمیرا۔ اب بھی اس کا یہی نام ہے۔" اس نے بڑی بشاشت سے جواب دینے کی کوشش کی تھی۔

"ہاں... جو... بھی... تو فاروق جب آتا ہے۔ مجھ سے ملے بغیر کبھی نہیں جاتا۔ ایسے ہی کچھ لوگوں نے مجھے اوتار کا درجہ دے رکھا ہے۔ ان میں سے ایک وہ بھی ہے حالانکہ ایسی کیا بات ہے مجھ میں۔"

اس نے اچٹتی سی نظر ان کے چہرے پر ڈالی۔ انہوں نے خود کو خود بھی اوتار کا درجہ دے رکھا تھا۔ جو انکساری انہوں نے جتائی۔ ان کے ایکسپریشن کے ساتھ چلی نہیں۔

"بات یہ ہے کہ فاروق تھوڑا سا کمینہ ہے لیکن بہرکیف پرانا دوست ہے۔ مجھے پسند ہے۔ پسند مجھے تم بھی ہو چونکہ تم لڑکی ذات ہو، میں تمہارا نقصان نہیں چاہتی۔" انکساری کے بعد دریا دلی۔

"جب وہ لڑکا زخمی ہوا تھا۔ کیا نام تھا بھلا اس کا؟" دریا دلی کے باوجود بجن بے پرواہ۔

"تو مجھے لگا وہ تمہارے ساتھ کچھ ٹھیک نہیں کر رہا۔ فیکٹری کے مالک کا بیٹا خود کچھ بھی نہ کرتا ہو تو بھی شہزادہ ہوتا ہے بلکہ سب خوش حال لوگ عموماً" ایسے ہی ہوتے ہیں۔ "بی کلاس" وہ خود کو اس طبقے میں بریکٹ نہیں کر رہی تھیں۔ جہاں ان کی جڑیں اندر تک گہری اتری ہوئی تھیں۔

"آج کے زمانے میں لڑکیاں اتنی احمق نہیں رہیں کہ وحید مراد تلاش کرتی پھریں، عہدہ، اقتدار، اسٹیٹس سب اہم ہیں۔ وہ خود اپر کلاس سے ہے۔ بڑے عہدے پر فائز ہے، اسی لیے تو لڑکیاں اس پر مرتی ہیں۔ وہ خود بھی اسٹیٹس کانشس ہے اس لیے مڈل کلاس لڑکیاں اس کو خاص پسند نہیں۔ وقت تو گزار لیتا ہے لیکن سنجیدہ کبھی نہیں ہوتا۔ تم نے شاید کبھی غور کیا ہو۔ وہ ہمیشہ مذاق کے موڈ میں رہتا ہے میں بھی اگر اس کی بیک گراؤنڈ کی نہ ہوتی تو کبھی اس کی دوست نہ ہوتی۔ اصل میں وہ ایک مشہور محاورہ ہے۔ "کبوتر کبوتر کے ساتھ اڑتا ہے اور باز باز کے ساتھ۔"

یہ قانون فطرت بھی ہے۔ کبوتر چھلانگ مار کر بھی باز کا ہم سفر ہو گا تو شکار ہو جائے گا۔"

انہوں نے رک کر اس کا چہرہ دیکھا۔ انہوں نے جو کچھ کہا، اس تک پہنچ بھی رہا تھا یا راہ میں کہیں تحلیل ہو گیا تھا۔

"لیکن سارا حق! آپ نے یہاں مجھے کسی اور کام سے بلوایا تھا۔ کسی ایمرجنسی کا ذکر بھی کیا تھا۔ مجھے کسی کی ذاتی زندگی سے کیا سروکار ہو سکتا ہے۔؟"

اسے خود بھی لگا، جتنی لاپروائی اس نے دکھانے کی کوشش کی تھی، اس میں اس کی آنکھیں اس کا ساتھ دیتی نظر نہیں آ رہی تھیں اور سارا حق کے چہرے پر کامیابی کی ایک لہر گزری۔

"اوہ ہاں!" وہ یوں چونکیں جیسے اتفاق سے ہی موضوع سے ہٹ گئی ہوں۔ "تمہیں دوبارہ تحریک کا ساتھ دینا چاہیے۔ ملک کو پھر ایک بار تمہاری ضرورت ہے۔ الیکشن، جمہوری حکومت، عدلیہ بحالی سب کا سب پولیٹیکل اسٹنٹ اور ہمیں اس فراڈ سے نجات حاصل کرنا ہے۔"

پہلے وہ اس حکومت کا ساتھ دے کر اسے اقتدار میں لائیں۔ صلے میں ان ڈالروں میں تنخواہ پائی جو لوگوں کو رویوں میں نصیب نہیں ہوتی اور کار میں بند شیشوں میں بیٹھ کر اسی حکومت کو الٹنے کے لیے پھر اس کا استعمال




چاہتی ہیں اور فراڈ سے نجات... کون جانے کہاں کہاں اور کون کون فراڈ نہیں۔

"فی الحال تو میرے لیے نوکری بہت اہم ہے۔ اور میری یہ جاب آزادیٔ نسواں کا کوئی رد سٹرم نہیں۔ گھر کا بجٹ چلانے کے لیے ہم سب کو اپنا اپنا حصہ ڈالنا پڑتا ہے۔"

ان کو اس کی صاف گوئی ہضم نہیں ہوئی۔

"یہی تو کیا اس حکومت نے لوگوں کو روٹی کمانے کے۔ جھنجٹوں میں ڈال کر ہر طرف سے بے فکر کر دیا ہمارا پیٹ بھرتا ہے تو بھلا خیال حکومت ہٹانے کا ہی آتا ہے نہ یہ پیٹ بھرے گا' نہ کوئی ان پر ہاتھ ڈالے گا۔ گھر کا بجٹ ہی چلانا ہو تو جیسا کہ تم نے خود کہا تو ہمارے فرنٹ پر زیادہ آسودگی والی پے ہے۔ اب بھی کہتی ہوں' میرے ساتھ کام کرو۔"

اس نے جواب دینے کے بجائے کھڑکی سے باہر نہر کے دونوں طرف بھاگتی ٹریفک پر نظریں جما دیں۔ آہنی گیٹ تھوڑی دیر کو کھلا اور کسی کار کے اندر جانے کے بعد پھر بند ہو گیا۔ اس نے اپنی توجہ سارا حق سے ہٹانے کی اختیاری کوشش کی۔

"جی ضرور۔" "اگر کبھی ضرورت ہوئی تو ہمیشہ یاد رکھوں گی کہ آپ نے مجھے آفر دی تھی۔"

"ایک بات اور۔" انہوں نے لفظ چبا کر ڈرامائی سا وقفہ دیا۔ "تمہارے آفس میں ایک آدمی اکبر نام کا بھی ہے۔ ذرا اس سے محتاط رہنا۔ وہ بہت خطرناک آدمی ہے۔ میرے ساتھ کام کرتا تھا۔ لیکن میں نے اس پہ بھروسا کبھی نہیں کیا۔ پھر کچھ ایسا ہوا کہ مجھے اسے نکالنا پڑا۔ میں تمہیں یہ بھی نہ بتاتی اگر مجھے اندازہ نہ ہوتا کہ تم لوگوں پر بڑی جلدی اعتبار کر لیتی ہو۔ میں تمہارا نقصان نہیں چاہتی۔"

کتنی دیر گاڑی میں سکتہ رہا۔ اور اس سکتے کو توڑنے میں پہل بھی سارا حق نے ہی کی۔

"دیکھو' کسی دن تمہاری اپنے کسی کزن وزن سے شادی ہو جائے گی۔ اس سے زیادہ ہماری لڑکیوں کی پرواز بھی نہیں۔ میں نے فاروق سے کہا تھا تمہیں بدنام نہ کرے۔ اسپتال کے سامنے ایک نیم اندھیرے بینچ پر بیٹھے تم دونوں کو سب ہی نے دیکھا تھا۔"

عبیر مسکرا دی۔ وہ جانتی تھی اس موضوع سے وہ اس کو آسانی سے فرار ہونے نہیں دیں گی۔

"مگر میں نے سوچا' یہ عارضی فیز ہے۔ ختم ہو جائے گا۔ اور جب اس نے مجھے بتایا کہ اپنے فادر کی فرم میں اس نے تمہیں جاب دلوا دی ہے تو مجھے پریشانی سی ہوئی۔ حالانکہ یہ تمہارا ذاتی معاملہ ہے' میرا کیا حق بنتا ہے میں اس میں دخل دوں۔"

وہ سن سی ہو گئی۔ ابھی تک اس نے ان کی کہی کسی بات کو مطلق سنجیدگی سے لیا تھا نہ دل پہ۔ جاب دلوانا تو کوئی ایسی بات بھی نہیں لیکن سارا حق کہاں کی کھری تھیں کہ ان کو اس راز میں شامل کیا جانا لازم تھا۔ پہلی مرتبہ اس نے اپنے آپ کو ان کے سامنے بہت چھوٹا محسوس کیا۔

"چلیے" "آپ فکر مند مت ہوئیے۔" کھولتے ہوئے وجود پر اس نے سکون کے چھینٹے ڈالنے کی کوشش کی تھی۔

"مجھے گھر سے بھاگنا پڑا تو آپ ہی کے دارالامان میں آؤں گی۔"

انہوں نے اچانک پلٹ کر اس کی طرف دیکھا۔

"تمہیں برا لگا؟" اسے ان کا لہجہ بھی سمجھ نہیں آیا۔ وہ خدشوں کا اظہار کر رہی تھیں یا خواہش کا۔

وہ باوجود خواہش کے اس سے کچھ نہیں اگلوا سکی تھیں۔ ان کے بڑبڑاتے ہونٹوں سے عبیر کو بالکل ٹھیک اندازہ ہوا تھا۔ "چالاک لڑکی۔"

"میں تمہیں گھر تک ڈراپ کر دوں یا رکشہ کر لو گی۔" بیزاری سے تیوری چڑھائے وہ اس سے قطعی لاتعلق ہو

چکی تھیں۔

"وہ ہسپتال کے سامنے بہت سے رکشہ کھڑے تو ہیں۔" اس نے ایک نظر ان کی طرف پلٹ کر دیکھا "میں رکشہ لے لوں گی کوئی ضروری نہیں کہ واپسی کا سفر اس سڑک سے ہمیشہ ہی دشوار ہوتا ہو اور شاید آپ کو کوئی کام بھی نہیں تھا لیکن آپ نے جو کچھ کہا میں نے سب گرہ سے باندھ لیا ہے شاید یہ کام تو تھا آپ کو۔"



کیو میں اپنی اپنی ٹرے تھامے چیونٹیوں کی طرح قطار بنائے لوگوں میں وہ بھی شامل تھا۔ لنچ آور کی روز کی اس ڈرل میں اس کو مزا بھی آتا تھا وہ شیشوں میں بند رنگ برنگے کھانوں کے پاس سے گزرتی ان کے نام پڑھتی جاتی "پالک پنیر، فرائی دال، چکن مسالا، ایگ فرائیڈ رائس... لو جی یہ بھی کوئی کامبی نیشن ہوا۔"

اس نے کوفت سے سوچا حالانکہ کوفت کی وجہ شاید یہ نہیں کوئی اور کامبی نیشن تھا۔ ڈائننگ ہال کھچا کھچ بھرا ہوا تھا۔ دیوار پر ٹنگا ٹی وی بھی صرف اسی وقفے میں چلایا جاتا تھا۔ بہت سے ورکر اسکرین والی دیوار کو نیم دائرے کی شکل میں گھیرے، تشویش میں مبتلا تھے، کسی اور جگہ بم بلاسٹ ہوا تھا۔ اب تک کتنے دھماکے ہوئے اور کتنا بے گناہ خون زمین میں جذب ہوا۔ حساب کتاب دھندلا جاتا ہے۔

فسادی چینل تیز تیز آواز میں زوم ان، زوم آوٹ کا ڈرامہ کھیل رہا تھا۔ اینکر دھماکے کی اطلاع چڑھتے ہوئے سانس اور بے ربط لفظوں سے دے رہا تھا جیسے بڑی دور سے بھاگتا آیا تھا۔

حکومت کی تبدیلی کے بعد لوگوں میں آس بندھی تھی شاید یہ حملے بند ہو جائیں گے، دھماکے ختم ہو جائیں گے۔ شیر بکری ایک گھاٹ پانی پئیں گے اور لوگ ہنسی خوشی رہا کریں گے۔ لیکن قصہ جاری تھا اور آخری لائن کہیں دور دور تک نظر نہیں آتی تھی۔ دکھی چہرے ان حالات پر ناراضی کا اظہار کرتے، کڑھتے جلتے چہرے، مایوسی سے پاکستان کے دن گنتے چہرے، اس کے ارد گرد ان گنت چہرے تھے۔

بے شمار روپ تھے یا شاید ایک ہی چہرہ تھا۔ جو بار بار روپ بدل کر آتا تھا۔ اس کی ٹرے میں کھانے کی پلیٹیں رکھی گئی تھیں۔

اس نے ایک ـــ چھلتی نظر مجمع پر کسی خالی جگہ کی تلاش میں دوڑائی۔ اکبر اعظم دور ایک کونے میں اپنے مخصوص انداز میں، کھانا سامنے رکھے مگر کھانے سے بے نیاز خلاؤں میں نابود تھے۔ اس کو اپنی طرف آتا دیکھ کر مسکرائے، ایسی موہوم سی مسکراہٹ جس پر مسکراہٹ کا بس شبہ ہی ہوتا تھا اور یوں ہی کہیں دور غائب رہے۔

"آپ کھانا نہیں کھا رہے؟" اس نے ان کی پلیٹ میں جھانکا۔ "اچھا نہیں ہے کیا؟"

"میں تو بنیادی طور پر پینڈو آدمی ہوں۔ ذائقہ اتنا اہم نہیں۔ کھانا ہو اور پلیٹ بھر کر ہو۔ اصل میں ابھی ایک چہرے نے میری بھوک غائب کر دی۔"

"تو آپ بھی چہروں سے چھپ کر بیٹھے ہیں؟"

"کوئی چہرہ دھماکے میں دکھایا گیا ہے؟ یہ عجیب لوگ ہیں ان کو منع بھی کیا گیا ہے کہ ڈیڈ باڈیز مت دکھایا کرو۔"

"آپ کی سارا حق سے ملاقات رہتی ہے؟"

یہ بھی اپنی نوعیت کا ایک اور دھماکا تھا جو اکبر اعظم کی میز پہ ہوا۔ عبیرہ نے لمحے بھر کا وقفہ دیا۔ اس کے چہرے پر ہلکی سی سرخی نے چمک ماری تھی۔

"نہیں..." پھر وہ اطمینان سے کرسی کھینچ کر ان کے مقابل آبیٹھی۔ "کیوں بھلا...؟"

"ابھی اس دھماکے سے پہلے جب آپ پالک پنیر کے شیشے کے سامنے لوں یا نہ لوں کی کشمکش میں مبتلا تھیں۔




سارا حق بڑے کروفر سے اپنے کارنامے بیان کر رہی تھیں کہ وہ کن کن مظلوم عورتوں کی زندگی میں روشنیاں بکھیر چکیں اور وہ نہ ہوتیں تو پاکستان کی آدھی عورتیں ظلم کا شکار ہو کر موت کے گھاٹ اتر چکی ہوتیں اور یہ بھی کہ وہ ہیں تو پاکستان ہے۔ اس خودکش بمبار نے ایسا ناوقت چنا، ان کا آدھا جملہ ابھی منہ میں تھا کہ اس نے ان کی ساری بنی کرکری کر دی۔ چینل انہیں بھول کر اس بمبار کے پیچھے لگ گیا۔ پتہ نہیں اب ان کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے۔ میں آپ کا تخیل ان کی ذات کے بارے میں مسمار بھی نہیں کرنا چاہتا لیکن کبھی کبھی جب میں ان کا چہرہ غور سے دیکھتا ہوں تو مجھے ان کی شکل ویمپائر جیسی لگتی ہے ایسا لگتا ہے جیسے انہوں نے ابھی انسانی خون کا ایک تازہ گھونٹ بھرا ہے۔ ہو سکتا ہے اس کی وجہ بھی میرا پینڈو پن ہو اور وہ تازہ گھونٹ دراصل ان کی شوخ رنگ کی سرخ لپ اسٹک ہو۔"

"اوہ!" اس نے چمچ بھر کر جو چاول اٹھائے تھے ویسے ہی پلیٹ میں واپس ڈال دیے۔ "مجھے بھی زندگی میں ایک دفعہ ہو بہو یوں ہی محسوس ہوا تھا اور میں نے بھی شک کا فائدہ ان کے لاوڈ میک اپ کو ہی دیا تھا۔"

"اس کا مطلب ان کے بارے میں ہمارے نظریات میں کوئی بنیادی فرق نہیں اور میں اپنی بات آسانی سے کہہ سکتا ہوں۔ آپ کو ایسا نہیں لگتا، وہ بھی ایک اچھی بھلی خودکش بمبار ہیں۔ فرق اتنا ہے کہ بڑی چالاک بمبار ہیں۔ وہ اس دھماکے میں لوگوں کا خون کر دیتی ہیں۔ لیکن خود صاف بچ نکلتی ہیں۔"

اس نے اسکرین پر نظریں جمائے کہا "بہت زیادہ پرانی بات نہیں جب ہم ایک مشترکہ تحریک کا حصہ تھے۔ لیکن دو مختلف انداز میں۔ میں اس لیے کہ میں محروم طبقے کا نمائندہ تھا وہ اس لیے کہ وہ محروم طبقوں کی لیڈر تھیں۔ انہیں نام کمانا تھا۔ ہم نے حالات بدلنے تھے۔ توقع کے بالکل برخلاف تھوڑے سے وقت میں ہم نے بڑی کامیابی حاصل کی اور اس سے بھی مختصر وقت میں لوگوں کے اصلی چہرے سامنے آ گئے۔ مشرف ہٹاؤ تحریک میں شامل ان لوگوں کی طرف بڑی آس سے دیکھ رہے تھے۔ پل کی پل میں وہ خود مشرف بن گئے۔ کتنا تکلیف دہ تصور ہے جب ایک محروم طبقہ تحریک چلاتا ہے ایلیٹ آپ کے ساتھ خود بخود شامل ہو جاتی ہے بلکہ اپنا پیدائشی حق سمجھ کر اگلی قطاروں میں آ کھڑی ہوتی ہے۔ پھر وہ لیڈ کرتی آپ کو جہاں جہاں لیے جاتی ہے آپ اس کے پیچھے چلتے جاتے ہیں۔ پھر آپ کو پتہ چلتا ہے کہ یہ تو ان کی ذاتی جنگ تھی۔ آپ صرف مہرے تھے۔ حکومت ہٹاتے ہی وہ آپ کو بھی راستے سے ہٹا دیتے ہیں۔ ان کو کرسی ملی، آپ کو کیا ملا؟ حق نہ انصاف۔

میرے گاؤں سے ایک لڑکی اغوا ہو گئی۔ اغوا کی کہانی اردو اخبارات کے قارئین کے لیے ایک کالمی یا کسی آئٹم کے سوا کچھ نہیں لیکن وہ جہاں سے غائب ہوتی ہے۔ وہ گھر ہی نہیں گاؤں کا گاؤں اجڑ جاتا ہے۔ میں ان دنوں نہایت قلیل تنخواہ پر ان کے ساتھ سولہ سولہ گھنٹے کام کرتا تھا۔ اس لیے کہ تنخواہ اہم نہیں تھی۔ ان کے ساتھ کام کرنا بڑا اعزاز تھا۔ میں خود کو بے حیثیت، بے مرتبہ بہت نیچے سے ان کو ایک بڑی پر فخر بلندی پر سر اٹھا کر دیکھتا تھا۔

کورٹ کچہریوں سے مایوس ہو کر میں بڑے مان سے یہ کیس ان کے پاس لے کر گیا۔ مجھے یقین تھا کہ میری خاطر وہ ساری دنیا تہہ و بالا کر دیں گی اور مجھے معلوم ہے اس کی برآمدگی ان کے لیے کچھ مشکل نہیں تھی۔ جب کہ یہ بھی پتا ہو کہ وہ کون لوگ تھے جو اسے اٹھا کر لے گئے۔ بے شک، وہ بڑے اثر و رسوخ والے لوگ تھے۔ ہم گاؤں والے بڑی حسرت سے اپنی بستی کے پار اس محل نما گھر کو دیکھتے کہ اس نے ہماری ایک بچی کو ہڑپ کر لیا تھا۔ لیکن ہم ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکے۔ الٹا پلٹ پلٹ کر آپس میں ایک دوسرے کو ہی کوستے رہے اور سارا حق کو کچھ کرنا بھی نہیں تھا۔ صرف شور مچانا تھا۔ آواز بلند کرنی تھی۔

میڈیا کا زمانہ ہے۔ بعض اوقات حق مناسب جگہ سے نہ ملے تو میڈیا ہی لے دیتا ہے۔ لیکن انہوں نے اپنی کسی مصلحت کے تحت اس واقعہ کو غیر معمولی طول دیا یہاں تک کہ وہ مناسب وقت آ گیا جس کا ان کو انتظار تھا۔ وہ

ایک لاش اٹھا کر گرجتی برستی رہیں۔ مظلوم گھر کو اس سے کچھ فائدہ پہنچایا نہیں لیکن وہ پار لگ گئیں۔ ایک آدھ شہید تو ہر ایک کو چاہیے ہوتا ہے۔

یہ مارکیٹنگ کا زمانہ ہے۔ کون سا وقت مناسب ہے۔ کس حادثے کے پیش آنے کا انتظار کرنا چاہیے۔ سو کسی کی شہادت سارا حق کا مقدر بدل گئی۔ مرنے والی اور اس کے خاندان کے ساتھ کیا گزری' وہ محض کیڑے مکوڑے ہیں یا وہ سرہیڈ جن کے میناروں پر پاؤں دھرتی وہ اوپر تک جا پہنچی تھیں۔"

اکبر اعظم جیسے اس کرب سے پھر گزر رہے تھے۔ شاید بار بار گزرتے تھے۔ آبلہ پا' راہ کو پر خار دیکھ کر خوش ہوتے۔

"اس قصے کا آخری باب سب سے تکلیف دہ تھا۔ کہ جب الیکشن ہوا۔ وہ لوگ ووٹ کا حکم دینے ہمارے گاؤں آگئے۔ وہ کہیں سے بھی شرمندہ نہیں لگتے تھے۔ اور پورے کا پورا گاؤں بیل گاڑیوں میں لد کر بڑی شادمانی سے ان کو ووٹ دینے چلا گیا۔ حتیٰ کہ وہ لڑکی جو اغوا ہوئی تھی۔ اس کا باپ بھی نہ صرف ووٹ دے کر آیا بلکہ نذرانے کے طور پر اپنا پیٹ کاٹ کر مکھن' دودھ' دہی اور پتہ نہیں کیا کیا ساتھ لیتا گیا جو کمال شفقت فرماتے قبول بھی کر لیا گیا۔ ظلم کی کہانی اتنی قدیم ہے اور ہم اس سے اتنے مانوس ہو چکے ہیں کہ اب اس میں تبدیلی سے بھی ہم گھبرا جاتے ہیں۔ میں نے منع کیا' ان کے طعنے سہے کہ تم شہری بابو بن گئے ہو۔ گاؤں کے رسم و رواج سے ٹکراتے ہو۔ وہ ظالم آج بھی وہاں دندناتا پھرتا ہے اور میں اپنے ہی گاؤں سے نکال دیا گیا ہوں اور یہ تو کتنی دیر بعد ہمیں پتہ چلا کہ وہ لڑکی جس کے گھر میں قید تھی وہ اور سارا حق ایک دوسرے کے بے حد قریبی دوست تھے۔ جب وہ ہم سے اس کو جلدی ڈھونڈ نکالنے کا وعدہ کرتی تھیں تو اس مظلوم لڑکی کو روز وہاں دیکھتی بھی تھیں اور اس پر ہونے والے ظلم کی واحد چشم دید گواہ بھی۔"

اس کا کھانا سامنے رکھا ٹھنڈا ہو چکا تھا۔ بہت دیر تک صرف عبید ہی سے نظریں چرا کر اس نے ہال میں ہر طرف دیکھتے جیسے یہ قصہ بیان کیا تھا۔ پھر جیسے اس کی نظریں اس کے چہرے پر جم گئیں۔

"میں نہیں جانتا۔ آپ نے مجھ سے جھوٹ کیوں بولا مگر میں نے خود آپ کو ان کی کار میں بیٹھ کر آفس سے جاتے دیکھا تھا۔"

کسی وجہ کے بغیر وہ مجرموں کی صف میں آ کھڑی ہوئی۔ کیا جواب دے۔ گڑبڑا سی گئی کسی باقاعدہ منصوبے کے تحت اس نے جھوٹ نہیں بولا تھا۔ یوں ہی بات مختصر کرنے کے لیے نادانستگی میں غلط بیانی ضرور کی تھی۔

"ہاں' وہ کل آئی تھیں ایک مدت بعد۔ میں خود بھی نہیں سمجھ پائی۔ دراصل وہ مجھ سے کہنا کیا چاہتی تھیں۔"

"وہ کوئی کام بے سبب نہیں کرتیں۔ اگر وہ آپ سے ملنے آئیں اور کوئی وجہ بھی نہیں تھی تو میں فکر مند ہو گیا ہوں کہ وجہ ہو گی۔ جب تک علم میں آئے گی' وقت ہمارے ہاتھ سے پھسل چکا ہو گا۔ وہ ایسی ہی ماہر نشانہ باز ہیں۔"

"میرا خیال ہے' وہ مجھے دو تین لوگوں سے بدظن کرنے آئی تھیں۔ ان دو تین میں ایک آپ بھی تھے۔ شاید کہیں کوئی تیر ٹھیک بیٹھا بھی۔"

وہ خواہ مخواہ دل گرفتہ سی ہوئی۔

"چھوڑو مغل اعظم! مجھے کیا نقصان پہنچا سکتی ہیں وہ۔"

"نہ نہ۔ ان کی ایک بھی ملاقات کسی کو نقصان پہنچائے بغیر مکمل نہیں ہوتی اور جب وہ تواتر سے کہتی ہیں میں تمہیں نقصان پہنچانا نہیں دیکھنا چاہتی تو گنتی رہو' اتنی ہی مرتبہ وہ تمہیں نقصان پہنچا کر دم لیں گی۔ تمہارا تجربہ نہیں لیکن دنیا میں ایسے اتنے لوگ ہیں کہ آپ چاہو بھی تو ان کی گنتی نہیں کر سکتے۔"

"کوئی بات نہیں مغل اعظم! اس ملاقات کا انجام کوئی بہت برا دکھ نہیں۔ ایک ہلکی سی ٹیس ہے۔ فکر نہیں کرو، وقت کے ساتھ ساتھ جاتی رہے گی۔؟"

"ٹیس جاتی رہے گی یا بدگمانی جاتی رہے گی؟"

عبیر کے چہرے پر ایک طویل مسکراہٹ بکھری لیکن شاید اس کے پاس ابھی اس کا جواب موجود نہیں تھا۔

"دیکھو لڑکی! میرا حق تو نہیں بنتا کہ تمہیں نصیحت کروں لیکن جن جن لوگوں سے انہوں نے تمہیں بدگمان کیا ذرا اس لسٹ پر ایک نظر ضرور ڈالنا۔ اس پر بھی غور کرنا اس لسٹ میں صرف یہی نام کس نیت سے شامل کیے گئے ہیں۔"

وہ بغیر جواب لیے اٹھا، لمحے بھر کو رکا۔

"حالانکہ نام تو انہیں یاد ہی نہیں رہتا۔"

اور پلٹ کر دیکھے بنا نصف دائرہ بنائے ٹی وی کے سامنے کھڑے ناظرین میں جا شامل ہوا۔



"معلوم ہوتا ہے، آپ بہت دنوں سے ایم ڈی کی طرف نہیں گئیں۔" پروین وسایا رکھائی سے تار کھینچ کر بلائنڈز کا رخ موڑتی، کمرہ روشن کرتی بولی۔

"وہ پچھلے کچھ دنوں سے آفس نہیں آئے تھے۔ شاید اسی لیے آپ کو پتہ نہیں چلا کہ وہ بیمار رہے ہیں۔" سورج کی روشنی سیدھی سیدھی لکیروں کی شکل میں فرش پر پڑی چمک رہی تھی۔ عبیر نے فرش سے نظریں اٹھا کر سر بلند کیا تھا اس سر میں، جس کا بوجھ اس سے اٹھائے نہیں اٹھتا تھا۔

"کیا ہوا تھا انہیں؟" وہ بیٹھے بیٹھے رک سی گئی۔

"یہ تو مجھے نہیں معلوم میں کون سا حکیم ہوں۔"

"اب؟ اب تو ٹھیک ہیں نا وہ؟"

"آپ خود جا کر کیوں نہیں پوچھ لیتیں؟"

"پتہ نہیں۔ وہ مصروف ہوں شاید... تمہارا تو جانا بنتا ہے۔ تم ڈیوٹی پر ہو۔ میں جاؤں تو ہو سکتا ہے۔ وہ ڈسٹرب ہوں۔"

"مت جائیے۔" اس نے رکھائی سے کہا "چائے دس بجے لیں گی یا گیارہ۔"

"تم پلیز ان کی طرف جاؤ گی تو ان سے پوچھ آو۔ اگر انہیں فرصت ہو تو میں ان سے مل لوں۔"

واقعی وہ کچھ دن سے ہر طرف سے لاپروا رہی تھی۔ کتنی دفعہ اس کا جی چاہا تھا وہ یہاں سے چلی جائے، غائب ہو جائے کہیں چھپ جائے وہ جب آنکھیں بند کرتی سارا حق چھم سے اس کی آنکھوں میں اتر آتیں۔ سونے کی کوشش کرتی تو ان کے جملے ہتھوڑے کی طرح ٹھک ٹھک کرتے اس کے کانوں سے ٹکرا کر سماعت کو زخمی کیے دیتے تھے۔ فرار کی کوئی راہ بھی ہے۔

"اس وقت وہ کوئی کام نہیں کر رہے۔"

وہ روٹھ کر چلی گئی لیکن شاید زیادہ دیر خفا نہیں رہ سکی۔ عادتاً ہی مشینی لہجے میں پیغام دے کر وہ پلٹ ہی رہی تھی کہ ٹھٹک گئی۔ ایسا کیا تھا بھلا عبیر عباس کی پلکوں کے پیچھے آنکھوں کی پتلیوں پر تیرنے پانی کی نہیں تہ میں۔

وہ جاتے جاتے پلٹ آئی۔ "میں تو سمجھی تھی آنسو صرف ہماری آنکھوں میں آتے ہیں اور ہم ہی کو حکم ہے کہ ان کو پی جائیں۔" وہ بے رحمی سے اس کے سامنے جم گئی۔ "کس بات پر روتے ہیں آپ لوگ؟"

کوئی غم کین فلم دیکھ کر یا ڈرامے میں کسی کی موت پر۔ دردناک کہانی پڑھ کر۔ یہ خود دکھاوے کے دکھ ہوتے ہیں ناں جی۔ اصلی زندگی میں بالکل بے حیثیت ہوتے ہیں۔"

اگر وہ اتنی ہی ظالم ہو گئی تھی تو کیا ضرورت تھی ان آنسوؤں کی پردہ داری کی۔ عبیر نے پروین وسایا کی سی بے رحمی سے سوچا' جو پتلیوں پہ تیر رہے تھے' اس نے ان کو پلکوں سے ٹپکنے بھی دیا۔

"اور بھی دکھ ہوتے ہیں پروین! ان قصے کہانیوں کے علاوہ۔۔۔ بے جرم سزا پانے کے دکھ۔ بھروسہ ٹوٹ جانے کے دکھ' کسی کو آپ طاق پر رکھ کر عقیدت سے پوجتے ہیں اور دیکھتے دیکھتے وہ بت نیچے آگرتا ہے اور یہ اتنی سی عمر میں تم نے اتنی بڑی بڑی باتیں کہاں سے سیکھ لی ہیں۔"

"اتنی سی عمر۔" وہ بے ساختہ ہنس پڑی۔

"میری عمر تو حادثات کے حساب سے بدلتی رہتی ہے۔ ایک مرتبہ عدالت میں سرٹیفکیٹ پیش کیا گیا کہ میں بالغ ہوں اور اپنی من مانی سے فیصلے کرتی ہوں۔ دوسری مرتبہ ثابت کیا گیا کہ کمپنی مجھے ملازم رکھ کے قانون کے خلاف نابالغ بچوں سے مشقت لے رہی ہے' وہ کیا کہتے ہیں۔ چائلڈ لیبر۔ اور سیکھنے کا کیا ہے کچھ بڑے بڑے حادثوں سے سیکھا' کچھ آپ جیسے لوگوں کے ساتھ رہ کر' ہماری طرف ویسے بھی لوگ پیدا ہی بڑے ہوتے ہیں۔ گاؤں میں بچپن کوئی چیز نہیں ہوتا۔"

پروین کے محنت کش' دھوپ میں جھلسے سانولے چہرے پر ایک رنگ آکر گزرا۔

"ایم ڈی صاحب آپ کو یاد فرما رہے تھے۔" چہرے پر پانی کا چھینٹا ڈال لیں بہت سمجھدار آدمی ہیں۔

عبیر کو اس کے لہجے پر رشک آیا۔ کیسی بے ریا محبت تھی اس کی۔ اصول' خلوص' بلا کی ذہانت وہ ان کو ذرا سا رنجیدہ بھی برداشت نہیں کر سکتی تھی۔

"میں ابھی ہو کر آتی ہوں۔ تم میرے لیے اچھی سی چائے بناؤ۔ مجھے کسی نے بہت سا لوا دیا تھا۔ دیکھ نہیں کس کو تھا مگر میں تمہارے لیے لے آئی۔ آج ہم دونوں مل کر گڑ والی چائے پئیں گے۔"

ایک پرانے اخبار میں لپٹے گڑ کے بڑے بڑے ڈلے پروین وسایا کے حوالے کرتے جیسے اس کے کاندھوں سے بوجھ اتر گیا۔

"امانت بہ امانتدار رسید۔ کسی کی بھی محروم بیٹی کی طرف پہنچا تو سہی۔"

"کیا باقی سب لوگ ان سے مل آئے ہیں؟"

"انہوں نے سب کو نہیں' آپ کو یاد فرمایا ہے۔"

"کوئی فائل لے کر جانی ہے؟"

"فائل کا تو کوئی ذکر نہیں تھا۔ اب تو بلائے بھی بہت دیر ہو چکی ہے۔"

آفس کا منقش دروازہ بند تھا۔ جگمگاتی ناب گھما کر وہ بے دھڑک اندر داخل ہو جانے کی جرات کو اس نے بمشکل روکا۔ اخلاقیات بہر کیف اسے پروین وسایا سے ہی سیکھنی پڑیں گی۔ اس نے دروازہ کھٹکھٹایا۔ اندر سے آتی قہقہے کی آواز میں اس کی تھپ تھپ ڈوب کر رہ گئی تھی۔ اس کا جی چاہا پلٹ جائے۔ فارغ وہ نہیں تھے بہر کیف۔ اکیلے بیٹھے کر کوئی قہقہے نہیں لگاتا' وہ پلٹ ہی رہی تھی کہ دروازہ کھل گیا۔

توقع کے بالکل برعکس وہ اس کے مقابل تھا۔ وہ جس نے سفارش کی اور دشمنوں میں ڈھنڈورا پیٹتا پھرا۔ اب جو اس کا انگ انگ مسرت سے جگمگا اٹھا تھا۔ معلوم نہیں کیا سوچتا ہو گا' وہ شاید اس کی آنکھوں سے اس کا سراغ پا نہیں سکتی۔ اس نے آنکھیں جھکا لیں۔

پسپا ہو کر یا شکست کھا کر۔ یا یوں ہی ان آنکھوں کا سامنا عبیر کے لیے کبھی آسان کام نہیں رہا تھا۔



"کیا ہوا؟" اس نے حیرت سے اس کا چہرہ دیکھتے پوچھا۔

سب کچھ تو صاف لفظوں میں لکھا تھا۔ توتے اور فال کو کیا کمال دکھانا باقی تھا۔

"کچھ نہیں۔" اس نے بہادری سے مسکراتے کہا۔

"کسی ورکر نے بتایا، ایم ڈی صاحب کی طبیعت خراب تھی اور انہوں نے شاید بلایا تھا مجھے۔" کسی وجہ کے بغیر اس کا لہجہ غیر ضروری مودبانہ تھا۔

"میں نے سوچا خیریت دریافت کرلوں۔"

"اس انداز گفتگو میں آپ ذرا اپنے ایم ڈی سے بات کر کے دیکھئے، میری گردن تو ویسے بھی کٹ رہی ہے۔"

"کون ہے فاروق؟" انہوں نے اندر سے ذرا بلند آواز سے استفسار کیا تھا۔

"آپ کی کوئی کولیگ ہیں۔ اپنے ایم ڈی کی خیریت دریافت کرنا چاہتی ہیں۔" اس نے کمرے کی طرف گردن گھماتے معمولی کی لگی لپٹی بھی نہیں رکھی تھی۔

"عبیر ہے کیا۔ اندر آجاؤ بیٹا!" اس نے راستے سے ہٹ کر خاموشی سے اس کے اندر آنے کی جگہ ڈال دی تھی۔

عبیر کمرے کے وسط میں کھڑی ہراساں سی دکھائی دیتی تھی۔

"آپ کی طبیعت ٹھیک ہے؟"

اس سے قبل کہ وار خود اس پر ہوتا اس نے جلد از جلد معاملہ نمٹانے کی ٹھانی تھی۔

"بیٹھو تو سہی۔ ایسا لگتا ہے میں نے کہہ دیا۔ ٹھیک ہے تو الٹے قدموں پلٹ جاؤ گی۔ تم دونوں کے مراسم کچھ خراب لگ رہے ہیں۔" وہ جملے کے نصف آخر سے اپنے بیٹے سے مخاطب ہو گئے تھے۔

"ہم دونوں کے مراسم تو روز اول سے خراب تھے۔ آج تو ان کے مراسم آپ سے بھی اچھے نہیں لگ رہے۔"

"تم ہم دونوں کے بیچ بی جمالو مت بنو۔" انہوں نے اپنے چہرے پر سنجیدگی مسلط کرلی۔ جس میں زبردستی طاری کیے گئے مصنوعی پن کی چھاپ صاف جھلک رہی تھی۔

"ایسی بات نہیں۔" وہ کرسی پر بیٹھ کر سکون سے بولی۔ "یقیناً" ابا تسخیر ہونا کوئی کارنامہ نہ ہوگا۔

"دراصل میں اپنے فادر کی طرف سے پریشان تھی۔"

"کیا ہوا ان کو؟" ایم ڈی کے ہاتھ میں تھامی کافی کی پیالی لرزی تھی، داغ سفید براق کاغذوں پر چھلک کر پھیل گئے تھے۔ ان کی رنگت خوف سے زرد تھی۔ تمام تر سنجیدگی لپیٹ کر ایک طرف رکھتے اس کے جواب وصول کیے بغیر اسی بے چینی سے انہوں نے اپنی گردن دوسری سمت موڑلی تھی۔

"کیا ہوا ان کو؟" یہ سوال کرتے ان کے لہجے میں سختی آگئی تھی۔ جیسے جو کچھ ہوا اس کی ذمہ داری ان ہی کے بیٹے پر عائد ہوتی تھی۔

عبیر کو اس گورکھ دھندے نے الجھا سا دیا تھا۔ معاملہ اس کے باپ کا تھا اور جواب دہی وہ اپنے بیٹے سے چاہتے تھے۔

"کیا ہوا ان کو؟" کوئی جواب وصول کیے بغیر ان کی آواز گلے میں رندھ گئی تھی۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

نجمہ ثاقب

# بلا عنوان

وہ کمرے کی کھڑکی کے ساتھ کسی بُت کی طرح ایستادہ تھی۔

سامنے چند فرلانگ کے فاصلے پہ ریلوے اسٹیشن کی پیلی عمارت روشنیوں میں نہارہی تھی۔ رات نو بجے کی ٹرام کو گزرے ابھی چند منٹ ہوئے تھے۔ پلیٹ فارم پہ مسافروں کی دھکم پیل، قلیوں کی بھاگ دوڑ اور خوانچہ فروشوں کی حرکت میں برکت معمول کا منظر پیش کر رہی تھی۔ اگر اس نے کھڑکی کا شیشہ سختی سے بند نہ کر رکھا ہوتا تو یقیناً "ایک کان پھاڑ دینے والا شور کمرے کے اندر در آتا۔

معلوم نہیں یہ اسٹیشن پہلے بنا تھا یا ہسپتال۔

دونوں کے محل وقوع میں باہم کوئی مناسبت نہ ہونے کے باوجود عجیب قسم کی مانوسیت تھی۔ دونوں عمارتیں بے حد پرانی اور خستہ حال تھیں۔ گہری پیلی دیواریں۔ جگہ جگہ سے پلستر اکھڑنے کے باعث عریاں تھیں۔ اپنی کہنہ سالی کا مشترکہ تاثر لیے خود کو 'غالباً' انگریز بہادر کے زمانے کی نشانی بتاتی تھیں۔

خاص طور پر ہسپتال کی حالت زیادہ ہی پتلی تھی، جس کی تیسری منزل پہ بنے پرائیویٹ روم کی کھڑکی میں امرت کور ایستادہ تھی۔

اس کے دونوں ہاتھ کھڑکی کی چوکھٹ پہ جامد تھے اور وہ یوں ساکت تھی گویا پتھر کی ہو۔

اس کا سب سے چھوٹا راج دلارا بھائی دلبر سنگھ چند لمحے پہلے کمرے سے گیا تھا اور ان چند لمحوں نے ان دونوں کے درمیان صدیوں کے فاصلے پیدا کر دیے تھے۔

آنے والی گھڑیاں ان فاصلوں پہ مُہرِ تصدیق ثبت کرنے والی تھیں۔ نہ چاہتے ہوئے بھی اسے ان کا سامنا کرنا تھا کہ یہی ازل سے لکھ دیا گیا ہے۔ اسے اس لمحے کا انتظار تھا، جب بسترِ مرگ پہ لیٹی اس کی ماں اپنی زندگی کا آخری سانس لے گی اور اسے اس خاموش وچن سے آزاد کر دے گی جو ان دونوں کے درمیان تھا، جس کا اقرار اپنی گھٹتی سانسوں کے درمیان کرتے ہوئے اس نے اپنی اولاد سے زندگی کی پہلی اور آخری فرمائش کی تھی اور جسے سنتے ہی دلبر کمرے سے نکل گیا تھا، جیسے اس کا اس عورت سے جسے وہ اپنی ماں بتاتے تھے کوئی تعلق نہ ہو اور اس کے اس طرح منہ پھیر کے نکلنے نے امرت کور کو زندہ درگور کر دیا تھا۔

☼ ☼ ☼

تقریباً" دو روز قبل وہ بے بے کو اس اسپتال میں لائے تھے۔ وہ بہت تندرست تو کبھی بھی نہیں رہی تھی۔ امرت نے جب سے ہوش سنبھالا تھا، اس کے وجود کو ایک بیمار سا تاثر پیش کرتے دیکھا تھا۔ پتا نہیں یہ کیسی بیماری تھی۔ جو ان کے اور بے بے کے درمیان کبھی حائل نہ ہوتی تھی۔

کبھی اس کے اور گھر کے بے انت دھندوں میں رکاوٹ نہ بنی۔ جن میں ساٹھ فی صد، سب سے بڑے کرور سنگھ کے بقول بے بے کے خود ساختہ تھے۔

"وہ کبھی فارغ نہ بیٹھی تھی۔ وہ عورتوں کی اس قبیل سے تعلق رکھتی تھی، جو فارغ رہ ہی نہیں سکتیں۔ فراغت انہیں ڈھونڈتی ہے۔ مگر ان تک رسائی نہیں پاتی۔

"بے بے!" منجھلا بیٹا محبت سنگھ کہتا۔ "واہ گرو نے تمہاری آتما میں کیا رکھ کر بھیجا تھا۔ اب بتاؤ بھلا اگر دنیا میں اتنے کام نہ ہوتے تو تم کیا کرتیں؟"

بے بے جواب میں صرف مسکرا دیتی۔ اس طرح کہ اس کی آنکھیں اس کا ساتھ نہ دیتیں۔ امرت کو ہمیشہ بے بے کی آنکھیں چہرے سے بچھڑی معلوم ہوتی تھیں۔

اس کی سہیلی شلپا کہا کرتی تھی۔

"امرتے! تیری بے بے پہ بھگوان کی کرپا ہے۔ ہر سمے گیان دھیان میں رہتی ہیں۔ میں نے کبھی انہیں عام عورتوں کی طرح گلے شکوے کرتے نہیں دیکھا۔ انہیں کسی مہامہنت کی اشیرباد تو نہیں۔"

"ارے نہیں۔" وہ تردید کرتی۔ "وہ تو بالکل بھی دھرم پریمی نہیں ہیں۔ میں نے کبھی انہیں دادی کی طرح گرنتھ صاحب کا پاٹھ کرتے نہیں دیکھا۔ سال میں ایک، آدھ دفعہ سے زیادہ وہ گوردوارہ بھی نہیں جاتیں۔"

"ہو، ہو۔" شلپا منہ گول کر کے ہنستی۔ "تیری بے بے تو بڑی ماڈرن ہے امرتے! یہ خوبیاں تو پڑھی لکھی مہیلاؤں میں پائی جاتی ہیں۔ تیری بے بے یونیورسٹی میں پڑھی ہیں کیا؟"

اور امرت سچ مچ برا مان جاتی۔

"کیوں ایک سیدھی سادھی گھریلو عورت کا مذاق اڑا رہی ہو؟ جس کی زندگی اس کے بچوں سے شروع ہو کر بچوں پہ ختم ہو جاتی ہے۔ کوئی تیسری چیز اس کی زندگی میں ہے ہی نہیں۔" اس نے پورے یقین سے کہا تھا۔

مگر اس کا اپنا دل اس یقین کے معاملے میں ڈانواں ڈول رہتا تھا۔

بے بے کی زندگی میں اپنے بچوں کے علاوہ کچھ دوسرا بھی تھا۔ جو اسے کبھی کبھی انتہا درجے کا بے حس بنا دیتا۔

سب کے درمیان اٹھتے بیٹھتے، چلت پھرت کرتے وہ وہاں نہ ہوتی۔ جہاں اس کا ظاہری وجود دکھائی دیتا۔

کیا وجہ تھی کہ اس راز کو اس کے آٹھ بچوں میں سے صرف امرت نے پایا۔ شاید اس لیے کہ سب سے چھوٹی ہونے کی وجہ سے وہ بے بے سے بے حد قریب تھی یا بقول دادی کے بڑھاپے کی اولاد ہونے کے کارن وہ اور بے بے اک دوجے کی مجبوری تھیں۔

باقی اولادیں وقت کے ساتھ ساتھ اپنے اپنے گھروں میں مصروف ہو گئیں۔ اس کی بڑی بہن بلونت کور کو ہفتوں میکے جھانکنے کی فرصت نہ تھی۔

پانچوں بھائی اپنے اپنے کاروباروں میں مست تھے۔ سب سے چھوٹا دلبر سنگھ بے بے کا سب سے پیارا لاڈلا تھا۔

امرت کو لگتا، بے بے کو ساری اولاد میں دلبر سا کوئی نہیں۔

اس کا یہ پیار خاموش ندی کا سا تھا۔ جس میں جذبات کا مدوجزر اس نے کبھی نہ دیکھا۔

شاید بے بے کے اندر جذبات تھے ہی نہیں۔ یا وہ انہیں کمال مہارت سے چھپا جاتی تھی۔

بہرحال یہ طے تھا کہ اولاد کے لیے اس کے دل میں محبت کی کمی نہیں، اظہار کے طریقے البتہ عجیب سے تھے۔

گھر میں موسم کا پھل، میوہ آتا... بے بے کے معدے میں انتہائی تکلیف ہو جاتی لیکن خود بڑے آرام سے امرت کی پلیٹ میں پروس دیتی۔

سیزن کا سوٹ مسکنے پہ رفو کرنے کا فن اس سے بہتر کون جانتا تھا۔ باپو سب کے کپڑے لاتے، بانٹتے تو سوٹ اکثر وہ بیروں سے ایک آدھ زائد بنا لیتے کپڑوں سے۔

ڈاکٹری دوائیوں سے اسے الرجی تھی۔ گرمی ہو جانے کی شکایت کرتی۔ بیمار پڑتی تو باپو کی طرف سے دیے گئے علاج کے پیسے بڑی سہولت سے کروڑ سنگھ اور محبت سنگھ کی جیبوں میں منتقل ہو جاتے۔

باپو کے سورگ باش ہونے کے بعد بھی اس معمول میں کوئی فرق نہ آیا، بلکہ اب وہ پہلے سے زیادہ بے نفس اور سادھو سنت ہو گئی۔

باپو گئے۔ پھر دادی بھی چلی گئی۔

بے بے جلے پاؤں کی بلی بنی اندر باہر پھرا کرتی۔ کبھی کبھی خود کو کمرے میں بند کر لیتی اور دیر دیر تک اندر ٹھہرے رہتی۔

دلبر کہتا تھا، بے بے کو دورہ پڑتا ہے۔ باپو سے جدائی کا دورہ امرت اس کی تنہائی بٹانا چاہتی تھی۔



مگر ہزار بے تکلفی کے باوجود اسے بے بے کی آنکھوں تک رسائی نہ تھی۔ اسے ان سرد اور اجنبی آنکھوں سے کبھی کبھی خوف آتا تھا۔

اور اس روز اس خوف میں الجھن کا اضافہ ہو گیا، جب اس نے بند دروازے کے پیچھے بے بے کا آدھا ادھورا راز پایا تھا۔

جاتی برسات کے دن تھے۔ دلبر اپنے دوستوں کے ساتھ شملہ گیا ہوا تھا۔ وہ بے بے کو گھر میں تنہا چھوڑ کر یونیورسٹی نہیں جانا چاہتی تھی، مگر شلپا مصر تھی۔

"گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ کے لیے آجاؤ۔"

اسے اپنی منگنی کی خوشی میں دوستوں کو ٹریٹ دینا تھی۔

بمشکل یونیورسٹی پہنچی تھی کہ مینہ برسنے لگا۔ برسات ہو اور امرتسر کی بارشیں۔ ابر کرم اتنا کھل کے برسا کہ گھر پہنچنے کے لالے پڑ گئے۔ واپسی لوکل بسوں پہ دھکے کھاتے ہوئی۔

گھر خالی ڈھنڈار پڑا تھا۔

بیٹھک میں، رسوئی کے اندر، اوپر برساتی میں اس نے ہر جگہ دیکھا۔ بے بے کہیں نہیں تھی۔

ہو سکتا ہے کہیں آس پاس میں گئی ہو۔ خود سے مفروضہ قائم کرتے، گیلی ساڑھی لٹکانے وہ اسٹور کی طرف آئی۔ دروازہ اندر سے بند تھا۔ اندر بے بے کے علاوہ کون ہو سکتا ہے۔ وہ حیران ہوئی۔ اتنی گرمی اور حبس میں وہ اندر کیا کر رہی ہے۔

مارے تجسس کے بغلی کھڑکی کے کواڑ پہ ہاتھ مارا تو وہ کھلتا چلا گیا۔ بے بے کو زمین پہ جھکے دیکھ کر دم بخود رہ گئی۔

وہ کیا کر رہی تھی؟

جو کچھ اس نے دیکھا تھا۔ کیا یہ نظر کا دھوکا تھا؟ شدید صدمے کی کیفیت نے اس کے قدموں کو جکڑ لیا۔ بے بے نے سر اٹھا کر دیکھا۔ اس نے امرت کی موجودگی کو پا لیا تھا۔ دونوں کی نظریں ملیں۔ بے بے کی نگاہوں میں بے بس کر دینے والا احساس تھا۔ آج اس کی سرد نگاہوں میں التجا تھی جیسے کہہ رہی ہو "امرت! یہ میرا پردہ ہے۔ اسے مت اٹھانا!"

اس روز اسے وہ آنکھیں اجنبی نہیں لگیں۔

پھر اس نے کچھ نہیں پوچھا۔ بے بے دھلکی چال چلتی اس کے پیچھے آئی۔ اس نے فیصلہ کر لیا تھا۔ وہ بے بے کا پردہ رکھے گی۔

☼ ☼ ☼

ٹھیک دو دن بعد بے بے کو دل کا دورہ پڑ گیا۔

تینوں بھائی کروڑ سنگھ، محبت اور بچن سنگھ آئے بیٹھے تھے۔ آج تینوں بڑی فرصت سے بے بے سے باتیں کرنے آئے تھے۔ باپو کے مرنے کے بعد یہ پہلا موقع تھا کہ سب اکٹھے ہوئے تھے۔ اتفاقاً اس روز دلبر سنگھ بھی وقت سے پہلے کالج سے لوٹ آیا۔ بھائیوں کو بیٹھے دیکھ کر اس نے بے اختیار خوشی سے فتح بلائی۔

"ست سری اکال" کا نعرہ ابھی سب کے منہ میں تھا۔ کہ رسوئی کے دروازے پہ دھڑام کی آواز سے گری۔ وہ بچوں کے لیے ٹھنڈا شربت لینے گئی تھی۔

یہ بے بے کے دل پہ پہلا جان لیوا حملہ تھا۔ اس سے پہلے کہ وہ چٹ پٹ ہو جاتی۔ پانچوں سوڈھی سکھ بیٹوں نے اسے ہسپتال پہنچا دیا۔

اور پچھلے تین روز سے وہ بے بے کے ساتھ ساتھ تھی۔

باقی بہن بھائی باری باری آ کے ٹھہرتے رہے، مگر امرت اور دلبر نے ایک لمحے کے لیے بھی ماں سے دوری برداشت نہ کی۔

بے بے کو آکسیجن لگی تھی۔ پچھلی دونوں شامیں اس نے دلبر کے ساتھ آئی سی یو کے ٹھنڈے کوریڈور میں گزاری تھیں۔ نہ وہ اٹھنے کو تیار ہوتا تھا، نہ امرت اپنی جگہ چھوڑتی تھی۔

رات ہوئی تو بے بے کو پرائیویٹ روم میں منتقل کر دیا گیا۔ اب اس کی حالت بہتر تھی، تب سے دونوں بہن بھائی پٹی سے لگے بیٹھے تھے۔ گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ بعد

بے بے کی پلکوں پہ خفیف لرزش ہوئی۔ دلبر نے لپک کر ماں کا ہاتھ اپنے دونوں ہاتھوں میں لے لیا۔

"دلبر خان!" بے بے کی آواز بے حد خفیف تھی کہیں بہت دور سے سنائی دی جانے والی۔

دلبر نے بے اختیار امرت کی طرف دیکھا۔ اسے لگا، کانوں کو دھوکا ہوا ہے۔ وہ خود ششدر تھی۔

"دلبر خان!" اس نے دونوں ہاتھ اٹھا کر بیٹے کے چہرے کو چھونا چاہا۔ بازو کٹے شہتیر کی طرح نیچے گر گئے۔

"لگتا ہے بے بے کے دماغ پہ بھی اثر ہوا ہے۔" دلبر نے اس کی طرف سرگوشی لڑھکائی۔

امرت نے ماں کے ہونٹوں پہ موہوم سی مسکراہٹ ٹھہرتے دیکھی۔

"آج میرا دل تمہیں ایسے ہی بلانے کو چاہ رہا ہے۔"

کسی انہونی کے احساس نے امرت کے دل کو جکڑا۔ اس نے چاہا بے بے کو روک دے۔

"ڈاکٹر نے آپ کو بولنے سے منع کیا ہے۔"

"مجھے بولنے دو امرت! اگر آج بھی نہ بولی تو میرا دل پھٹ جائے گا۔" امرت نے سوچا۔ "دل تو پھٹ چکا ہے بے بے! ڈاکٹروں نے بتلا دیا ہے، دوسرا دورہ جان لیوا ہو گا، جو کسی بھی وقت متوقع ہو سکتا ہے۔" مگر چپ رہی۔

"تریسٹھ سال کی چپ ہے دلبر! آج اسے ٹوٹ جانا چاہیے۔"

"کیسی باتیں کرتی ہو بے بے؟" دلبر سخت الجھا ہوا تھا۔ ماں کی بیماری نے اسے اعصابی طور پہ تھکا دیا تھا۔ وہ کچھ بھی سمجھ نہیں پا رہا تھا۔

"میری آدھی ادھوری باتوں پہ غور کرو گے تو ساری کہانی سمجھ میں آ جائے گی۔ میرے پاس وقت کم ہے اور سفر بڑی دور کا ہے۔ وقت تو اس روز بھی بہت کم تھا، جب میں اپنے ماں جائے دلبر خان کے ساتھ گھر سے نکلی تھی۔ تب بھی ایسی ہی گھپ اندھیری رات تھی۔ باہر سڑکوں پہ کرپانیں کھلی تھیں اور گلی کوچوں میں مسلمانوں کی لاشیں بکھری پڑی تھیں۔

دلبر نے کہا۔ "آسیہ وقت کم ہے۔ اب نہ نکلے تو پھر موقع نہ ملے گا اور ہمیں موقع مل گیا۔ شام کا اندھیرا پھیلتے ہی بارش شروع ہو گئی۔ بلوائیوں کی بھیڑ چھٹنے لگی۔ دلبر اماں کی دعاؤں کے سائے میں مجھے لے کر نکلا۔ بڑی مشکل سے چھپتے چھپاتے چوک پہ پہنچے۔ آگے مسلمانوں کا محلہ تھا، جہاں سے قافلہ نکلنے کو تیار تھا۔ ہم بھی اس میں شامل ہو گئے۔"

بے بے کا سانس بولتے بولتے پھولنے لگا۔

امرت اور دلبر دم بخود سن رہے تھے۔

مگر اس دم گھونٹتی کیفیت میں بھی بے بے نے محسوس کر لیا کہ اس کے ہاتھوں پہ دلبر کی گرفت کمزور پڑ چکی ہے۔

بے بے کی آواز ٹکڑے لگی۔ امرت نے خود کو رونے سے نہیں روکا۔

"بڑی سڑک پہ پہنچے تو حملہ ہو گیا۔ قافلے میں افراتفری کا عالم تھا۔ جس کا جدھر منہ اٹھا، دوڑ پڑا۔ گولیوں کی تڑتڑ، کرپانوں کے کوندے، بچوں کا رونا اور عورتوں کی چیخوں سے ماحول بھر گیا۔ اس دھکم پیل میں دلبر خان مجھ سے بچھڑ گیا۔"

بے بے کے سینے سے گھٹی گھٹی چیخیں نکلنے لگیں۔

"پھر کچھ نہیں بچا۔ صبح ہونے پہ وہاں صرف لاشیں تھیں اور مجھ جیسی کم نصیب عورتیں، جنہیں تمہارے بھائی بندوں نے یرغمال بنا لیا۔ تمہارے باپو کے مجھ پہ بہت احسان ہیں دلبر! اس نے مجھے بھیڑیوں سے بچا کر اپنے گھر کی زینت بنایا۔

اب مرتے سمے ایک احسان تم مجھ پہ کرنا۔ تمہیں اس تعلق کا واسطہ، جو میرے اور تمہارے درمیان ہے۔ مجھے مسلمان دفن کرنا۔ بسنت کور نہیں، آسیہ خاتون بنا کر میری آخری رسومات کرنا۔ خدا گواہ ہے۔ میں کبھی اپنا اصل نہیں بھول پائی۔"

دلبر ایک جھٹکے سے اٹھا اور اسے پرے ہٹاتا باہر نکل





گیا۔ امرت نے دیکھا، شدتِ جذبات سے اس کی آنکھیں سرخ تھیں۔

بے بے کی حالت بگڑنے لگی۔ وہ ڈاکٹر کو بلانے دوڑی۔

انہیں ایک دفعہ پھر آئی سی یو میں منتقل کر دیا گیا۔

☼ ☼ ☼

تب سے وہ کھڑکی کے ساتھ لگی کھڑی تھی۔ نگاہیں پلیٹ فارم پہ ہجوم میں بھٹک رہی تھیں اور ذہن میں خیالات کی یورش تھی۔

"تو یہ تھی تمہاری حقیقت، جو تنہائی میں تم سے سجدے کرواتی تھی۔

آج میری سمجھ میں آیا ہے بے بے کہ تیری آنکھیں اتنی اجنبی کیوں تھیں۔

تیری روح اپنوں میں ہوتے ہوئے بھی اپنوں کی تلاش میں کیوں کرلاتی تھی۔ میرے جیتے ننھیال کو مردہ کرنے کا کرب تیری راتوں کو کالا کرتا رہا۔

میں نے تجھے سجدے کرتے بھی دیکھا اور عربی پڑھتے بھی۔ میں ان لمحوں کی گواہ ہوں بے بے جب تو زیرِ لب اللہ کا نام لیتی تھی۔ کاش تو نے ایک مرتبہ مجھ سے دل کا حال کہا ہوتا۔ کبھی تو مجھ پہ اعتماد کرتی۔

یا کاش تو چلی گئی ہوتی۔ زندگی میں کبھی تو موقع ملا ہو گا تو ہمیں تب چھوڑ کر چلی جاتی۔ تو وہ تکلیف اس تکلیف سے کم ہوتی، جو دلبر کا ردِعمل دیکھ کر تجھے ہوئی ہے۔

دلبر نرم پڑ بھی گیا تو مجھے یقین ہے کہ تیرے سوڈھی سکھ بیٹے تیری خواہش کبھی پوری نہ ہونے دیں گے۔ اپنی مری ماں سے زیادہ انہیں اپنی عزت پیاری ہے۔

وہ دنیا کو منہ نہ دکھا پائیں گے۔

وہ ساری زندگی سر اٹھا کے نہیں چل سکیں گے۔

اس نے اضطراری کیفیت میں شیشے پہ ہاتھ پھیرنا شروع کر دیا۔

یا پھر بے بے! یہ راز تو اپنے سینے میں لے کر مر جاتی۔ ان گنت آسیاؤں کی طرح جو پتا نہیں کہاں کہاں، امرتسر کی فضاؤں میں کامنی دیوی، بسنت کور اور آشا بن کر زندگی گزارتی ہیں۔ سکھوں کے گھر بساتی ہیں۔ سکھ پیدا کرتی ہیں اور مر جاتی ہیں۔"

شدتِ غم سے اس نے سر کھڑکی کی چوکھٹ پر پٹخ دیا۔

اور پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔



حیا بخاری



گرمیوں کی کڑکتی دھوپ سے آنکھیں چندھیا رہی تھیں۔ لو سے بچنے کے لیے چرند پرند بھی جیسے کہیں چھپ کر بیٹھ گئے تھے۔ ہر سو ایک عجیب سی خاموشی تھی۔

سرسبز کھیتوں کے درمیان سرخ اینٹوں سے بنے تقریباً" دو کینال کے رقبے پر پھیلے اس خوب صورت مکان کے مکین بھی شاید گرمیوں کی دوپہر میں آرام کر رہے تھے کہ اچانک ہی ایک زنانہ' زوردار چیخ سے اس مکان کے درودیوار لرز اٹھے۔

اپنے کمرے میں قیلولہ کرتیں دادو ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھیں۔

"الٰہی خیر۔" اپنی مخصوص چھوٹی سی لائبریری میں آرام دہ کرسی پر جھولتے جھولتے "دیوان غالب" پڑھتے داداجان کے ہاتھوں سے کتاب نیچے گر پڑی۔

"یا اللہ' یہ تو میری سندرے بچے کی چیخ تھی۔" انہوں نے ایسے آنکھیں بند کرلیں' جیسے کبوتر' بلی کو دیکھ کر۔

صباحت بیگم ابھی نہانے کے لیے گئی تھیں۔ چیخ باتھ روم کے درودیوار بھی پار کرچکی تھی۔ نتیجتاً" وہ شیمپو' صابن لگائے تہائے بغیر کپڑے پہن کر باہر کی طرف دوڑ لگا چکی تھیں۔

صنوبر بیگم نے بھی اپنے بستر پر لیٹے لیٹے چیخ سنی تھی۔ وہ آرام سے اٹھیں اور سیدھا دادو کے کمرے کا رخ کیا۔ دادو ابھی تک بستر پہ بیٹھی آنکھیں بند کیے کوئی ورد کر رہی تھیں' ساتھ ساتھ کانپنے بھی جا رہی تھیں۔ آہٹ پر آنکھیں کھولیں' صنوبر کو دیکھتے ہی پوچھا۔

"بہو' کیا ہوا؟ خیر تو ہے نا۔"

"جی اماں جی۔" وہ آرام سے کہتی کھڑکی کی طرف بڑھ گئیں۔

داداجان نے بید کی چھڑی اٹھائی اور باہر چل دی۔ دادو نے دل پہ ہاتھ دھرا اور جلدی سے بستر سے اتر کر' بیگم کے پیچھے ہولیں۔

"ارے دلہن' صبر تو کرو' رکو تو سہی' بات تو سنو۔"

مگر وہ ان سنی کرتیں' باہر چلی آئیں' جہاں توقع کے عین مطابق گھر کے سارے افراد آم کے پیڑ کے نیچے گھیرا ڈالے کھڑے تھے۔ وہ دائرے کو چیرتی ہوئی آگے بڑھیں تو دیکھا کہ سندرے آنکھیں موندے داداجان کی گود میں سر رکھے نرم گرم گھاس پہ لیٹی ہے۔

صباحت بیگم شیمپو لگے بالوں کے ساتھ مسلسل اس کے پاؤں کے تلوے مل رہی ہیں۔ وہ پرجوش سی آگے بڑھیں۔

"ادھر' مجھے دیکھنے دیں ذرا اس کو' میں آج اس کا علاج کرتی ہوں۔"

سب جیسے ہوش میں آئے۔ "ارے اللہ کا نام لیں' کیوں اتنا ظلم کرتی ہیں' وہ بے ہوش ہے۔"

"اسی لیے تو کہہ رہی ہوں' ٹھیک کردیتی ہوں' ابھی ہوش میں آجائے گی۔" انہوں نے بید کی چھڑی ہوا میں لہرائی۔

سندرے نے جھٹ آنکھیں کھول کر ہرنی کی طرح قلانچ بھری اور پھر وہ آگے آگے اور صنوبر پیچھے پیچھے۔

"امی اس بار معاف کردیں' قسم سے دوبارہ آم کے پیڑ کی طرف دیکھوں گی بھی نہیں' چڑھنا تو دور کی بات ہے' قسم سے پھسل گئی تھی' گلہری کو دیکھ کر۔"

وہ بھاگتے ہوئے مسلسل بول رہی تھی۔

دادا اور باقی سب آرام سے کھڑے تماشا دیکھ رہے تھے۔ اسی وقت دادو باہر آئیں تو سندرے جھٹ ان سے لپٹ گئی۔ "ہائے دادو! پلیز مجھے بچالیں' دیکھیے آپ کی پھول جیسی سندرے کو یہ چھڑی چھو گئی تو یہ تو بے موت ماری جائے گی۔"

دادو نے فوراً" اسے اپنی پناہ میں لیا تھا۔

"ہائے بہو! سٹھیا تو نہیں گئی ہو اس عمر میں' اب کیا جوان اولاد پر ہاتھ اٹھاؤ گی۔" دادو نے ہانپتی کانپتی صنوبر کو ٹوکا۔

"اماں جی! آپ لوگوں کے لاڈ نے ہی اسے بگاڑ رکھا ہے۔ ورنہ اور لڑکیاں بھی تو ہیں اس گھر میں..... وہ تو ایسی حرکتیں نہیں کرتیں۔" انہیں جواب دے کر وہ سندرے کی طرف متوجہ ہوئیں۔ "ارے کم بخت!



اپنی چھوٹی بہنوں سے ہی کچھ سیکھ لے۔" وہ سندرے کی جانب جھپٹیں، وہ جھٹ سے دادو کے پیچھے ہولی۔

"اچھا بس، میں نے کہہ دیا آئندہ یہ ایسا کچھ نہیں کرے گی، اب تم سب جاؤ، آرام کرو۔" دادا نے گویا تخلیے کا حکم دیا۔

سب گدھے کے سر سے سینگ کی طرح غائب ہوگئے۔

"میری جان، زیادہ چوٹ تو نہیں آئی۔" صباحت چچی نے اسے خود سے لپٹایا تو صنوبر بیگم اور چڑ گئیں۔

"ہاں چڑھائیں آپ سب لوگ اسے سر پر، اگلے گھر جائے گی تو سب تو یہ ہی کہیں گے ناکہ ماں نے یہ تربیت دی ہے۔" وہ جل کر بولیں۔

"اچھا بس بہو! تم جاؤ اپنے کمرے میں اور تم بھی جاؤ دلہن! یہ سر دھوؤ کیا حال بنایا ہوا ہے۔"

دادو نے چچی کے شیمپو لگے سر پر چوٹ کی تو انہیں بھی یاد آیا اور جھٹ سے اندر کی طرف بھاگیں۔ صنوبر بھی بڑبڑاتی ہوئی اپنے کمرے کی طرف چل دیں۔ سندرے، دادا جان کے کاندھے سے لگی ان کے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

☼ ☼ ☼

آج موسم بہت خوش گوار تھا، ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا چل رہی تھی آسمان ابر آلود تھا۔ وہ سب شام کی چائے پینے صحن کی خوب صورتی سے لگائی گئی گھاس پر بیٹھے تھے۔ دادا جان مسلسل اپنی یادیں ان سے شیئر کر رہے تھے۔

"دادا جان، آپ کے اور بھائی نہیں تھے۔" سندرے نے سموسہ اٹھاتے ہوئے سوال کیا تو ایمان نے اس کی بے خیالی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے ذیشان کی لائی ہوئی پلاسٹک کی چوہیا اس کی گود میں چپکے سے ڈال دی۔

ساری ینگ پارٹی ایک دوسرے کو دیکھ کر آنکھوں ہی آنکھوں میں مسکرانے لگی۔

"نہیں بیٹا۔" دادا جان نے چائے کا سپ لے کر جواب دیا۔

"میں اپنے ماں، باپ کا اکلوتا بیٹا تھا۔ میرے دادا کو بہت شوق تھا کہ میرے بابا وکیل بنیں، مگر بعض وجوہات کی بنا پر وہ یہ شوق پورا نہ کر سکے۔ تب بابا نے مجھ پہ اپنا یہ جنون عیاں کیا اور میں نے ان سے وعدہ کیا کہ میں اپنے دادا کا خواب پورا کروں گا۔"

بابا اس دن بہت خوش تھے جب میں کالا کوٹ پہنے ان کے سامنے آیا تھا۔ پھر وقت گزرتا گیا، زندگی کی پت جھڑ میں ایک بہار کا تازہ جھونکا آیا، بوجھو کون۔" دادا نے شرارتی لہجے میں پوچھا۔

تو سندرے چیخ اٹھی "دادو۔"

"بالکل ٹھیک۔"

"پھر دادا!" ایمان بے صبری سے بولی۔

"بس پھر اللہ نے یکے بعد دیگرے مجھے تین ہونہار بیٹوں سے نوازا۔ تینوں کی پرورش میں نے اپنے ان اصولوں پہ کی، جس پہ میری شخصیت کی عمارت کھڑی تھی۔

شاہد تو ایم بی اے کرکے بیوی، بچوں سمیت امریکہ چلا گیا۔ زاہد اور مجاہد یہیں اپنے کاروبار زندگی میں مصروف ہوگئے، اس لیے میں نے یہ گھر شہر سے اتنی دور خوب صورت پر فضا مقام پر بنوایا، تاکہ تم لوگ بھی خالص ماحول میں پروان چڑھو۔ پڑھائی تو تمہاری شہر میں ہی ہے، مگر زندگی کا جو اصل مزا یہاں ہے، وہ شہر کے شور شرابے میں نہیں۔"

سب بچوں نے ان کی تائید کی۔ "ہاں دادا جی، میں تو خواتنا پریشان ہوتا ہوں، جب یونیورسٹی جاتا ہوں۔ سچ! دھوئیں سے بھری فضا میں سانس لینا دوبھر ہو جاتا ہے۔" فاران نے فوراً ہی تائید کی۔

"اسی لیے تو فاران بھائی ہماری طرح دو ہفتوں کی بجائے ہر ویک اینڈ پر یہاں آجاتے ہیں۔" سندرے نے مسکرا کر کہا۔

"اچھا بیٹا، تم لوگ باتیں کرو، میں ذرا زمینوں کا چکر لگالوں۔" دادا نے اپنی چھڑی اٹھاتے ہوئے کہا۔





ان کے جانے کے کچھ دیر بعد ہی اذعان نے زور کی چیخ ماری۔

"کیا ہوا؟" تقریباً سب ہی اچھل پڑے۔

"وہ دیکھو سندرے کی گود میں۔" اور پھر سب کے منہ سے نکلتی چیخوں میں واضح چیخ سندرے کی ہی تھی۔ وہ پاگلوں کی طرح اچھلنے لگی، جبکہ باقی ہنس ہنس کر لوٹ پوٹ ہوگئے۔

صنوبر بیگم کو دوڑتے آتا دیکھ کر سب چپکے سے کھسک لیے اور سندرے نے کود نا بند کرکے دوڑ لگائی جب عین سر پر پہنچ کر صنوبر بیگم نے سارے لحاظ بالائے طاق رکھ کر زور کی دھپ اس کی کمر میں جمائی۔

اندر سارے بھاگ جانے والے مفرور اب کسی ایسی خفیہ جگہ کی تلاش میں تھے، جہاں ان کو سندرے نامی جاسوس طیارہ نہ ڈھونڈ پا سکتا، جبکہ سندرے ڈرون حملے کی نیت سے سیدھا تور اور ا جیسے جگر اشور کی طرف بڑھی۔ اسے پورا یقین تھا کہ سارے مطلوبہ دہشت گرد وہیں ملیں گے۔

☼ ☼ ☼

شہر سے دور لہلہاتے کھیتوں کے درمیان اور نہر کنارے سرخ اینٹوں سے بنا، یہ مکان، ماجد خان اور ان کے خاندان کی محبتوں کا امین تھا۔

ماجد خان کے بڑے بیٹے شاہد خان، بیوی زرتاج بیگم اور بچوں بسام اور انعم کے ساتھ امریکہ میں رہائش پذیر تھے۔ وہاں ان کا اپنا کاروبار تھا۔

منجھلے بیٹے زاہد خان اور ان کی بیوی صباحت اپنے بچوں، فاران، ذیشان اور ایمان کے ساتھ، جبکہ چھوٹے بیٹے مجاہد خان بھی بیوی صنوبر اور بچوں اذعان، سندرے، گل اور صدف کے ساتھ اسی گھر میں رہتے تھے۔

ویسے تو سب لوگ ایک دوسرے کے بغیر نہ جی سکتے تھے، مگر سندرے سب گھر والوں کی جان تھی، کیونکہ ایک تو وہ خوب صورتی میں بے مثال تھی، دوسرے شرارتوں اور اپنی حساس طبیعت کی وجہ سے وہ سب کی لاڈلی تھی۔ آج کل ان کی چھٹیاں تھیں تو وہ سب "خان ہاؤس" میں خوش تھے، ورنہ تو پڑھائی کے لیے اس گھر کی جدائی ان سب کو نچوڑ کے رکھ دیتی تھی۔

"شانی! ذرا چھت پہ جا کر ٹوکرا تو ہلا دو، سگنل نہیں آرہے۔"

ینگ پارٹی اس وقت ٹی وی کے سامنے بیٹھی ٹی وی کے ڈراموں سے لطف اندوز ہو رہی تھی۔

دادا نے ان کو ایک عدد ڈش انٹینا لگوا دیا تھا، کیونکہ شہر سے اتنی دور کیبل میسر نہیں تھی۔

"میں کیوں چڑھوں چھت پہ، میں تمہیں بندر نظر آتا ہوں۔" شانی نے صاف جواب دیا۔ "اور ویسے بھی یہ کام تو اپنی سندرے کرتی ہے۔" ذیشان نے سندرے کو چڑایا۔

"اے اے، میرے منہ مت لگنا ہاں۔" سندرے نے دور سے ہی اپنے جنگلی بلی والے ناخن دکھائے۔

"ہوئی ماں۔" وہ چیخ مار کے فاران کے پیچھے چھپ گیا۔

"ہا۔۔۔ ہا۔۔۔ ہا۔" سندرے نے مصنوعی جناتی قہقہہ لگایا اور گود میں دھرے خشک میوے سے انصاف کرنے لگی۔

اس وقت دوڑ کر آتی گل صوفے سے ٹھوکر کھا کر عین ان کے درمیان آگری۔

"ارے یہ آج تربوز کیوں ادھر ادھر دھما چوکڑیاں بھر رہا ہے؟" ذیشان نے گل کے ہلکے سے موٹاپے پر ٹھیک ٹھاک وار کیا۔ اس نے اپنے بڑے شیشوں والی عینک سے گھورا تو وہ دوبارہ سہم کر دبک گیا۔

"ارے ٹی وی بند کرو، میں بریکنگ نیوز لائی ہوں۔" گل نے دیدے نچاتے ہوئے گویا کوئی بم چھوڑا۔

"ہم ٹوٹی پھوٹی نیوز کا کیا کریں۔ جاؤ پہلے پوری خبر لاؤ۔" سندرے نے کمال کی بے نیازی دکھائی۔

"ہاں، ہاں، ابھی کرلو باتیں۔ بعد میں سب سے پہلے تمہیں ہی اچھلنا ہے۔" گل نے اسے دھمکایا۔

"اچھا! تم اسے گولی مارو، خبر سناؤ۔" صدف نے ہمیشہ کی جلد بازی دکھائی۔

"اپنی بنو کو دیکھنے لوگ آرہے ہیں۔" اس نے گردن ہلا ہلا کر اعلان کیا۔

"لو، تو اس میں ہمارا کیا عمل دخل، بنو جانے اور بنو کے ماں، باپ جانیں۔" فاران نے مکھی اڑائی۔

"کیا مطلب؟" گل اپنی خبر کا یہ ستیاناس دیکھ کر تلملا گئی۔

"بھئی اب بنو۔ ساری عمر ہمارے گھر کے کام تھوڑا کرے گی، آخر اپنے گھر بھی جائے گی نا؟ ہاں، اگر اس کے شوہر نے اجازت دی تو پھر شاید وہ یہاں کام کرتی رہے۔"

ذیشان نے کام والی بنو کی ٹھیک ٹھاک حمایت کی تو گل کے ہاتھ سیدھے اس کی گردن تک لمبے ہوگئے۔ وہ آنکھیں سٹپٹاتا پھر فاران کے پیچھے اچک لیا۔

"اے اللہ کن پینڈو لوگوں سے میرا واسطہ پڑ گیا ہے۔"

"کھل کر بتاؤ، بات کیا ہے؟" ایمان چڑ کر بولی۔

"ارے بات یہ ہے کہ کل کچھ لوگ سندرے کو دیکھنے آرہے ہیں۔" گل کے بولنے کے ساتھ ہی سب نے سندرے کا جائزہ لینا شروع کردیا، لیکن کچھ دیر بعد مایوسی سے نگاہیں واپس پھیر لیں۔

"اس کو دیکھنے کا فائدہ؟" فاران ہنس کر بولا۔

"کیوں مجھے دیکھنے کیوں آئیں گے؟ میں بھلا کوئی شو پیس ہوں؟" سندرے جیسے اب ہوش میں آئی تھی۔

"ابھی دادو کے کمرے سے اس خفیہ میٹنگ کا پورا حال چھپ چھپ کے سن اور دیکھ آئی ہوں۔ امی کے مطابق ایمان کی سالگرہ پر ہماری جو فرینڈز آئی تھیں ان میں اپنی صدف کی بھی ایک فرینڈ تھی۔"

"اوہ! ہاں، یاد آیا وہ، جس نے سارا ٹائم سندرے کے پیچھے بھاگتے ہوئے گزارا تھا، وہ چمپینزی سی۔" فاران نے ذہن پہ زور ڈالا۔

"اوں ہوں۔" حسب معمول حساس سی سندرے برا مان گئی۔

"جی، اسے اپنے قابل ڈاکٹر بھائی کے لیے سندرے پسند آگئی ہیں۔ آج ان کی مادر شریف نے امی کو فون کرکے اطلاع دی ہے اور کل بہ نفس نفیس خود حاضر ہوں گی۔"

"لو بھئی اپنی سندرے کے تو ٹھاٹھ ہوگئے۔" ایمان نے پیشگی اس کا مستقبل بیان کیا۔

"چلو کسی ایک سے تو جان چھوٹے گی، ورنہ جنگلی بلیاں روز بروز خونخوار اور طاقت ور ہوتی جارہی تھیں۔" یہ فاران تھا۔ سب سے زیادہ سیدھا سادھا (الو) سندرے نے جل کر سنا۔

"ٹھاٹھ کرتی ہے میری جوتی، اور میرے لیے کیوں آرہے ہیں، تم دونوں ان کو نظر نہیں آئیں؟" اس نے گل اور ایمان سے پوچھا۔

"ارے ہم تو تم سے بہت چھوٹی ہیں۔ ہماری باری تو بعد میں آئے گی۔" گل نے عذر پیش کیا جو فوراً سے پیشتر اپوزیشن کی طرح بالکل رد کردیا گیا۔

"ہاں چھوٹی؟ صرف دس منٹ اور ایمان صرف پانچ مہینے۔"

سندرے نے اپنی جڑواں بہن گل اور ایمان کو ٹیبل سے چھوٹا سا آئینہ اٹھا کر دکھایا۔

"جو بھی ہے اب بحث سے کیا حاصل، تم اب سامان سفر باندھنا شروع کردو، کیونکہ سنا ہے انہیں بہت جلدی ہے اور پھر میری بھی تمہارے ساتھ رہ رہ کے پرائیویسی ہی ختم ہوگئی ہے۔ کچھ تو ایزی فیل کروں گی۔" گل نے چشمہ اتار کر اپنے دوپٹے سے صاف کیا تو سندرے بل کھا کے رہ گئی۔

"ارے یاد رکھنا، اول تو ایسا ہو نہیں سکتا اور اگر ہوگیا تو اپنے سسرال کے کونے کونے چھان کر انواع و اقسام کے دولہے تمہارے لیے بھی برآمد نہ کرلیے تو سندرے نام نہیں میرا۔"

سندرے نے لڑاکا عورتوں کی طرح آستینیں چڑھا کر ہاتھ لہرا لہرا کر کہا اور اپنے کمرے کی طرف مارچ کرگئی۔

"ویسے یار! اس کا موڈ تو بتا رہا ہے کہ اس کے ٹلنے





کے کوئی آثار نہیں۔ دادو اس کی مرضی کے خلاف ایک قدم آگے نہیں بڑھائیں گے۔" فاران نے کف افسوس ملتے ہوئے سوچا اور برملا اظہار بھی کردیا۔

"تو کیا ہوا اب بیری ہے تو پتھر تو آئیں گے ہی نا۔" اذعان نے پہلی بار زبان کھولی۔

"تم میں سے کوئی اور اپنا نام کیوں نہیں پیش کردیتیں، کچھ تو آسانی ہو۔" اس نے دیگر لڑکیوں کی طرف دیکھ کر کہا اور چاہنے کے باوجود کہیں بھی پناہ نہ پاسکا۔

تینوں لڑکیاں پاک فوج کے مستند جوانوں کی طرف کمربستہ ہو کر اس پہ ٹوٹ پڑی تھیں۔ فاران اور ذیشان اس کے فارغ ہونے کے انتظار میں وہیں بیٹھے رہے کہ جب لڑکیاں ہٹ جائیں تو وہ کوئی امدادی کارروائی شروع کرسکیں۔

☼ ☼ ☼

"ہائے اللہ سندرے چپ ہو جاؤ، کل تو صرف دیکھنے آرہے ہیں، ساتھ تو نہیں لے جائیں گے تمہیں نکاح پڑھوا کے۔" ایمان نے کوئی چوتھی بار الفاظ دہرائے تو فاران نے اسے گھور کر دیکھا۔

"سارا دن ایک ہی ڈائیلاگ رٹتی رہی ہو ایک، دو اور نہیں سیکھ سکتی تھیں، ایمان کی بچی!" وہ دبک کر سندرے کے اور نزدیک ہو بیٹھی۔

"آپی آپ کو تو خوش ہونا چاہیے۔ قسم سے اتنا ہینڈسم بھائی ہے تانی کا۔" فرسٹ ایئر کی اسٹوڈنٹ صدف نہایت مدبرانہ انداز میں بہن کو سمجھاتے ہوئے بولی۔

"تم چپ کرو، ورنہ کچا چبا جاؤں گی۔" سندرے نے اسے دانت دکھائے اور ڈرانے کے لیے منہ تھوڑا زیادہ کھول لیا۔

"ہائے اللہ۔" ذیشان فوراً غش کھا کر زمین پہ گر پڑا۔

"اسے کیا ہوا؟" سندرے حیران رہ گئی۔

گل اسے ہوش میں لانے لگی۔ "کیا ہوا شانی! آنکھیں کھولو۔" گل نے اس کا چہرہ تھپتھپایا تو اس نے پٹ سے آنکھیں کھول دیں۔

"اف! ابھی یہاں ایک چڑیل آئی تھی، یہ لمبے لمبے دانت۔"

اس نے اپنے ہاتھوں سے دانت بنائے تو سندرے اسے فقط گھور کے رہ گئی۔

"اچھا چھوڑو یہ سب۔ میرے پاس ایک آئیڈیا ہے۔" ایمان متانت سے بولی، تو سب ہی اچھل پڑے۔

"وہ کیا۔" سندرے جلدی سے بولی۔

"نہیں، پہلے وعدہ کرو تم مانوں گی۔"

"مانوں گی بابا، تم بتاؤ تو سہی۔" وہ بے چینی سے تڑپی۔

"تم فون کرکے یعنی صدف تم فون کرکے اپنی دوست سے کہہ دو کہ تمہاری آپی تو پہلے سے ہی فاران سے انگیجڈ ہیں۔" اس نے گویا بم پھوڑا۔

فاران تو صوفے سے اچھل کر میز پر آبیٹھا۔

"ہم، ارے لاحول پڑھ چڑیل، کبھی کبھی منہ کا کہا سچ ہوجاتا ہے۔"

سندرے غصے سے لال پڑ گئی۔ "اوہو تو یہاں کون مرا جارہا ہے تم سے منسوب ہونے کے لیے... ہونہہ! شکل دیکھی ہے اپنی؟" اس نے بھی فوراً بدلہ چکا دیا۔

"تو پھر تمہارا کچھ نہیں ہوسکتا سوری۔" ایمان نے ہتھیار پھینکے۔

"نہیں، میرے پاس ہے اک شاندار آئیڈیا۔" گل کچھ سوچتے ہوئے بولی تو سب چونک گئے۔

اس نے دروازہ کھول کر باہر جھانکا، طویل راہداری میں کوئی نہیں تھا، دروازہ اچھی طرح لاک کرکے وہ سب کے درمیان آبیٹھی اور پھر جوں جوں وہ بولتی گئی، سب کے چہرے مسکراہٹ سے سجتے گئے۔ سندرے بھی کھل کر مسکرادی۔

☼ ☼ ☼

تانیہ اپنی امی کے ساتھ آچکی تھی۔ تانی کی طرح وہ

بھی بہت سیدھی سادھی خاتون تھیں۔ زیادہ پڑھی لکھی تو نہیں تھیں مگر لہجہ اور شخصیت دونوں ہی زبردست تھے۔ گل نے ان کی خاطر مدارات میں کوئی کمی نہیں چھوڑی۔ وہ تھی بھی سلیقہ مند' جبکہ سندرے اس کی جڑواں بہن ہونے کے باوجود اس معاملے میں بالکل کوری تھی۔ اس نے تمام خبریں ان تک پہنچادیں تھیں۔ تاکہ وہ اپنے منصوبے پر عمل درآمد کرسکیں۔

"آپی! یہ صدف لوگ کہاں ہیں؟" پندرہ منٹ کے انتظار کے بعد جب تائی سے رہا نہ گیا تو اس نے پوچھ لیا۔

"ہاں چلو' ان کو لے کر آتے ہیں۔" گل نے آنٹی کے پہلو سے اٹھتے ہوئے کہا جو پندرہ منٹوں سے اسے چمٹائے بیٹھی تھیں۔

"ارے کہاں چلیں بیٹا! کچھ دیر تو بیٹھو۔"

"الہٰی خیر' یہ مجھ پہ اتنا لٹو کیوں ہو رہی ہیں؟ کہیں ان کے کوئی اور صاحبزادے بھی... اللہ نہ کرے۔" اس نے دل ہی دل میں اپنے خدشات چھپا کر آنٹی سے مسکرا کر اجازت لی اور تائی کو لے کر سیدھا سندرے کے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

حسب توقع وہاں سب کے چہرے لٹک رہے تھے۔

"خیریت تو ہے' کیا ہوا' سندرے کہاں ہے؟" اس نے تائی کا ہاتھ چھوڑ کر لہجے میں جھوٹ موٹ کی فکر پیدا کی۔

"وہ وہ..." ایمان ہچکچائی۔

"کیا ہوا ہے' آپ سب لوگ ٹھیک تو ہیں؟" تائی حقیقتاً" پریشان ہو گئی۔

"میں پوچھتی ہوں' سندر کہاں ہے؟" گل نے لہجے میں رعب پیدا کیا تو ایمان سر جھکا کر بولی۔ "اسٹور میں"

"او میرے خدا۔" گل تیزی سے کمرے سے نکل کر اسٹور کی طرف بھاگی۔

سب کسی چرواہے کے ریوڑ کی طرح اس کے پیچھے تھے۔ اسٹور کا دروازہ کھلا ہوا تھا اور ڈرامے کے اگلے سین کے عین مطابق فاران اور ذیشان سر پکڑے صندوقوں پر بیٹھے تھے' جبکہ ازعان پیٹی (لوہے سے بنا ایک بڑا صندوق ہوتا ہے' جس میں چھوٹے صندوق' لحاف اور بہت سارا سامان اکٹھا آسکتا ہے۔) پر تقریباً" اوندھا گرا' مگرمچھ کے آنسو گرانے میں مشغول تھا۔

"یہ اتنا رو کیسے رہا ہے؟" گل کو ڈائیلاگ بھول کر ازعان کی بہترین ایکٹنگ کی فکر لگ گئی۔

"خود ہی تو کہا تھا' سارا گلیسرین لگا کر آنا' اس نے بھی لگالی ہوگی۔" ایمان نے سرگوشی کی۔

"اوہ۔" اس نے سر ہلایا۔ وہ فوراً" ڈرامے کی طرف پلٹی۔

"کیا ہوا ہے' تم لوگ اتنے پریشان کیوں ہو' سندرے کہاں ہے؟" اس نے فاران کا کندھا ہلا کے پوچھا۔

وہ آنسوؤں بھری آنکھیں اس کے چہرے پہ ٹکا کر بولا۔ "تائی کے سامنے ہی بتادوں کیا؟"

"تو اور کیا' ایک نہ ایک دن تو اسے پتا چلنے کا ہی' اچھا ہے' ابھی سے پتا چل جائے۔" ذیشان نے بھی روتی ہوئی نم آنکھیں آستینوں سے صاف کیں۔

"کیا بکواس ہے۔" گل بپھری۔

"سندرے پھر پیٹی کے اندر چلی گئی۔"

"کیا؟ ہٹو میں دیکھتی ہوں۔" اس نے ازعان کو پیچھے دھکیل کر پیٹی کا ڈھکن اٹھایا تو اس کی چیخ نکل گئی۔ باقی سب جو اس کے پیچھے ہی تھے' یک دم ہی اچھلے تھے۔

"اب اتنا بھی ڈراؤنا چہرہ بنانے کے لیے نہیں کہا تھا کہ میں سچ مچ ہی ڈر جاؤں۔" گل نے ایمان کے کان میں غصیلی سرگوشی کی۔

"خبردار' جو کوئی میرے نزدیک آیا۔"

اس لمحے پیٹی کے اندر سے سندرے کی جگہ کسی مرد کی آواز سنائی دی۔ "یہ کون بے غیرت ہے اور ہمارے گھر میں کیا کر رہا ہے؟" گل نے پھر ایمان کے کان میں سرگوشی کی۔ "کوئی مرد نہیں ہے اپنی سندرے ہے۔"

"اوہ۔" گل نے دل ہی دل میں اسے داد دی۔

"بند کردو تاج محل کا دروازہ' شہزادہ سلیم روشنی سے سخت بے زار ہیں۔" سندرے نے اداکاری اور ڈائیلاگ ڈلیوری میں مادھوری کو بھی مات دے دی تھی۔

"اف! مجھے تو اس کی حالت پہ رونا آرہا ہے۔" ایمان نے اپنی آنکھیں رگڑیں۔

"مجھے بھی۔" گل نے بھی اس کی تائید کی۔ "مگر رونا آکیوں نہیں رہا؟" اس نے اپنے آنسو چیک کرتے ہوئے ایمان کے کان میں سرگوشی کی۔ "اوہ! ہم تو گلیسرین ڈالنا ہی بھول گئے۔" ایمان کے کہنے پہ گل نے اسے گھور کے دیکھا۔

"یہ تم لوگ کیا کھسر پھسر کر رہی ہو' چلو باہر جاؤ' خوامخواہ تائی بے چاری کو بھی پریشان کر رکھا ہے۔"

فاران نے جیسے ان کی توجہ تائی کی طرف دلائی' جو آنکھوں میں ڈھیروں ڈھیر آنسو لیے چپ چاپ پیٹی میں قید اپنی پیاری سندرے کو اس حال میں تکے جا رہی تھی۔

"چلو تائی!" گل اسے پکڑ کر کمرے سے نکل آئی اور ان کو بھی آنٹی کو سلام کرنے کا کہا۔ ایمان نے احتیاطاً" پیٹی کی کنڈی چڑھادی۔ وہ سب ڈرائنگ روم میں چلے گئے' جبکہ گل تائی کو کمرے میں لے آئی۔

"تم لوگوں کو حق ہے تائی انکار کرنے کا' کیونکہ سندرے پہ دیو کا قبضہ ہے۔"

"دیو؟" وہ تو دل و جان سے دہل گئی۔

"اور ہاں! کسی سے بھی اس کا ذکر مت کرنا۔ ورنہ تمہارے گھر تک پہنچ آجائے گا۔ بس تم طریقے سے اپنی امی کو منع کردو۔ میں نہیں چاہتی کہ تم جیسے اچھوں کے ساتھ کچھ بھی برا ہو۔"

(اللہ کرے' برا ہی ہو تمہارے ساتھ) اس نے دل ہی دل میں کوستے ہوئے پوری طرح اچھا بننے کی اداکاری کی۔

☼ ☼ ☼

تائی کے اصرار پر آنٹی بہت جلدی اٹھ گئیں۔ حالانکہ گل نے بہت اصرار کیا کہ کھانا کھا کر ہی جائیں۔ سب لڑکیوں' لڑکوں نے سکھ کا سانس لیا۔ اور سیدھا سندرے کے کمرے میں آکر سوکھے ہوئے پتوں کی طرح ادھر ادھر بکھر گئے۔

"ہائے اللہ' تم سب نے کیا شان دار اداکاری دکھائی ہے۔ ایسے لگ رہا تھا' جیسے بالی ووڈ کے بڑے بڑے اداکار ایک چھت کے تلے جمع ہو گئے ہیں۔" ایمان نے مبالغہ آرائی کی۔

"میں نے بھی تو رام گوپال ورما اور سید نور کو پیچھے چھوڑ دیا ہدایت کاری میں۔" گل نے فرضی کالر جھاڑے۔

"مگر سچ یار! تھک بہت گئی ہوں۔" اس نے لمبی جماہی لی۔

"ہاں' ویسے اداکاری تو سندرے کی بھی لاجواب تھی' میں تو سچ میں ڈر گیا تھا۔" فاران نے بھی تعریف جھاڑی۔

"تو کی ماں ہے۔" ازعان جھٹکے سے سیدھا ہوا۔

"تمہیں کیا ہوا؟" سب نے اسے کوفت سے دیکھا۔

"سندرے..." اس کی زبان سے بس اتنا ہی نکل سکا۔ پہلے تو کسی کی سمجھ میں نہ آیا اور جب سمجھ میں آیا تو سب آ... کی لمبی چیخ مارتے عینک والے جن کی طرح اسٹور میں نازل ہوئے۔

پیٹی کا ڈھکن کھلتے ہی گرمی اور پسینے سے بے حال اور بدشکل چڑیل نظر آنے والی سندرے جمپ لگا کر باہر آئی تو سب نے باہر کی طرف دوڑ لگادی۔

☼ ☼ ☼

سندرے کو امی' دادو اور چچی نے دادو کے کمرے میں طلب کیا تھا' جب سے سب لڑکے لڑکیوں کا ٹہل ٹہل کے برا حال تھا۔ اب آدھا گھنٹہ ہونے کو آیا تھا' مگر سندرے کا کچھ پتا نہیں تھا۔

"پتا نہیں کیوں بلایا ہوگا۔" گل پریشان تھی۔

"تم نے تواضع تو ٹھیک کی تھی نا۔" ایمان کو




مہمانوں کی فکر تھی۔

"ہاں ہاں چائے کباب رولز سموسے اور پتا نہیں جو جو بن پایا سب ہی سرو کر آئی تھی۔ آنٹی تھیں تو بہت خوش۔" گل نے وضاحت دی۔

"تانی نے بھی ہمارے سامنے تو آنٹی کو کچھ نہیں بتایا کہیں گھر جا کر بتا نہ دیا ہو اور آنٹی نے معذرت کا فون کیا ہو؟" صدف نے اپنی عقل جھاڑی تو سب اثبات میں سر ہلانے لگے۔

"ہائے اللہ پھر تو سمجھو میری شامت پکی سب سے زیادہ تو میں ہی بولی تھی۔" گل فکر مند ہوئی۔

اسی لمحے سندرے اندر داخل ہوئی مسکراتی ہوئی گنگناتی ہوئی سب اس کی طرف دوڑے۔

"کس لیے بلایا تھا؟" یہ صدف تھی۔

"کیوں بلایا؟" فاران بھی نہ چپ رہا۔

"ڈانٹ تو نہیں پڑی؟" اذعان ہمیشہ کی طرح اپنی بہن کی فکر میں دبلا ہوا۔

"کہیں اداکاری کا انعام تو نہیں ملا؟" ذیشان عسد اکا جل ککڑا۔

وہ آرام سے چلتی اپنے بیڈ پر نیم دراز ہو گئی۔ "آپ سب لوگوں کے لیے بریکنگ نیوز۔" وہ نہایت جوش سے گویا ہوئی تو سارے ہمہ تن گوش ہو گئے۔

"یہ دیکھو!" اس نے ایک تصویر گل کے سامنے پھینکی۔ "تانی کا بھائی ہے۔"

"واؤ۔" گل چہکی۔ "کتنا ہینڈسم ہے۔ بہت گڈ لکنگ ہے۔" ایمان بھی خوش ہوئی۔

"یار! تو کیا تم نے فیصلہ بدل لیا؟" فاران پرجوش ہوا۔

"اچھا ہوا کیا یہ بکو۔" گل پھر تڑپی۔

"دیکھ لو پھر سب سے زیادہ تم ہی اچھلو گی۔" سندرے نے کل والا بدلہ چکایا۔

"ارے میرے خیال میں تو اتنا خوب صورت ہے کہ اگر میں ہوتی تو فوراً ہاں کر دیتی اس لیے مجھے قوی امید ہے کہ تم نے بھی ہاں کر دی ہوگی۔ کیوں؟" گل نے اندازہ لگایا۔

"اب بتا بھی دو سندرے۔" ایمان تڑخی۔

"اوکے تو سنو۔" سب ہمہ تن گوش ہوئے۔

"تانی کی امی آئیں تو میرے لیے تھیں مگر بھا گئی ان کو فرماں بردار سلیقہ شعار گل سو انہوں نے چٹ منگنی پٹ بیاہ کا کہہ دیا اور امی ابو سمیت سب بزرگ راضی ہیں۔ میرے ذمے ابو نے یہ کام لگایا کہ گل کی مرضی معلوم کروں تو گل نے ابھی چونکہ اپنی رضامندی دے دی ہے سو جمعرات کو منگنی پکی۔" آخر میں سندرے پرجوش ہوئی تھی۔

گل منہ کھولے ہونقوں کی طرح دیدے پھاڑے اسے گھورے جا رہی تھی۔

"ارے تمہیں کیا ہوا؟ تمہیں تو خوش ہونا چاہیے اتنا ہینڈسم لڑکا مل گیا اور پھر دیکھ بھی..." سندرے نے شرارت سے ایمان اور صدف کی طرف دیکھتے ہوئے زبان روکی۔

"اس طرح تو ہوتا ہے اس طرح کے کاموں میں۔"

اب کی بار وہ تینوں یک زبان ہو کر بولیں۔ لڑکے بالکل سیانے احتساب شدہ سیاست دانوں کی طرح چپکے سے ہجرت کر گئے تھے مگر بے چاری لڑکیاں۔

کچھ ہی دیر بعد ان تینوں کی چیخ و پکار عرش ہلانے کی ناکام کوشش کر رہی تھی کیونکہ گل نامی خونخوار و سرپھری بلی اپنے لمبے ناخنوں اور نوکیلے دانتوں سے ان تینوں پہ حملہ آور ہو چکی تھی۔



نایاب جیلانی

# دریچہ کھولیے

مکمل ناول

سنہری دھوپ نے اپنے پر سمیٹے تو ماہ کامل بھی تسبیح ہاتھ سے رکھ کر کھڑی ہو گئی تھی۔ نیلا آکاش سیاہی مائل ہونے کے قریب قریب تھا۔ چڑیوں اور ابابیل کے غول کے غول پھدکتے جا رہے تھے۔ سب ہی کو اپنے اپنے آشیانے کی طرف بھاگنے کی جلدی تھی۔ وہ پنجرے میں موجود تیتر اور بٹیر کی جنگ دیکھنے کے بعد سیڑھیاں اتر کر نیچے آگئی تھی۔

آج فاتح کا انٹرویو تھا۔ اور یہ انٹرویو اس کی زندگی کا سب سے مشکل ترین انٹرویو تھا۔ اس نے مقابلے کا امتحان دے رکھا تھا۔ اس کی پوزیشن آٹھویں تھی۔

اب سارا دارومدار انٹرویو پر تھا۔ اس انٹرویو میں کامیابی اس کے لیے زندگی اور موت کا مسئلہ بنی ہوئی تھی۔ اگر وہ ناکام ہو جاتا تو شاید مر جاتا۔

فاتح، ماہ کامل کا چچا زاد بھی تھا اور منگیتر بھی۔ ابا نے باقاعدہ منگنی تو نہیں کی تھی تاہم فاتح مطمئن تھا کہ ماہ کامل اسی کی ہے۔ اسی اطمینان کی وجہ سے وہ تعلیمی میدان میں آگے بڑھتا جا رہا تھا۔ یہ چھوٹا سا کچا پکا گھر راج اقبال کا تھا۔ مستری اقبال ذات پات کے لحاظ سے خاندانی جٹ تھا مگر ان کے بزرگوں نے ان کے لیے کوئی اثاثے نہیں چھوڑے تھے، سوچ بیٹھے کے لحاظ سے

وہ معمار تھا۔ غربت اس کے گھر کی بہت پرانی باسی تھی اور مستری اقبال کا کل سرمایہ اکلوتی بیٹی ماہ کامل اور بھتیجا فاتح تھا۔ فاتح کی تعلیم و تربیت کے لیے مستری اقبال نے اپنا خون پسینہ ایک کر دیا تھا۔

یہ جیٹھ کی گیارہ تاریخ کی بات ہے۔ گرمی اپنے زوروں پر تھی، جب فاتح نے ماہ کامل سے کہا۔

"ماہے! میں نہر کی طرف جارہا ہوں۔ دو، چار ڈبکیاں لگانے، یار دوست بھی ساتھ ہوں گے۔ واپسی پر کچھ دیر ہوجائے گی۔"

اس وقت وہ منڈیر پر کھڑی گھر سے کچھ فاصلے سے گزرتی نہر کی طرف دیکھ رہی تھی، جب ایک دم اس کی چیخ نکل گئی۔

"فاتح! جلدی اوپر آؤ، دیکھو تو، کسی کا ایکسیڈنٹ ہوگیا۔ ایک ٹرک، کار سے ٹکرا گیا ہے اور کار نے اتنی قلابازیاں کھائیں، ٹرک کا ڈرائیور ٹرک سمیت بھاگ گیا۔ کار کھائی میں سڑک کے دوسری طرف گری ہے۔ ہائے اللہ! یہ کیا غضب ہوگیا۔ نہ جانے کتنے لوگ تھے کار میں۔" وہ مسلسل چیختی جارہی تھی۔

"فاتح! اوپر آؤ۔"

"اوپر بلائے جارہی ہو پاگل! میں وہاں جاکر دیکھتا ہوں۔" فاتح اوپر آنے کے بجائے باہر کی طرف بھاگ گیا تھا اور پھر اس کی واپسی تین گھنٹے بعد ہوئی۔ زخموں سے چور چور وہ اجنبی بھی اس کے ساتھ تھا۔ گاؤں کے معالج نے کچھ تو ابتدائی طبی امداد دے دی تھی۔ تاہم زخمی کو شہر لے جانا ضروری تھا۔

ماہ کامل اس وقت دروازے کی چوکھٹ تھامے کھڑی تھی۔ ایک غیر ارادی سی اس کی طرف نظر اٹھی اور پھر پلٹنا بھول گئی۔ حالانکہ سامنے موجود زخم زخم سا وہ اجنبی کوئی یونانی شہزادہ بھی نہیں تھا، مگر پھر بھی ماہ کامل کا دل لمحہ بھر کے لیے اسے دیکھ کر دھڑکنا بھول گیا۔ نہ جانے اس کے ساتھ کیا مسئلہ تھا۔ ہر زخمی جان دار اس کے دل میں گویا گڑ کر رہ جاتا۔

اس اجنبی مہمان کو اسپتال سے آکر واپس اس گھر میں رہتے ہوئے دن، ہفتے اور مہینے گزر گئے تھے۔ اس کی مہمان نوازی کرتے اس کی خدمت کرتے، تیمار داری کرتے ہوئے عجیب سا سرور اور خوشی کا احساس دل میں بھرا رہتا تھا۔

"کیا یہ محبت تھی؟" وہ خود بھی چونک چونک جاتی تھی۔ ٹھٹک ٹھٹک جاتی تھی۔ گھڑی گھڑی پریشان ہوتی، گھڑی گھڑی حیران ہوتی۔ بھلا محبت ایسے بھی ہوجاتی ہے؟

پھر ایک دن اپنی بے قراریوں اور بے چینیوں کو اس نے اجنبی کے سامنے عیاں کر دیا تھا اور وہ گویا اس کی بات سن کر ساکت و صامت رہ گیا، گویا پتھر کا مجسمہ ہو اور وہ اپنی ہمیشہ والی سادگی اور معصومیت سے کہہ رہی تھی۔

"مجھے تم سے محبت ہوگئی ہے ارباب!" وہ ماہ کامل تھی یعنی پورا اور مکمل چاند، اس کے منہ سے کھلا اظہار محبت نے ارباب کی سانسوں کو لمحہ بھر کے لیے روک دیا تھا۔

"بغیر جانے، بغیر پرکھے، بغیر سمجھے تمہیں مجھ سے محبت ہوگئی ہے؟" اس کا لہجہ بلا کا تلخ تھا۔ پیار اور میزبانی کا خیال آڑے آگیا تھا، ورنہ نہ جانے وہ کیا کچھ بول دیتا۔

"ہاں۔" وہ پر یقین بھی تھی اور با اعتماد بھی۔

"تم جانتی ہو میں کون ہوں؟" وہ ایک دم گہرے، سلگتے لہجے میں بولا۔

"نہیں، مگر تم بتادو کہ تم کون ہو؟" ماہ کامل نے بغیر جھجکے سادگی سے پوچھ لیا۔ ارباب کے چہرے کا رنگ بدل گیا تھا۔

☼ ☼ ☼

کمرے میں تکلیف دہ خاموشی چھائی ہوئی تھی۔ حالانکہ اس وقت کمرے میں تین افراد موجود تھے۔

"تو پھر تم نے کیا سوچا ہے؟" وہ گویا تول تول کر بول رہے تھے۔

"میں اپنے فیصلے سے آپ کو آگاہ کرچکا ہوں۔"





مبرم نے کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد بہت مضبوط اور ٹھہرے لہجے میں جواب دیا۔

"تم جانتے ہو کہ میں تمہارے ساتھ کیا کروں گا؟" انہوں نے کاٹ دار انداز میں کہا۔

"بخوبی جانتا ہوں، پھر بھی مجھے آپ کا فیصلہ منظور نہیں۔" مبرم نے تحمل کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "اویس اور گوشی مجھے بہت عزیز ہیں۔ میں معذرت چاہتا ہوں۔"

"تمہاری معذرت کی ایسی کی تیسی۔" وہ پھر سے بھڑک اٹھے۔ "جمعہ کی شام کو تمہارا نکاح ہے، اچھی طرح سے سن لو۔"

"اور مجھے یہ نکاح نہیں کرنا، آپ بھی اچھی طرح سمجھ لیں۔ مجھے گوشی سے شادی نہیں کرنا۔ میں شادی کروں گا تو صرف اسی کے ساتھ، جس کے ساتھ میری بات طے تھی۔" وہ کہہ کر رکا نہیں تھا، جبکہ اماں گویا دل تھام کر رہ گئیں۔

"مبرم!" باپ کے لہجے میں پھنکار نما دھاڑ تھی۔

☼ ☼ ☼

فون کی بیل مسلسل بج رہی تھی۔ اس نے ایک نظر موبائل کو دیکھا تھا، پھر اپنا بے بی پنک ٹاول اٹھا کر گردن اور چہرے سے پسینہ پونچھنے لگی۔ دائیں ہاتھ میں پکڑا ریکٹ اس نے بیڈ پر پھینک دیا تھا۔ بیل ایک دفعہ پھر سے بجنے لگی۔ وہ بے نیازی سے گیلے، گردن سے چپکے بال سمیٹ کر کیچر میں جکڑنے کے بعد اپنے جاگرز اتار رہی تھی۔

موبائل کی طرف دیکھنا بھی ضروری نہیں سمجھا تھا۔ وہ جانتی تھی کہ اس قدر تسلسل سے بیل دینے والا مستقل مزاج کون ہے۔ پھر فون ایک دم بند ہوگیا تھا۔ کچھ دیر بعد میسج کی ٹون سنائی دی۔

"تم میرا فون کیوں اٹینڈ نہیں کر رہی ہو؟ فرام مبرم"

میسج دوسرے نمبر سے سینڈ کیا گیا تھا۔ وہ اس کی چالاکی پر تاؤ کھا کر رہ گئی تھی۔

اس کے کمرے میں موجود تینوں فون ایک تسلسل سے بجنے لگے تھے۔ لینڈ لائن فون اور وائرلیس کو دانت کچکچا کر دیکھتے ہوئے اس نے سیل فون اٹھا لیا تھا۔ دوسری طرف سے گویا وہ پھٹ پڑا۔

"ٹینس گراؤنڈ سے تمہارے گھر تک کا فاصلہ اتنا تو نہیں ہے، جو تم نے پچاسویں بیل پر کال ریسیو کی ہے۔" اس کے اکھڑے اکھڑے لہجے کو سن کر وہ تلملا ہی تو گئی تھی۔

"دیکھیے مسٹر!" وہ کچھ کہنا ہی چاہتی تھی کہ اسے کافی سرعت سے ٹوک دیا گیا۔

"مبرم نیازی۔ میرا نام مشکل تو نہیں، پھر بھی تمہیں یاد دلانا پڑتا ہے۔" اس کا لہجہ پھر بھی طنزیہ اور کاٹ دار قسم کا تھا۔ بغیر طنز کیے تو وہ کوئی بھی بات کر ہی نہیں سکتا تھا۔

"کہو کیا کہنا ہے؟" وہ گویا سلگ کر رہ گئی۔

"صرف چند گنتی کے دن رہ گئے ہیں شادی ہونے میں، تمہاری طرف سے ابھی تک کوئی آواز بلند نہیں ہوئی، تم جو خاموش رہ کر فرماں برداری کا ایوارڈ حاصل کرنا چاہتی ہو نا، بہت بری طرح سے پچھتاؤ گی۔" مبرم کا انداز صاف دھمکانے والا تھا، تب ہی تو وہ اور بھی سلگی۔

"اتنے ہی دلیر، جری اور بہادر ہو نا، تو پھر خود اپنے باپ کے سامنے کھڑے ہو کر انکار کر دو، ایک کمزور عورت کو ہتھیار کیوں بناتے ہو؟"

"ویرا! تم اچھا نہیں کر رہی ہو، ابھی بھی وقت ہے، سمجھ لو میری بات، میرے اور تمہارے ستارے نہیں ملتے۔" وہ گویا چڑ کر چیخا تھا۔ "میں گوشی سے پیار کرتا ہوں، وہ میری بچپن کی منگ ہے اور میں شادی کروں گا تو صرف گوشی سے۔"

"ایک کے بجائے دس شادیاں کر لو میری بلا سے۔" وہ ہمیشہ اسی طرح سے بے نیازی دکھا جاتی تھی۔ "مگر انکار میری طرف سے نہیں ہو گا۔" ساتھ جتا بھی دیا گیا۔

"خود کو سمجھتی کیا ہو؟" مبرم کا پارہ چڑھ گیا۔ "میری نرمی کا ناجائز فائدہ مت اٹھاؤ۔ اگر اس نام نہاد منگنی کو توڑنے کی ہمت تم میں نہیں تو پھر میرے ساتھ دوزخ میں جلنے کے لیے تیار ہو جانا۔ ایک دن بھی سکھ کا نصیب نہیں ہو گا تمہیں۔"

"میں تمہارے ساتھ دوزخ میں جلنے کے لیے تیار ہوں۔ آفٹر آل تم میرے منگیتر ہو، دو سال سے یہ ایک تولے کی موٹی سی زنجیر نما چین تمہارے نام کی پہن رکھی ہے۔" ویرا ابھی اسے جلانے سے باز نہیں آئی تھی۔

"تو... تم انکار نہیں کرو گی؟"

"نہیں۔" اس نے صاف جھنڈی دکھا دی۔

"تمہیں میرے ساتھ شادی پر اعتراض ہے تو خود اپنے والد بزرگوار سے کہو، ایک طرف پیار پیار الاپتے ہو اور دوسری طرف چار ایکڑ زمین سے ہاتھ دھونے کا غم بھی جان کو لگا رکھا ہے۔ گوشی سے اتنی محبت ہے تو لعنت بھیجو زمین جائیداد پر۔" اس نے چار مربع کو چار ایکڑ محض اسے جلانے کے لیے کہا تھا۔

"چار ایکڑ... اس زمین پر میں دس مرتبہ لعنت بھیجتا ہوں۔" وہ اس کے طعنوں کے جواب میں بلبلا اٹھا۔ "تم جیسی خود غرض لڑکی کو کیا خبر کہ خاندان سے کٹ کر رہنا کس قدر مشکل ہے۔"

"یا خاندان بچا لو یا محبت۔" اس نے صاف طنز کیا۔

"میں تمہارا حشر کر دوں گا۔ پچھتاؤ گی تم، مگر وقت تمہارے ہاتھ سے نکل چکا ہو گا۔" اب وہ اپنے خطرناک ارادوں کا رعب ڈال کر اسے خوف زدہ کرنا چاہ رہا تھا۔

"تم جیسے "بہادر" آخر میں دھمکیوں پر ہی اتر آتے ہیں۔ تمہارے بھیجے میں یہ بات کیوں نہیں سما سکتی کہ تم مرد ہو کر اپنے باپ کے مقابل کھڑے ہونے سے ہچکچاتے ہو تو میں کیسے اپنے جان نچھاور کرنے والے باپ کو دھوکا دینے کا سوچ سکتی ہوں۔ اگر تم بے بس ہو تو میں تم سے دس گنا زیادہ مجبور ہوں۔" وہ گویا رخ کر بولی۔

"ہونہہ مجبور۔" وہ طنز سے بولا۔ "اس وقت باپ کا خیال کر لیا تھا جب یونیورسٹی میں پڑھنے کے لیے مری جا رہی تھیں۔ ٹینس گراؤنڈ میں شوق پورا کرتے ہوئے ہی باپ کا خیال کر لیتیں۔ شہر کی سڑکیں ناپتے ہوئے کون سی مجبوری تمہیں باندھے ہوئے ہے۔ یہاں نیاز پور میں آ کر سارے کس بل نکل جائیں گے۔ ہماری عورتیں یوں آزادانہ نہیں گھومتیں۔ سچ میرے منہ سے نہ ہی نکلتا تو بہتر تھا۔ تاہم تم نے مجھے مجبور کر دیا ہے کہ میں یہ سب تمہارے منہ پر ہی کہہ دوں۔ دراصل بات یہ ہے کہ تم میرے "معیار" پر پورا ہی نہیں اتر سکتیں۔ تمہاری سوچ، رہن سہن اور طرز زندگی میرے معیار سے میچ نہیں کر سکتے۔ سو ہمارے راستے جدا ہی رہیں تو بہتر ہیں۔" وہ بولتا ہی چلا گیا۔

"بات یہ ہے کہ تمہارے جیسے حاکمانہ نیچر کے آدمی کی انا بہت بے چین ہے۔ تمہیں ایسی عورت پسند ہے جس پر تم حکومت کر سکو۔ گوشی میں تمہیں





اپنا آئیڈیل نظر آتا ہے۔ خوف زدہ، دبو اور بے زبان گائے۔ جبکہ میری صورت میں تمہارے حاکم پسند مزاج کی تسکین نہیں ہو سکتی۔" وہ ویرا ہی کیا جو دوبدو جواب نہ دے۔

"جسٹ شٹ اپ۔" مبرم یکدم دھاڑا۔ اسے ویرا کا یہی انداز آگ لگا دیتا تھا۔ "تم انکار کرو گی اور ضرور کرو گی۔"

"انکار کرتی ہے میری جوتی۔" غصے میں وہ بھی دیہاتی پن پہ اتر آئی تھی کہ جڑیں تو آخر دیہات سے ہی تھیں۔ شاخیں اگرچہ کہیں کہیں شہروں میں بھی جا نکلتی تھیں۔

"میں گوشی سے شادی کر کے رہوں گا۔"

"شوق سے کر لینا۔ پہلے ادھر بارات لے کر آنے کی تیاری کرو۔" ویرا کیا خوب لطف اٹھا رہی تھی۔

"نیاز پور میں آنے کے بعد "عیاشیوں" کو بھول جانا۔ بڑی سخت زندگی ہے یہاں کی۔ کیوں خود کو عذاب میں ڈالنا چاہتی ہو۔"

"مجھے کالے پانی کی سزا بھی قبول ہے صرف اپنے بابا جانی کے لیے۔"

"بڑی فرماں بردار ہو؟ تمہیں اس سعادت مندی پر کوئی میڈل تو ہرگز نہیں ملے گا۔" وہ کھرے کاٹ دار لہجے میں بولا۔

"اچھا، اب غصہ تھوک دو۔" ویرا نے موضوع بدلنا چاہا۔ لہجہ بھی خاصا نرمی لیے ہوئے تھا۔ اس نرمی کا مبرم پر خاطر خواہ اثر ہوا۔

"دیکھو ویرا میں نے اپنی ماں اور گوشی کے ساتھ وعدہ کر رکھا ہے۔ ابو محض مجھے جھکانے کے لیے تمہیں درمیان میں لے آئے ہیں۔ تم ویل ایجوکیٹڈ ہو۔ یہاں آ کر اپنی شناخت کیوں کھونا چاہتی ہو۔ میں کسی کے ساتھ بھی زیادتی کا سوچ بھی نہیں سکتا۔ میرے گھر میں تمہیں کچھ بھی نہیں ملے گا۔ نہ محبت نہ عزت۔ نہ خلوص نہ پیار۔ میں سچ کہہ رہا ہوں۔ میری تین عدد بہنیں اور ماں گوشی کے علاوہ کسی اور کو میرے ساتھ دیکھنے کا تصور بھی نہیں کر سکتیں۔ ان کا رویہ کبھی بھی تمہارے ساتھ اچھا یا بہتر نہیں ہو سکے گا۔ ابو اس ضد میں بہت نقصان اٹھائیں گے لیکن سب سے زیادہ نقصان تمہارا ہو گا۔"

"مجھے تو یہ بہترین ایڈونچر یا پھر کوئی مزیدار سا چیلنج نظر آ رہا ہے۔ دیکھیں گے کہ کیا کیا ہوتا ہے۔" وہ یوں بول رہی تھی گویا کسی اور کے متعلق گفتگو کر رہی ہے۔ اور مبرم اپنی اتنی لمبی تقریر کو بے اثر جاتا دیکھ کر پھر سے شائستگی کا چولا اتار بیٹھا۔

"ٹھیک ہے۔ تو پھر بھگتتی رہنا۔ کل کو مجھے کسی بھی بات پر ذمہ دار مت ٹھہرانا۔ میں نے من و عن سچائی تم تک پہنچا دی ہے۔ میرے ہاتھ صاف ہیں۔ ضمیر مطمئن ہے اور میں تم پر بار بار واضح کر رہا ہوں کہ میں شادی کروں گا تو صرف گوشی سے۔ تم صرف نام کی حد تک بیوی ہو گی۔"

اس نے ایک ایک لفظ گویا چبا چبا کر ادا کیا تھا، اور پھر کھٹاک سے فون بند کر دیا۔ ویرا جو کافی دیر سے خود کو مضبوط کیے ہوئے تھی، ایک دم بھربھری ریت کی طرح بکھر بکھر گئی۔

مبرم کی فون کال نے اسے بے حد اپ سیٹ کر دیا تھا۔

مبرم کا لہجہ، انداز اور باتیں اس کے اعصاب پر ہتھوڑے برسا رہی تھیں گویا، اور یہ نئی بات تو نہیں تھی۔ جب سے چاچا جی اس کی مبرم کے ساتھ منگنی کر کے گئے تھے تب سے ہی ایسی صورت حال کا سامنا تھا۔ دو سال ہو چکے تھے۔ اس نام نہاد منگنی میں چاچا جی کے علاوہ اس کے بابا ہی موجود تھے۔

ہوا کچھ یوں کہ چاچا جی زمینوں کے کیس کی تاریخ بھگتنے کے لیے شہر آئے تھے۔ جب بھی وہ شہر آتے تھے۔ ان کا قیام ان ہی کے گھر میں ہوتا۔ بابا اور چاچا جی میں پیار بھی بلا کا تھا۔ بابا چھوٹے بھائی کو آج تک ادب و احترام سے بلاتے تھے۔

یہ ان دنوں کی بات ہے جب وہ یونیورسٹی سے نمایاں کامیابی کے بعد فارغ ہوئی تھی۔ اسے دوران تعلیم ہی ایک دو پرائیویٹ کالجز سے لیکچرر شپ کی آفرز

مل رہی تھیں سو اس نے آئی ٹی ایم کالج میں اپنی سی وی بھجوادی تھی۔

چاچا جی کو اس کی کامیابی کی خبر کیا ملی' وہ مٹھائی کے ٹوکروں سمیت ان کے گھر آموجود ہوئے۔ ساتھ وہ ایک بہت ہی خوبصورت ڈیزائن کی کافی بھاری سونے کی چین لائے تھے اور بڑی محبت سے انہوں نے وہ چین اس کے گلے میں پہنادی تھی۔ وہ چاچا جی کی پسند کو خوب سراہنے کا سوچ رہی تھی' جب چاچا جی نے بابا کے ہاتھ محبت سے تھامتے ہوئے کہا۔

"آج سے ویرا بیٹی میرے مبرم کی امانت ہوئی۔"

وہ بڑی آس بھری نظروں سے بابا کو دیکھ رہے تھے۔ بابا کی طرف سے مثبت رد عمل نے چاچا جی کو گویا ہفت اقلیم کی دولت سے نواز دیا تھا۔

اس زبانی کلامی منگنی کے بعد نیاز پور سے کبھی چاچی یا مبرم کی بہنوں میں سے کوئی نہیں آیا تھا۔ حتیٰ کہ کسی نے ٹیلی فونک رابطہ رکھنا بھی گوارا نہیں کیا تھا۔ اکثر نہ چاہتے ہوئے بھی وہ مبرم اور چاچی وغیرہ کے سرد رویے کے بارے میں سوچنے پر مجبور ہو جاتی تھی۔ ان دو سالوں میں بارہا مبرم چاچا جی کے ساتھ اپنے کسی نہ کسی کام کے سلسلے میں شہر آتا رہا تھا۔

مبرم کو کئی مرتبہ قریب سے دیکھنے کے بعد اور اس سے پہلے بھی وہ اس نئے رشتے کی بدولت اپنے دل میں کافی نرم جذبات محسوس کرنے لگی تھی۔

مبرم کے لیے یہ میٹھے میٹھے جذبے وقت کے ساتھ ساتھ نشوونما پا رہے تھے۔ پھل پھول رہے تھے۔ اپنی جڑیں مضبوط کر رہے تھے۔

اگرچہ اس نے گوشی کے بارے میں بھی کافی اڑتی اڑتی خبریں سن رکھی تھیں مگر ان خبروں کی صداقت پر اسے یقین نہیں تھا۔

نیاز پور والوں سے اس کا رشتہ بہت گہرا اور اٹوٹ تھا۔ اس کے بابا اور چاچو جی صرف دو بھائی تھے۔ دونوں میں بلا کا اتفاق اور پیار تھا۔ چاچا جی پڑھائی میں کچھ کمزور تھے جبکہ اس کے بابا بہت ذہین اور محنتی۔ سو تعلیم کے میدان میں وہ چاچا جی سے آگے نکل گئے تھے۔

بابا کی شادی بھی شہر میں ہوئی تھی سو وہ مستقل شہر میں ہی شفٹ ہو گئے تھے۔ ویرا ان کی اکلوتی اولاد تھی۔ اس سے چھوٹے تین بھائی کم سنی میں ہی وفات پا گئے تھے۔ منگنی سے ایک سال پہلے اس کی بہت ہی خلیق الطبع امی بھی انہیں تنہا چھوڑ کر اللہ کو پیاری ہو گئی تھیں۔

امی اور چاچی کے تعلقات بالکل روایتی سے تھے۔ چاچی کافی تنگ مزاج تھیں۔ بہت موڈی اور نک چڑھی خاتون تھیں۔ شاید وہ کچھ کچھ احساس کمتری کا شکار بھی تھیں۔ انہوں نے بھی خیر سے اسکول کا منہ تک نہیں دیکھا تھا۔ تاہم چاچو کو اپنی اولاد کو اعلا تعلیم دلوانے کا خاصا شوق تھا۔ مگر ان کا اکلوتا نور چشم ان کی اس خواہش کو شاید قسطوں میں پورا کرنا چاہتا تھا۔

چاچا کی خواہش تھی کہ مبرم انگریزی میں ماسٹرز کرے اور وہ اسے اعلا تعلیم کے لیے باہر بھجوادیں مگر مبرم تھا پکا زمیں والا... اپنی سونا اگلتی زمینوں کا عاشق' وہ یونیورسٹی آف ایگری کلچر فیصل آباد سے زراعت میں ماسٹرز کرنے کا خواہشمند تھا مگر چاچا جی کی ضد نے اسے بھی "ضد" دلادی تھی۔ اور وہ کسی بھی طریقے سے ان کی خواہش پوری نہیں کرنا چاہتا تھا۔ سو ابھی تک ایم اے فائنل کی کلاسز بڑے شوق سے اٹینڈ کرتا تھا۔ اس کے کلاس فیلوز اب تک عملی زندگی میں بھی قدم رکھ چکے تھے مگر مبرم کو اس بات کی کوئی پروا نہیں تھی۔ وہ بھی بلا کا ضدی ڈھیٹ اور بد دماغ واقع ہوا تھا۔ چاچا اگر سیر تھے تو مبرم سوا سیر۔ اسے اچھی طرح سے یاد تھا ایم اے پارٹ ون کے فائنل ایگزامز میں بھی چاچا زبردستی مبرم کو پکڑ کر اس کے پاس لے آئے تھے۔ وہ شکل سے ہی بے حد بیزار لگ رہا تھا اور اب فائنل ایگزامز میں بھی وہ اسے ویرا کے پاس لے آئے تھے۔

"میں پرچے پر کچھ لکھوں گا' تب ہی پاس کریں گے نا۔"

مبرم نے ناک چڑھا کر زیر لب کہا تھا۔ یہ تو اس کی قسمت اچھی تھی کہ چاچا کا دھیان اس کی طرف نہیں

کو دیکھ کر عجیب سے احساسات کا شکار ہو جاتا تھا۔ اس گھر کے یہ تین افراد اس کے لیے بھلا کیا تھے۔ انسان یا انسان کی شکل میں فرشتے۔

اس کے علاج معالجے پر ایک بھاری رقم خرچ کرنے کے باوجود آج تک انہوں نے اظہار نہیں کیا تھا۔ کبھی جتانے کی کوشش نہیں کی۔ کبھی اس کے ماضی، حال حتی کہ خاندان تک کے بارے میں سوال نہیں کیا تھا۔

ان دنوں وہ کافی ٹھیک تھا۔ پہلے کی طرح چل پھر سکتا تھا۔ اس کے زخم بھی بھرنے کے قریب قریب تھے۔ بس کبھی کبھی پاؤں میں معمولی سی تکلیف ہوتی تھی جو چیک اپ اور دوائیوں کے بعد ٹھیک ہو رہی تھی۔

اس کے باوجود وہ ابھی واپسی کے بارے میں نہیں سوچ رہا تھا۔ اسے ابھی کچھ اور وقت درکار تھا۔ بہت سوچ سمجھ کے قدم اٹھانا تھا۔ بہت ذہانت سے لائحہ عمل ترتیب دینا تھا۔

اس دن ارباب گھر کے پچھواڑے مستری اقبال کی دوکان میں چلا آیا تھا۔ مستری جی لوہے کا کام بھی جانتے تھے۔ فارغ اوقات میں اس دوکان پر بیٹھتے تھے۔ اکثر زمین داروں کے ہل کے پھلکوں، درانتی وغیرہ کو ٹانکا لگا دیتے تھے اور درانتی تیز کر کے دیتے تھے۔ ان کے ہاتھ میں بڑی مہارت تھی۔

شام تک وہ ساتھ رہا تھا، چھوٹے موٹے کاموں میں ان کی مدد کرتا رہا، مغرب کی اذان کے بعد وہ سیدھا مسجد چلے جاتے تھے۔ ارباب بھی انہیں دکان بند کرتا دیکھ کر اٹھ گیا تھا۔ وہ ان کے ساتھ ہی نماز پڑھنے مسجد چلا گیا تھا۔ واپسی پر وہ اپنے دوستوں کی محفل میں بیٹھ گئے تھے جبکہ ارباب سست روی سے چلتا ہوا گھر آ گیا۔

"کہاں تھے تم؟" وہ تھانیدارنی بنی برآمدے میں نتھنے پھلائے کھڑی تھی۔

"کیوں بھئی۔" ارباب صحن میں رکھی چارپائی پر بیٹھ گیا تھا۔ شام کے وقت کمروں میں بہت گھٹن ہو جاتی تھی، سو اسی لیے ماہ کامل سر شام ہی چارپائیاں بچھا کر پنکھا بھی نکال کر لگا دیتی تھی۔

"بس چکر لگائے ہیں۔ چھت کے اوپر آ جا کر میری ٹانگیں دکھ گئی ہیں۔" وہ بھنا کر چلتی ہوئی صحن میں آ گئی۔

"میں نے ادھر ہی تو واپس آنا تھا ناں۔ چاہے جتنی مرضی بھی باہر رہتا۔" ارباب کا لہجہ سادہ سا تھا۔ تاہم وہ اپنی مرضی کے معنی میں خود بخود بات کو بدل گئی۔

"وہ تو مجھے یقین ہے۔ تم لوٹ کر ادھر ہی آؤ گے۔ تمہاری دوائی کا ٹائم ہو گیا ہے۔" وہ گولیاں اس کی طرف بڑھا کر بولی۔

"پلیز ماہے! مجھے یہ رنگ برنگی گولیاں نہیں کھانا" وہ بدک کر دور ہٹ گیا۔ اب تو دوائیوں کی خوشبو دماغ میں سما گئی تھی۔ نام سنتے ہی ابکائی آنے لگتی۔

"آرام سے دوائی کھا لو۔ ورنہ آج بھوکا رہنا پڑے گا۔" وہ تو اپنے ہی دھیان میں گم تھی جب ارباب ایک دم پھر سے گویا ٹھٹک گیا۔ چہرے کی رنگت یک لخت متغیر ہوئی تھی۔ ایک بازگشت ہوا کے دوش پر لہرائی پھر سے سنائی دی تھی۔ وہ بمشکل سوچوں اور خیالوں سے پیچھا چھڑاتا ہوا بولا۔

"مجھے بھوکا رکھ کر کیوں گناہ گار ہوتی ہو۔ کیا تمہیں مہمانوں کے حقوق کے بارے میں نہیں پتا؟ ساری رات میری انتڑیاں تمہیں بد دعائیں دیں گی۔"

"آپ کی اطلاع کے لیے عرض ہے کہ مہمان صرف تین دن کا ہوتا ہے۔" اس نے ناک چڑھا کر کہا۔

"اور تین دن کے بعد بلائے جان بن جاتا ہے۔" ارباب خوامخواہ اداس ہونے کی اداکاری کرنے لگا۔

"جی نہیں، بلائے جان کیوں؟ اگر کوئی مہمان زیادہ عرصہ رہے تو وہ گھر کا ایک فرد بن جاتا ہے۔ جیسے کہ تم!" اس نے فوراً اسے ٹوک دیا تھا۔ "اگر دل کا مہمان بن جائے تو پھر بھلا کیا بنتا ہے؟" ماہے کی آنکھیں ایک دم چمکنے لگیں۔

"تم....." وہ لب بھینچ کر خاموش ہو گیا۔

"تم ماہے! کیوں مجھے سب کی نظر میں گرا دینا چاہتی ہو؟ کیوں مجھے رسوا کرنا چاہتی ہو؟ اللہ کا واسطہ ہے نہیں۔ میں ایک زخمی دل کا مالک ہوں۔ مجھے مزید زخم نہ کرو۔" وہ گویا تھک کر رہ گیا۔

"مجھے تمہارا دل ہر حال میں قبول ہے۔"

"ماہے!" ارباب وحشت زدہ رہ گیا تھا۔ "تم فاتح کا دل دکھاؤ گی؟"

نجانے کتنا وقت ہو چکا تھا۔ باتوں کے دوران انہیں خبر تک نہیں ہوئی تھی۔ رات آنگن میں اتر آئی تھی اور ماہے ابھی تک چھوٹی سی کاغذ کی پڑیا کو ہاتھ میں دبائے بیٹھی تھی۔ یوں ہی بے سبب نظر دروازے کی طرف اٹھی تھی۔ ارباب نے بھی اس کی نظر کے تعاقب میں دیکھا تھا۔ بس لمحہ بھر کو یوں محسوس ہوا تھا، گویا ایک سایہ ہو، جو چپکے سے دروازے کا کواڑ کھول کر باہر نکل گیا ہو۔

"گھر میں کوئی آیا تھا؟" ارباب اب ماہ کامل سے پوچھ رہا تھا۔

"ہاں مسافر تھا پلٹ گیا ہے۔" وہ مطمئن اور پرسکون تھی۔

"مگر کیوں؟" ارباب کچھ بے چین ہوا تھا۔

"یہ جگہ اس مسافر کی منزل نہیں تھی۔ وہ کسی اور کی منزل پر کیوں آ کر ٹھہرتا۔"

"میری ماں نے مجھے زہریلا دودھ نہیں پلایا تھا جو میں کسی مخلص کی محبت کو ڈس لوں۔ اپنے جذبوں کو لگام دو ماہ کامل! اپنے قدموں کو اسی مقام پر روک لو۔"

"ارباب! میری محبت کو یوں بے مول نہ کرو۔" وہ سسک اٹھی۔

ارباب کا دل چاہا، وہ یہاں سے دور بہت دور بھاگ جائے۔ یا اس آدم خور نہر میں چھلانگ لگا کر جان دے دے، جس نہر کا لقمہ بننے سے فاتح نے اسے بچا لیا تھا۔

"میں کیا کروں ارباب!" ماہ کامل جیسے ہار کر بولی۔ اس نے دل پر اترتی قیامت کے سامنے ہاتھ جوڑ دیے تھے۔ پل صراط پر چلنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"مجھے بھول جاؤ۔ میں کسی کی بھی منزل نہیں بن سکتا، یہ سوچ کر صبر کر لینا کہ کسی ارباب کا کبھی تمہارے گھر کی دہلیز پر سے گزر نہیں ہوا تھا۔ اپنی زندگی کا آغاز کرنا۔ دل کی ہر چوٹ بھلا کر۔"

وہ گہری شام کا حصہ بنتا جا رہا تھا۔ ایسی ہی ایک شام ماہ کامل کے دل پر اتر آئی تھی۔

✡ ✡ ✡

رات بھر ہونے والی بارش نے موسم کی شدت کو کم کر دیا تھا۔ اب دھوپ میں اس قدر تپش نہیں رہی تھی۔ پرندے بھی خاصے خوشگوار موڈ میں گنگناتے پھر رہے تھے۔ آج پھر ایک کٹھ پھوڑا اپنی تیز دھار چونچ سے درخت کے تنے میں سوراخ کرنے کی کوشش میں بے حال ہو رہا تھا۔ تیتر اور بٹیر ایک ہی پنجرے میں رہائش پذیر تھے — آج کل دونوں میں پکی صلح چل رہی تھی۔

انار کی شاخوں کے ڈھیروں نازک پتے چڑیوں کے پھدکنے کی وجہ سے ٹوٹ ٹوٹ کر نیچے گر رہے تھے۔ کیاریوں میں بے شمار پھل اور پھول پتوں کا ڈھیر لگ چکا تھا۔

ماہ کامل نے سویرے سویرے چاٹی میں مدھانی لگا کر جھاڑو اٹھائی تھی۔ بے حد سلیقے سے پورا صحن صاف ہوتا جا رہا تھا۔

وہ جھاڑو اٹھا کر پتے سمیٹنے لگی تھی، جب دروازہ کھول کر نجانے کون چپکے سے اندر داخل ہوا تھا۔ ماہ کامل نے مڑ کر دیکھا تو پھر ٹھٹک کر رہ گئی۔

"تم..... اچانک بغیر بتائے؟" وہ بے ساختہ امڈنے والی خوشی کو چھپا کر بولی تھی۔

"میرا گھر ہے۔ جب چاہے آؤں۔ تمہیں اس سے کیا۔" فاتح کا لہجہ سخت کٹیلا اور اجنبی اجنبی سا تھا۔ وہ کچھ چونک کر فاتح کی طرف دیکھنے لگی۔

"میں نے کب کہا، یہ تمہارا گھر نہیں۔" وہ بھی برا مان کر بولی تھی۔ "اتنی سویرے سویرے پہنچ گئے ہو نا۔ اسی لیے کچھ پوچھ لیا۔" اس نے گویا وضاحت کی تھی۔

"سویرے پہنچوں یا شام ڈھلے، تمہیں اس سے کیا غرض۔" فاتح کس قدر روکھا بول رہا تھا۔ اس کے دل کو کچھ ہونے لگا۔ بھلا آج تک فاتح نے کبھی اس سے

اتنے کٹھورپن سے بات ۔۔۔۔۔ کی تھی؟

"کیوں غرض نہیں۔" ہمیشہ کی طرح ماہ کامل بھڑک اٹھی۔ "کیا آج سے پہلے کبھی تمہارے لیے تردد نہیں کیا۔ ساری ساری رات جاگ جاگ کر پڑھتے تھے تم' اور ہر دس منٹ بعد تمہاری چائے کے لیے پکار اٹھتی تھی۔ بھلا اس وقت کون تردد کرتا تھا؟"

"تب تم صرف میری ماہے تھیں۔ مگر اب میری نہیں رہیں۔ اب تم مکمل چاند ہو ماہے!"

"فاتح....." ماہ کامل کا دل گویا اتھاہ گہرائیوں میں گرنے لگا تھا۔ وہ جانتی تھی کہ فاتح اوائل عمر سے ہی اس کی محبت میں مبتلا رہا ہے اور صرف تین چار ماہ پہلے تک وہ بھی تو فاتح کی محبت پر دل ہی دل میں مسرور اور مغرور رہتی تھی۔

فاتح عتیق' جو اس کے پورے خاندان میں سب سے الگ اور سب سے جدا تھا۔ جسے دیکھ دیکھ کر لڑکیاں ماہ کامل کے نصیب پر رشک کرتی تھیں۔ اگر بیچ میں ارباب نامی وہ اجنبی نہ آتا تو آج اس کی خوشیاں ہر لحاظ سے مکمل ہو جاتی تھیں۔

فاتح دو دن کی چھٹی کے لیے آیا تھا مگر سارا سارا دن گھر سے باہر ہی رہتا یا پھر ابا کے پاس دوکان میں بیٹھ جاتا تھا۔ ابا اور فاتح کے درمیان آج کل لمبی لمبی بحثیں ہو رہی تھیں۔ وہ دراصل ان دونوں کو لینے کے لیے آیا تھا مگر ابا تھے کہ مان ہی نہیں رہے تھے۔ ان کی خواہش تھی کہ فاتح اور ماہ کامل کی شادی کر دیں' پھر ماہ کو بے شک فاتح اپنے ساتھ لے جائے۔

"پتر! ایک تناور درخت کی جڑوں کو کاٹ دیا جائے تو وہ کب تک ہرا بھرا رہ سکے گا۔ مجھے یہیں رہنے دو۔ میں اپنے لوگوں میں مطمئن ہوں۔" وہ ہل کے پھلکے کو جوڑ لگانے میں مصروف تھے۔

"اور میں بھی تو شہر میں غیر مطمئن ہوں نا..... ہر وقت آپ کی اور ماہے کی فکر لگی رہتی ہے۔" عجیب سا اضطراب اس کی آنکھوں سے چھلک رہا تھا۔

"تو پتر! اپنی اس فکر کو دور کر لو نا۔" اب وہ پیچ کس سے زنگ آلود بھاری پیچ کو پورے زور کے ساتھ فٹ کر کے لگا رہے تھے۔ ان کا پورا وجود پسینہ پسینہ تھا۔

"بھلا کیسے کر لوں؟ آپ مانتے بھی تو نہیں۔" وہ کچی زمین کو جوتے کی ٹوہ سے کھرچ رہا تھا۔ وہ شہر جانے کے لیے رضامند نہیں تھے۔ سو وہ اسی حساب سے کہہ رہا تھا۔

"نہ ماننے والی بھلا کیا بات ہوئی۔" ان کی آنکھوں میں بڑے مشفق سے رنگ ابھرے۔ "نئے چاند کی کوئی تاریخ رکھ لیتے ہیں۔"

"کیا مطلب؟" فاتح کچھ حیران ہوا۔

"میں تمہارا چاچا ہی نہیں' باپ بھی تو ہوں۔ لڑکے کی طرف کے معاملات بھی تو خود ہی دیکھتے ہیں۔" انہوں نے مونڈھے پر رکھے صافے سے چہرہ اور ہاتھ پونچھے۔

"چاچا جی! ایک بات کہنا تھی۔" وہ ایک دم سے بے قرار سا ہو گیا۔

"بولو پتر.....!" وہ اپنے کام سے فارغ ہو کر لوہے کے پایوں والے پیڑھے پر بیٹھ گئے تھے۔

"چاچا! اگر آپ ایک دفعہ پھر سے ماہے سے پوچھ لیں تو کیا یہ بہتر نہیں؟" اس نے بہت جھجکتے ہوئے کہہ دیا تھا۔

"ماہے سے کیا پوچھنا..... بات تو طے ہے۔ بس سادگی سے نکاح کریں گے۔" وہ گویا سب کچھ طے کر چکے تھے۔ وہ جو چائے کی پیالیاں اٹھائے دوکان کی طرف آ رہی تھی' ایک دم ٹھٹک کر رک گئی۔

"پھر بھی چاچا جی! ایک دفعہ آپ پوچھ تو لیں..... کیا پتا' اسے میرا ساتھ منظور نہ ہو۔" فاتح نے عجیب سے سلگتے لہجے میں کہا تھا۔ ماہے کا پورا وجود گویا سنسنا اٹھا۔

"نہ پتر! ہماری اولاد نافرمان نہیں ہے۔ تم اور ماہے تو میرا مان ہو۔ تمہیں کیا ماہے کی طرف سے کوئی غلط فہمی لاحق ہوئی ہے؟" ان کی زیرک نظریں فاتح کے اردگرد گھوم رہی تھیں۔ فاتح اپنے اندرونی تاثرات چھپا گیا تھا۔

"ایسی بات نہیں۔" وہ بھلا ان سے کس انداز میں اپنے خدشات کا اظہار کر سکتا تھا۔





اور ادھر ماہ کامل گویا سن کھڑی رہ گئی تھی۔

"تم اور ماہے میرا مان ہو اور مجھے یقین ہے کہ میرے بچے میرا مان ہرگز نہیں توڑیں گے۔" ابا کی آواز اس کے کانوں میں ہی نہیں' اس کے دل و دماغ میں گویا کھب کر رہ گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

گلابی سی سلونی سلونی شام کا منظر تھا۔ ماہ کامل صحن میں پانی کا چھڑکاؤ کرنے کے بعد چارپائیاں بچھا رہی تھی۔ جب ارباب کمرے سے باہر نکلا۔ وہ کہیں جانے کے لیے تیار تھا۔ ماہ کامل اسے دیکھ کر ٹھٹک گئی۔

"کہاں جا رہے ہو؟" اس نے غیر ارادتاً" ہی پوچھ لیا تھا۔

"واپس۔" وہ مختصر بولا۔

"اتنی جلدی؟" آن کی آن میں مایوسیوں کے بادل اس کے اردگرد چھا گئے تھے۔ "واپس آ جاؤ گے؟"

"نہیں۔" اس کا انداز اجڑا اجڑا عجیب قسم کا تھا۔

"میری محبت کی خاطر بھی نہیں؟"

"محبت۔" وہ ایک دم تلخ ہو گیا۔ "محبت۔ بھلا کیسی محبت! وقتی انسیت یا ہمدردی کو محبت کا نام مت دو۔ محبت دھیرے دھیرے' لمحہ بہ لمحہ اپنا اثر دکھاتی ہے۔ پانی کے اوپر موجود جھاگ جیسی محبت' محبت نہیں' بلکہ وقتی کشش ہوتی ہے۔"

"تو پھر تم ہی بتا دو' محبت کیا ہے؟" وہ سلگ کر بول اٹھی۔

"محبت وہ ہے' جو فاتح عتیق نے تم سے کی ہے بے لوث' بغیر کسی صلے کے۔ یاد رکھنا ماہ کامل! جو ہاتھ آئی نعمت کو ٹھکرا دیتا ہے' وہ کبھی بامراد نہیں ہو سکتا۔"

"محبت نے تمہیں بامراد کیوں نہیں کیا؟" اس کے چہرے کا کرب ماہ کامل کی آنکھوں میں سمٹ آیا تھا۔

"محبت نے تو مجھے بامراد کیا تھا' مجھے میرے اپنوں نے نامراد کیا ہے۔ مگر وہ اپنے تھے کہاں؟" اس کے اندر گویا آگ کے بھانبھڑ جل اٹھے۔

"تم کون ہو ارباب!" اب وہ بہت نرمی سے پوچھ رہی تھی۔ شاید پانی کے اوپر اٹھی جھاگ منتشر ہو کر بیٹھنے کے قریب تھی یا پھر وہ اس کے چلے جانے کی حقیقت کو تسلیم کر چکی تھی۔ مگر جو بھی تھا۔ دل عجیب سی خاموشی کی بکل میں دبک کر رہ گیا تھا۔

"میں مبرم ارباب نیازی ہوں..... ایک زخم خوردہ انسان۔ جتنے زخم میرے وجود پر دیکھ کر تمہیں مجھ سے ہمدردی نما محبت ہو گئی تھی۔ اتنے ہی گھاؤ میرے دل پر لگے ہیں۔ میرے ہر زخم کے پیچھے ایک داستان ہے۔ مگر ایسے تم بات کو کیسے سمجھو گی۔ چلو' تمہیں شروع سے بتاتا ہوں۔ ایک تھا مبرم اور ایک تھی ویرا۔ مبرم اور ویرا کو ایک دوسرے سے محبت ہو گئی تھی۔ پھر پتا ہے کیا ہوا؟"

وہ دھیرے دھیرے ایک ایک پرت کو کھول رہا تھا۔ ماہ کامل ہمہ تن گوش تھی۔ اس داستان کو سننے کے لیے تو وہ کب سے بے چین تھی۔ منتظر تھی۔

"میں یعنی مبرم ارباب نجانے کب سے ویرا کا اسیر تھا۔ شاید اس وقت سے جب پہلے پہل میں نے ویرا کو بابا جی کے گھر میں دیکھا تھا..... اس کی ذہانت' اس کا اعتماد مجھے ہمیشہ متاثر کرتا تھا اور میں اس کے متاثرین میں سر فہرست تھا۔"

مبرم نے اسے اپنی اور ویرا کی ساری کہانی سنائی تھی اور کہانی کے اس موڑ پر اس کی آنکھوں میں چراغ جل رہے تھے۔

"ویرا نے میری زندگی کو ہر رنگ سے سجا دیا تھا۔ ہم ایک دوسرے کی ہمراہی میں بہت خوش تھے۔ مگر کچھ لوگ ہمیں خوش دیکھ کر خوش نہیں تھے۔ بابا جی کی وفات کے بعد پتا چلا کہ وہ ویرا کے نام کیا کچھ چھوڑ کر گئے ہیں۔

بابا جی کا وہ گھر جسے وہ ہمیشہ کرائے کا گھر کہتے رہے تھے۔ کروڑوں کی مالیت کا تھا۔ بے شمار بینک بیلنس اور زیورات تھے' مگر ویرا ان باتوں کے متعلق کچھ نہیں جانتی تھی۔

پھر ایک رات اماں نے مجھے بتایا تھا کہ ابو گوشی کی شادی کہیں اور طے کر رہے ہیں۔ اماں نے مجھ سے

کہا۔ میں گھر چھوڑ دوں اور گوشی کو بھی ساتھ لے جاؤں۔

میں ویرا اور گوشی... ہم رات کے اندھیرے میں گھر چھوڑ آئے تھے۔ ہمارا پہلا ٹھکانہ ماموں کا گھر تھا۔ یہیں گوشی اور اویس کا نکاح بھی ہو گیا تھا اور اس سے تین ماہ بعد مجھے خبر ملی کہ میری بہنیں ثمرہ اور ثمن، سمانہ کے بھی نکاح ہو گئے ہیں۔ ابو نے "آناً فاناً" انہیں رخصت کر دیا تھا۔

اماں بھی شاید بیٹیوں کی رخصتی تک کا انتظار کر رہی تھیں۔ ایک رات گھر میں اچانک آگ لگنے سے وہ بری طرح جھلس کر ختم ہو گئیں۔ ان کا چہرہ، جسم خاک ہو گیا تھا۔

ابو نے مجھے اماں کی چارپائی کو کاندھا بھی نہیں دینے دیا۔ حتیٰ کہ انہوں نے مجھے نماز جنازہ بھی نہیں پڑھنے دی۔

ان دنوں مجھے لگتا تھا کہ غم کی شدت سے میرا دل پھٹ جائے گا۔ اگر ویرا نہ ہوتی تو شاید میں مر ہی جاتا۔ یہ ویرا کا حوصلہ اور ہمت تھی کہ وہ بھری پنچائیت اور فاتحہ کی مجلس میں ابو کے گریبان تک پہنچ گئی تھی۔ اس نے کئی برادریوں کے لوگوں کے سامنے ابو کے چہرے کو بے نقاب کر دیا تھا۔

"یہ باپ نہیں ایک ناگ ہے۔ جو اپنی اولاد کو خود پیدا کرتا ہے اور خود ہی ڈس لیتا ہے۔ میں نہیں مانتی کہ یہ مبرم کا باپ ہو سکتا ہے۔ کوئی باپ اتنا ظالم اور خود غرض نہیں ہو سکتا کہ اپنی "میں" کو بچانے کی خاطر اولاد کے سینے کو چھلنی کر دے۔ یہ آدم خور ہے۔ یہ ظالم اور جابر ہے یہ آدمی خود غرض اور لالچی ہے۔ پہلے اپنے سگے بھائی کو نگل گیا، پھر بیوی اور اب اکلوتے بیٹے کو مار دینے کے چکر میں ہے۔"

ویرا کے الفاظ نے ایک نہ ختم ہونے والی اور نہ بجھنے والی آگ کو بھڑکا دیا تھا اوپر سے ویرا کا ایک اور فیصلہ۔

"ہم اسی گھر میں رہیں گے۔ اس گھر میں میرا بھی حصہ ہے۔ میں یہاں سے نہیں جاؤں گی۔" وہ ابو کے سامنے تن کر کھڑی ہو گئی تھی۔ وہ ہمیشہ سے بے خوف اور نڈر تھی۔

ابو کی دھمکیوں سے خوف زدہ ہو کر سمانہ نے ویرا کے سامنے ہاتھ جوڑ دیے۔

"تم بھایا کو لے کر یہاں سے چلی جاؤ ویرا! تم دونوں کی جان کو خطرہ ہے۔ تم ابو کو نہیں جانتیں۔ اپنی ذلت کا بدلہ لینے کے لیے وہ ہر حد سے گزر جائیں گے۔"

"بزدلوں کی طرح کیوں بھاگ جائیں۔ یہ میرا آخری فیصلہ ہے کہ میں یہاں سے کہیں نہیں جاؤں گی۔ ابھی تو منشی اور پٹواری کو بلوایا ہے میں نے... پرانی فائلیں اور کاغذ کھلیں گے۔ دادا جی کی وصیت بھی پڑھوں گی تاکہ مجھے بھی پتا چل سکے کہ میرے اور مبرم کے نام کیا کچھ ہے؟" اس کا فیصلہ گویا اٹل تھا اور میں بھی اگرچہ اس کا ہمنوا ضرور تھا مگر فی الحال اس گھٹن سے دور بھاگنا چاہتا تھا۔ مگر ویرا میری کوئی بات نہیں سمجھ پا رہی تھی۔ اس نے مجھ سے کہا۔

"تم کولڈ سٹور کے لیے جو مشینری لے کر آنا چاہتے ہو۔ لے آؤ میں اتنے دن تک یہیں رہوں گی۔" مجھے کراچی تو جانا ہی تھا۔ سو میں اگلے دن ہی چلا بھی گیا۔ اسی رات ڈیڑھ بجے ویرا نے مجھے بتایا تھا کہ ابو اپنی دوسری بیوی اور بچوں کو گھر لے آئے ہیں۔

یہاں سے ایک اور تلخ ترین دور کا آغاز ہو گیا تھا۔ ویرا اور نگینہ دونوں ایک دوسرے کو برداشت نہیں کر پائی تھیں۔ نگینہ نے آتے کے ساتھ ہی پورے گھر پر اپنی اجارہ داری قائم کر لی۔

سمانہ اور ثمرہ کے میکے آنے پر پابندی لگ گئی تھی۔ نگینہ نہیں چاہتی تھی کہ ویرا کے ساتھ کسی کا بھی کوئی تعلق قائم ہو سکے اور نہ ہی کوئی ویرا سے مل پائے۔

پھر ایک دن منشی اسلم نے نجانے کیسے اور کس طرح سے ویرا کو پیغام دے کر گھر سے باہر ملنے کے لیے کہا تھا۔ منشی اسلم اسے کچھ بتانا چاہتا تھا۔ کوئی خاص بات یا راز۔

یہاں ویرا نے ایک غلطی کی تھی۔ وہ بغیر مجھے بتائے یا میرا انتظار کیے، منشی اسلم کی بات سننے چلی گئی تھی اور پھر کبھی واپس نہیں آئی۔"

مبرم کی آنکھ سے کئی ستارے ٹوٹ کے بکھر گئے تھے۔ وہ کچھ پل کے لیے خاموش ہو گیا تھا۔ تبھی تو ماہ کامل بے چین ہو کر بول اٹھی۔

"پھر کیا ہوا ارباب!"

اس کے دکھ نے ماہے کے دل پر گویا پنجہ مار دیا تھا۔ ایک دم ویرا اور مبرم کی جدائی نے اسے سراپا آنسو بنا دیا۔ اس کے دل میں وہ ہی ہمدردی ٹھاٹھیں مارنے لگی تھی جسے وہ محبت کا نام دے چکی تھی مگر وہ سچ مچ ہمدردی تھی۔ انسانیت کے درد میں لپٹی محبت۔ وہ جو تیتر اور بٹیر کو زخمی حالت میں دیکھ کر سینے سے لگائے گھر لے آتی تھی۔

"ویرا کی گمشدگی کی اطلاع سنتے ہی میں واپس آ گیا۔ بار بار اسے ڈھونڈتا رہا۔ ہر جگہ، ہر سو پاگلوں کی طرح۔ مگر کہیں اس کا نشان نہیں ملا تھا اسے زمین کھا گئی تھی یا آسمان نگل گیا۔ پورے گاؤں میں ویرا کے بھاگ جانے کی خبر نشر ہو گئی تھی۔" وہ گویا تھک کر ٹوٹ گیا تھا۔

"مگر وہ بھاگی کس کے ساتھ؟ یہ تو سراسر ایک جھوٹی کہانی لگتی ہے۔ تم نے تحقیق کیوں نہیں کی اور وہ منشی اسلم کہاں گیا؟" مبرم کے خاموش ہوتے ہی ماہ کامل بے قراری سے گویا ہوئی۔

"پورے نو مہینے ہو چکے ہیں۔ جگہ جگہ اسے ڈھونڈ رہا ہوں مگر منشی اسلم کا کوئی سراغ نہیں مل رہا۔ مجھے اطلاع ملی تھی کہ منشی اسلم اسی گاؤں میں رہائش پذیر ہے۔ میرا انتقام مجھے یہاں لے آیا تھا۔ مگر یہاں آنا بھی بے سود رہا ہے۔ میں منشی اسلم کو کتے کی موت مارنا چاہتا تھا...."

"بے سود نہیں، میرے دوست! منشی اسلم کے بارے میں تمہیں میں بتاتا ہوں۔" فاتح نجانے کب اس کے برابر آ کھڑا ہوا تھا۔ اس کے ہاتھ کا دباؤ مبرم نے اپنے کندھے پر محسوس کر کے ذرا سا گردن موڑ کر اسے دیکھا۔

"تم کیسے جانتے ہو منشی اسلم کو؟"

"میں نے تمہیں بتایا تھا نا کہ یہاں ایک بابا جی ہوا کرتے تھے۔ ذات کے میراثی تھے۔ شادی بیاہ میں گیت گاتے اور دف بجاتے تھے۔ ان ہی سے میں نے بانسری بجانا سیکھی تھی۔ وہ بابا جی منشی اسلم کے نام سے جانے جاتے تھے۔ بہت عرصہ نیاز پور کے زمیندار ارباب نیازی کی زمینوں کے منشی رہے تھے۔ پھر ان کے مر جانے کے بعد واپس اپنے آبائی گاؤں یعنی یہاں آ گئے تھے۔" فاتح نے مبرم کو حیران ہی تو کر دیا تھا۔

"ارباب نیازی؟" وہ الجھ کر رہ گیا۔

"نیاز پور کے ایک جاگیردار تھے۔" فاتح شاید ارباب نیازی کے بارے میں صرف اتنا ہی جانتا تھا۔

"منشی اسلم اگر مر چکے ہیں تو پھر ویرا کا بھلا کیسے پتا چلے گا۔ میں نے جو منشی کو ڈھونڈنے کے لیے اتنی ریاضت کی تھی، سب رائیگاں چلی گئی؟" مبرم کو یوں محسوس ہونے لگا تھا۔ گویا وہ کسی بھاری بوجھ کے نیچے دبا کر رہ گیا ہے۔

"ویرا کا پتا چل گیا ہے میرے دوست! تم فکر مت کرو۔ جس کام میں فاتح عقیق ہاتھ ڈال لے اسے پورا کر کے ہی دم لیتا ہے۔" اس کا ہاتھ ابھی تک مبرم کے کندھے پر تھا۔ مبرم اب کے پورا اس کی طرف گھوم گیا۔

"تم ان دنوں کہاں تعینات ہو؟"

"میں تمہارے علاقے کی تحصیل کا ایس پی ہوں۔ یہ چند دن پہلے کی بات ہے۔ جب مجھے ایک فون کال موصول ہوئی تھی۔ یہ کال نیاز پور کے کھاتے پیتے گھرانے کی ایک عورت نے کی تھی۔ اس عورت کا نام نگینہ تھا اور وہ اپنے شوہر پر کچھ الزامات لگا رہی تھی۔ نگینہ نے بتایا تھا کہ اس کا شوہر ذہنی مریض ہے۔ وہ اس کی بیٹیوں پر شدید قسم کا تشدد کرتا ہے اور نگینہ کو بھی زدوکوب کیا جاتا ہے۔ سو وہ قانون سے تحفظ چاہتی تھی کہ اس کی جان کو شدید قسم کا خطرہ لاحق تھا۔ تقریباً ایک گھنٹے بعد اس عورت نے دوبارہ کال کی تھی۔ اس نے مجھے بتایا کہ جس گھر میں وہ قیام پذیر ہے، اس کے نیچے ایک خفیہ تہہ خانہ بنایا گیا ہے، جہاں

سے ایک عورت کے چیخنے کی آواز آتی ہے۔ یہ تہہ خانہ بہت قدیم دور کا بنا ہوا ہے اور اس کے دروازے بہت بھاری اور دیمک زدہ ہیں۔ میں نے فوری ایکشن لے کر وہاں چھاپہ مارا تھا۔ وہاں ایک نہیں دو عورتیں قید تھیں۔"

فاتح جو بتا رہا تھا۔ مبرم کا دماغ گویا بھک سے اڑ گیا۔

"دو عورتیں؟" اس کے لبوں سے سرسراہٹ نما آواز نکلی۔

"ہاں' دو عورتیں..... ایک تمہاری ماں میراں بیگم اور دوسری عورت تمہاری بیوی۔"

☼ ☼ ☼

پورے نو ماہ بعد وہ اس کی نظروں کے سامنے تھی۔ مبرم کا دل گویا بھر بھر آرہا تھا اور ویرا کے آنسوؤں کا سیلاب اسے بہائے لے جا رہا تھا۔

"بس کرو' میری جان!" مبرم نے بمشکل اسے چپ کروایا تھا۔ وہ اس وقت اپنے ماموں کے گھر میں تھا۔ اویس اور گوشی اماں کو سنبھالے ہوئے تھے۔ ان کی ذہنی حالت بھی بے حد ابتر تھی۔ پورے نو ماہ ایک تاریک کمرے کی قید میں گزارے تھے۔ ابھی تک تو وہ چہروں اور آوازوں سے بھی مانوس نہیں ہو پا رہی تھیں۔ بس روئے چلی جا رہی تھیں۔

"اگر ویرا نہ ہوتی میرے ساتھ تو میری لاش تک گل سڑ جاتی تھی۔ گھٹ گھٹ کر مر جاتا تھا میں نے۔ ویرا کے حوصلے اور ہمت نے مجھے زندگی بخشی ہوئی تھی۔ ورنہ میں کب کی آنکھیں موند چکی ہوتی۔"

گوشی اور اویس انہیں ڈاکٹر کے پاس لے گئے تھے۔ اب قدرے ان کی طبیعت سنبھل گئی تھی۔

ویرا اور مبرم اس وقت تنہا تھے۔ وہ تنہائی میں مبرم کو بہت کچھ بتانا چاہتی تھی۔ وہ سب کچھ جو منشی اسلم نے اسے بتا دیا تھا۔ جس کی وجہ سے اسے قید میں ڈال دیا گیا..... اور منشی کو دھمکیاں دے کر اس کا منہ بند کروا دیا گیا۔ وہ مبرم کے بازو پر سر رکھے بولنے لگی۔

"میں کبھی بھی اس راز سے پردہ نہ اٹھاتی جسے آج تک چاچی بھی تمہیں بتانے کا حوصلہ نہیں پا سکیں۔"

وہ بہت سوچ سوچ کر اور تول تول کر بول رہی تھی۔

"ایسی کیا بات ہے۔"

"پاپا اور چاچا جی سگے بھائی ہونے کے باوجود ایک دوسرے سے کس قدر مختلف تھے۔ شاید یہ فرق تعلیم کی وجہ سے زیادہ محسوس ہوتا تھا۔ چاچو ان پڑھ تھے اور پاپا اعلیٰ تعلیم یافتہ۔ دیکھا جائے تو پاپا کی پرسنالٹی چاچو کے مقابلے میں کچھ بھی نہیں تھی۔ مگر پھر بھی ہر کوئی پاپا کا شیدائی تھا۔

انہی میں میری امی وجیہہ بھی شامل تھیں۔ چونکہ پاپا اور امی دونوں آپس میں کزنز بھی تھے۔ سو ان کے درمیان خاصی بے تکلفی بھی قائم ہو گئی تھی۔ پاپا اور امی ایک دوسرے کو پسند کرتے تھے۔ چاچا کی بھی خواہش تھی کہ وہ امی سے شادی کر لیں مگر ایسا نہیں ہو سکا تھا۔ امی اور پاپا کی شادی ہو گئی تھی اور شادی کے بعد پاپا کی پریکٹس بھی خوب چل پڑی۔ یوں سمجھو پاپا کے لیے کامیابیوں کے دروازے کھل گئے تھے۔

پاپا کی خوشحال زندگی چاچو کو ہمیشہ حسد میں مبتلا کر دیتی تھی۔ چاچو پاپا کی برابری کرنا چاہتے تھے مگر ایسا ان کے لیے ممکن نہیں تھا۔

بعض لوگ فطرتاً" حاسد ہوتے ہیں۔ اپنے بہن بھائیوں تک سے جلنے لگتے ہیں۔ ان کی پسندیدہ چیز کو چھین لینے کی کوشش میں لگے رہتے ہیں۔ چاچو کے ساتھ بھی کچھ ایسا ہی مسئلہ تھا۔ وہ خوب صورت تھے اور بچپن میں والدین سے بے تحاشا محبت وصول کرتے رہے تھے۔ چاچو کے مقابلے میں پاپا کو ذرا کم ہی اہمیت ملتی تھی۔ مگر جوں جوں وقت گزرتا گیا۔ پاپا اپنی اچھی عادت اور ذہانت کی وجہ سے سب کے دلوں کو تسخیر کرتے رہے۔ جبکہ چاچو کہیں پس پردہ چلے گئے۔ یہیں سے ان کی ذہنی تباہی کی ابتدا ہوئی تھی۔

پاپا کی شادی کے بعد چاچو اور بھی ان سے متنفر ہو گئے تھے۔ مگر اپنی منافقانہ فطرت کی وجہ سے انہوں نے کبھی ظاہر نہیں ہونے دیا تھا۔

چاچو کے پاس تعلیم تو تھی نہیں اور پیسہ بھی خاص





کوئی نہیں تھا۔ انہوں نے اپنے حصے کی زمین بیچ کر کاروبار شروع کیا مگر کاروبار میں سارا پیسہ ضائع ہو گیا۔

مالی حالات جب بے حد خراب ہو گئے تب دادا نے اپنے بھتیجے ارباب کی بیوہ سے ان کی مرضی کے بغیر ہی چاچا کی شادی کر دی۔ وہ میراں بیگم سے شادی نہیں کرنا چاہتے تھے۔ مگر باپ کے سامنے بے بس ہو گئے۔

میراں بیگم اپنے ساتھ جہیز میں اپنے پہلے شوہر کی بے شمار جائیداد کے ساتھ ایک بیٹا بھی لائی تھیں۔

ان جاگیروں اور زمینوں کو حاصل کر کے وقتی طور پر چاچو بہل گئے تھے مگر دل ہی دل میں نفرت کا ناسور پلتا رہا تھا۔

بابا اور امی سے نفرت، چاچی سے نفرت، اپنی تینوں بیٹیوں سے بیزاری کے ساتھ ساتھ مبرم ارباب نیازی سے بھی ان کی نفرت اپنی انتہا کو پہنچ گئی تھی۔

وہ ہر صورت میں تمہیں دبائے رکھنا چاہتے تھے تاکہ کبھی بھی تم جان نہ سکو کہ یہ تمام جائیداد تمہارے حقیقی باپ کی ہے۔ وہ تمہاری خواہشوں اور تمناؤں کو کچل کر اپنے جیسا بنا دینا چاہتے تھے۔ نجانے یہ انتقام کی کون سی قسم تھی۔ مگر جب ان کی پلاننگ ناکام ہو گئی۔ بابا نے ہمارا نکاح کر دیا تو وہ مزید مشتعل ہو گئے۔ جس حکمرانی کی انہیں عادت ہو چکی تھی اور جس رعایا پر وہ حکومت کر رہے تھے۔ اس کی بغاوت نے انہیں بہت گہری چوٹ لگا دی تھی۔

سب سے بڑی بات تو یہ تھی کہ وہ تمہاری نہ تو مجھ سے شادی کرنا چاہتے تھے اور نہ ہی گوشی سے۔ ان کا بنیادی مقصد صرف میری اور گوشی کی جائیداد حاصل کرنا تھا۔

بابا کے بعد میری جائیداد کے سارے کاغذات ان کے ہاتھ لگ چکے تھے۔ اب وہ اپنی دوسری پلاننگ پر غور کر رہے تھے، یعنی تمہاری دوسری شادی گوشی سے کروانا چاہتے تھے۔ یہاں پھر سے انہیں مات ہوئی تھی۔ گوشی کا نکاح تمہارے توسط سے اویس سے کیا ہوا، ان کے اندر شعلے بھڑک اٹھے۔ وہ ہر صورت تم سے بدلہ لینا چاہتے تھے۔

چاچو کو جب میراں چاچی سے خدشہ لاحق ہو گیا کہ یہ تمہیں کچھ بتا نہ دیں تو انہوں نے چاچی کو تہہ خانے میں ڈال دیا۔ اور ان کے کمرے میں آگ لگا کر ان کی موت کی خبر پھیلا دی۔ نہ جانے کون بدنصیب تھی جوان کے اس ظلم کا نشانہ بنی۔ اسی دوران میرا منشی سے رابطہ ہو گیا تھا۔ منشی نے مجھے سب کچھ بتا دیا۔ تمہاری زمین، جائیداد اور اثاثے...... میرے اندر اس دھوکے اور فریب کی وجہ سے آگ بھڑک اٹھی تھی۔ میری جلد بازی چاچو کو چوکنا کر گئی۔ انہوں نے چاچی کو لوگوں کی نظروں میں مار دینے کے بعد مجھے بھی قید خانے میں ڈال کر ہر طرف نشر کروا دیا کہ میں بھاگ گئی ہوں۔

ان نو مہینوں میں بے تحاشا غور و فکر کرنے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچی ہوں کہ چاچا ذہنی بیماری کا شکار تھے۔ حسد کے جذبے نے کبھی انہیں مطمئن نہیں رہنے دیا تھا۔ دوسروں کی خوشیوں سے جل جل کر وہ اپنے گھر کو آگ لگاتے رہے تھے۔

دوسری شادی بھی انہیں آسودہ حال نہیں کر سکی تھی۔ دراصل وہ مطمئن ہو جانے والے لوگوں میں سے تھے ہی نہیں۔ حسد، بغض اور نفرت نے انہیں اپنے تمام اپنوں سے دور کر دیا ہے۔

آج عزیز نیازی ڈیرے کے ایک کمرے تک محدود ہو کر رہ گئے ہیں۔ نگینہ ان کی ذہنی حالت کے پیش نظر گھر کے دروازے ان کے لیے کبھی نہیں کھولتی۔ ملازمین ان کی دیکھ بھال کرتے ہیں۔ چھ بچوں میں سے کسی کے پاس فرصت نہیں ہے کہ وہ دو گھڑی کے لیے ہی سہی باپ کو دیکھ آئیں۔"

"اس تمام داستان میں قابل غور اور باعث مسرت چیز، تمہیں پتا ہے کیا ہے؟" وہ اس کے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں کو چوم رہا تھا۔

"نہیں پتا۔" وہ اس کی پیش قدمی پر قدرے بدکی۔ اتنی سنجیدہ گفتگو کے اختتام پر مبرم کے موڈ کی شگفتگی ویرا کو مصنوعی ناراضی کے اظہار پر مجبور کر گئی۔

"ہمارا ملن...... یوں لگتا ہے۔ آج ہی شب عروس ہے۔ دیکھو تو ستاروں کی بارات اتر آئی ہے۔ گیتوں کی دھنیں سنائی دے رہی ہیں...... اور کہیں دور بہت دور ایک چھوٹے سے گاؤں کی چھت پر بیٹھا فاتح عتیق بانسری بجا رہا ہے اور اس کے قریب ماہ کامل کھڑی ہے۔ کچھ روٹھی روٹھی سی۔ بانسری کی آواز نے اسے کچی نیند سے جگا دیا ہے نا...... مگر فاتح عتیق آج ماہ کامل کی بات پر توجہ نہیں دے رہا۔ آج وہ ہم دونوں کے لیے ملن کا کوئی سر، کوئی گیت، کوئی دھن چھیڑ رہا ہے۔ دیکھو تو ویرا! خوشبو کی کلیاں جابجا بکھر گئی ہیں۔ سرخ گلابوں کے موسم خوش آمدید کہہ رہے ہیں۔ گلابی شامیں سایہ فگن ہیں۔ آؤ، دریچہ کھول کر جدائیوں کی اس گھٹن کو باہر نکال دیتے ہیں اور کیا آج ہم پر لازم نہیں کہ سجدہ شکر بجا لائیں۔"

وہ اس کے ہاتھ تھامے کھڑا ہو گیا تھا۔ ویرا نے اس کی تقلید میں قدم آگے بڑھا دیے تھے۔ سجدہ شکر تو ان پر واجب تھا ہی اور اپنے ملن کی خوشیوں میں وہ کسی اور کے ملن کی دعا کرنا نہیں بھولے تھے۔ کیونکہ خلوص، ایثار، پیار اور محبت کا یہی تقاضا تھا۔ ماہ کامل کی خدمت، مہربانی اور ہمدردی میں لپٹی وہ محبت اور فاتح عتیق کے خلوص اور ایثار نے مبرم ارباب کو خلوص اور محبت کی ایک مالا میں پرو دیا تھا۔

اور آج پورے تین مہینے بعد وہ سب ماہ کامل اور فاتح عتیق کی شادی میں شرکت کی غرض سے جا رہے تھے۔

میراں بیگم، اویس، گوشی اور اس کی تینوں بہنیں...... اور جب مبرم نے ایک خوب صورت موتیوں کی تھیلی کے منہ کو کھول کر ماہ کامل کی جھولی میں کچھ ڈالنا شروع کیا تو وہ دلہناپے کی پروا کیے بغیر چیخ اٹھی۔

"ارباب! یہ چیٹنگ ہے۔ ہماری محبت اور خلوص کو واپس لوٹانا چاہتے ہو۔ وہ نہ قرض تھا نہ ادھار۔" اس کی ناراضی کے جواب میں مبرم مسکرا دیا تھا۔

"یہ نہ قرض ہے نا ادھار۔" اس نے ساری تھیلی کو اس کی جھولی میں الٹ دیا۔

"اس میں شامل ہے ہمارا ڈھیر سارا پیار۔ اس بے حد پیاری لڑکی کے لیے، جسے ہر زخمی انسان سے محبت ہو جاتی ہے۔" ویرا اس کے برابر بیٹھ رہی تھی۔

"اور اس محبت کا خمیازہ مجھ مسکین کو بھگتنا پڑتا ہے۔" فاتح نے چہرے پر مصنوعی مسکینی طاری کر کے دہائی دی اور پوری محفل میں گویا ہنسی کے شگوفے کھل اٹھے تھے۔ رنگ و نور کی اس محفل میں ویرا اور مبرم نے ان دونوں کے لیے ڈھیر ساری خوشیوں کی دعا کی تھی اور آسمان کے سب سے روشن ستارے نے گویا ان کی ہاں میں ہاں ملا کر صدق دل سے آمین کہا۔

✡ ✡ ✡

ادھر مبرم ارباب نیاز پور کی زمینوں پر ہمیشہ کی طرح مضبوط قدموں سے چلتا تھا۔ مگر اس کی چال میں اور قدموں کی دھمک میں تکبر کی جھلک تک نظر نہیں آتی تھی۔ وہ عام لوگوں کی بیٹھک میں بیٹھ کر ان کے مسائل سنتا تھا۔ ان کی پریشانیوں کو حل کرنے کی کوشش کرتا تھا۔ ان کے لیے روزگار مہیا کرنے کے لیے ایک اور فروٹ فارم تعمیر کروا رہا تھا۔

وہ چاہتا تو بڑے طریقے کے ساتھ ان کی ہر زیادتی کا بدلہ عزیز نیازی کی حقیقی اولاد سے لے سکتا تھا مگر اس نے ایسا نہیں کیا۔

وہ چاہتا تو نگینہ اور اس کے بچوں کو جائیداد سے بھی بے دخل کر سکتا تھا۔ یہی سمجھتے ہوئے کہ عزیز نیازی ان پر جو کچھ لٹا چکے ہیں، بس وہ ہی کافی ہے، مگر اس کے باوجود اس نے تحمل، صبر اور رحم کو دل سے جانے نہیں دیا۔

اپنے ذاتی اثاثوں کی تقسیم کی اور عزیز نیازی کی اولادوں کو بھی زمین کے کچھ حصے کا حق دار بنایا۔

مبرم نے عزیز نیازی کو نہ معاف کیا تھا نہ سزا سنائی۔ ان کے لیے یہی سزا کافی تھی کہ وہ اپنوں کے سامنے بے نقاب ہو گئے تھے اور اس سزا کا کوئی اختتام بھی نہیں تھا۔

ویرا اور اس نے اپنے لیے محبت بھرے ایک گھر کی بنیاد رکھی تھی۔

اپنی جنت میں مگن وہ کبھی کبھی نیاز پور کے اس حاکم کے بارے میں بے اختیار سوچنے لگتا تھا، جسے ایک گھر اور ایک نسل کا سربراہ مقرر کیا گیا تھا۔ بنایا گیا تھا، مگر اس نے وقتی لالچ اور خود غرضی کی بنا پر اپنے لیے ان دیکھی آگ خریدی تھی۔

✡

طوُرسینا

# دُکھ کا آہنگ

اسے ساحل سمندر پر چلتی کھلے بالوں والی لڑکی، لڑکی اور مجھے اشوک کا درخت لگ رہی تھی، جس کی نمایاں قامت پر ہوا اس کے بالوں سے ایسے ہی کھیل رہی تھی جیسے وہ اشوک کے پتے ہوں۔

"کتنی خوب صورت لڑکی ہے؟" میرے منہ سے بے ساختہ نکلا۔

"ہوں۔" اس نے ہوں پر ہی اکتفا کیا۔ یوں بھی علی امیر کو بولنے کا شوق نہ تھا۔ وہ اکثر پڑھنے میں ہی مگن رہتا تھا۔ کتابیں، چہرے، رویے اور نظریات۔

"کتنا خشک مزاج دوست ہے میرا۔" مجھے اپنے آپ سے ہمدردی ہونے لگی۔

واپسی پر گاڑی میں نے اس گاڑی کے راستے پر ڈال دی، جس میں وہ لڑکی تھی۔ بے شک یہ ایک غیر شریفانہ فعل تھا، مگر ستائیس سالہ زندگی میں، پہلی لڑکی تھی، جس نے مجھے مسحور کر دیا تھا اور اس کا پیچھا کرنے پر علی نے کوئی اعتراض نہیں کیا تھا اس لیے کہ اسے اطمینان تھا کہ وہ لڑکی اکیلی نہیں تھی۔ کامیاب تعاقب کے بعد علی امیر کو اس کے گھر چھوڑ کر میں اپنے گھر آگیا۔

چند ماہ بعد ہی اشوک لڑکی جس کا نام غزل تھا، میری بیوی بن کر میرے گھر آگئی اور دو سال بعد نین غزالی کی ماں بھی بن گئی۔

پھر چھوٹے چھوٹے اختلافات، جھگڑوں اور نفرتوں کی صورت میں ظاہر ہونے لگے، جن سے اماں مجھے آگاہ کرتی رہتی تھیں، جبکہ غزل ہمیشہ چپ سادھے رہتی۔ شاید یہ میری اس دھمکی کا نتیجہ تھا جو میں نے اسے انتہائی اقدام کی دے رکھی تھی۔ محبت کا خمار وقت کی گرد سے ڈھک گیا تو آخر میں نے انتہائی قدم اٹھا لیا۔

"علی! میں نے ٹھیک کیا؟" غزل ماں کی طبیعت خرابی کے باعث میکے میں تھی، میں طلاق کے کاغذات اسے بھیج کر علی کے پاس چلا آیا تھا۔

"غزالی! تم کیا چاہتے ہو؟" علی امیر کے لباس کی طرح اس کی پیشانی بھی پر شکن ہو گئی۔ "میرے خیال میں اس سے زیادہ برا نہیں کیا جا سکتا کسی کے ساتھ۔"

"وہ روز اماں سے لڑتی تھی، روز گالی گلوچ، اس نے ان پر ہاتھ بھی اٹھایا تھا۔" میں صفائی دے رہا تھا، وہ سن رہا تھا۔

"یہ کام اگر اماں اس کے ساتھ کرتیں تو پھر تم کیا کرتے؟" وہ پہلی بار سوال جواب کر رہا تھا۔ "تم نے غزل سے کچھ پوچھا تھا کبھی؟ کیا وہ ایسا کرتی ہے؟ یا کرتی ہے تو کیوں کرتی ہے؟" اس کے استفسار پر میں نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"کیسے مرد ہو تم؟" وہ عجیب سے لہجے میں بولا۔ "چار جھگڑوں کی وجہ سے طلاق دے دی، جبکہ تم جانتے بھی نہیں کہ قصور کس کا تھا۔"

"پھر میں کیا کرتا؟"

"غزل سے پوچھتے۔ اماں سے بات کرتے۔ ایسے مسئلہ حل نہ ہوتا تو دونوں کی سننا چھوڑ دیتے، خود ہی مسئلہ حل ہو جاتا۔" اس کا لہجہ ملامتی تھا۔

"اماں پر ظلم ہونے دیتا؟"

"یہ ظلم نہیں ہوتا، تمہیں زنانہ سیاست کا اندازہ نہیں ہے۔ وہ بھی تو تمہاری بیٹی کی ماں تھی۔ رشتے بن جائیں تو ان کو توڑا نہیں جاتا، ان کے لیے جھکا جاتا ہے۔ اس طرح زندگی اچھی گزر سکتی ہے۔" پہلی بار وہ اتنا بولا تھا۔

"اگر وہ غلط بھی تھی تو انسانیت کے ناتے اس سلوک کی مستحق نہیں تھی اور اگر تمہاری اماں غلط ہوتیں تو وہ بھی گھر سے نکالے جانے کی مستحق نہ ہوتیں۔ تم رشتوں میں توازن رکھتے، غلط صحیح کے فیصلے نہ دیتے۔" وہ اٹھ کھڑا ہوا اور میں متذبذب ہی لوٹ آیا۔

میرے اس قدم سے اماں کے دل پر بہت بوجھ آگیا۔ تب ہی انہوں نے اپنے قصور وار ہونے اور دروغ گوئی کا اقرار کر کے مجھ سے معافی مانگ لی۔

لیکن اب کیا ہو سکتا تھا، وہ اشوک لڑکی میری زندگی سے نکل چکی تھی۔

پھر میرا تبادلہ بیرون ملک ہو گیا، جہاں ایک برس قیام کے بعد میں واپس وطن پہنچا تو علی امیر اور غزل کی شادی کی خبر میری منتظر تھی۔ وہ علی امیر جو میرے ساتھ محلے میں کھیلا کرتا تھا اور جس کے اندر گہری چپ اتری ہوئی تھی۔

"شاید میرا کفارہ ادا کیا ہے علی نے۔" میرے سر سے منوں بوجھ اتر گیا۔

نین غزالی صحن میں پانی سے بھرے ٹب میں کاغذ کی کشتیاں چلا رہی تھی اور میں بیٹھک سے ملحقہ مطالعہ گاہ میں بیٹھا تھا، نچلے خانے سے سید قطب شہید کی "اسلام میں عدل اجتماعی" نامی کتاب دیکھ رہا تھا کہ میری نظر یکایک چار، پانچ بوسیدہ ڈائریوں پر پڑی۔ میں نے ایک ڈائری کھولی۔

"غزل نے پہلی پوزیشن لی ہے۔ اللہ تعالیٰ اس پر ہمیشہ مہربان رہے۔"

"غزل آج بیماری کی وجہ سے کالج نہیں آئی۔ اللہ تعالیٰ اس کو ہر تکلیف سے بچائے۔"

ڈائری کے صفحات پر نیک خواہشات اور دعائیں



بکھری ہوئی تھیں۔ ڈائری سے صاف ظاہر تھا کہ تحریر کرنے والے کی زندگی میں غزل کا ایک خاص مقام ہے۔ مجھے حیرت نے آلیا۔ علی امیر اور غزل اسکول فیلو تھے۔ وہ علی امیر جس کی دوستی صرف مجھ سے اور اپنی مرحومہ ماں سے تھی وہ کتنا تنہا تھا۔

"یہ لو غزالی! چائے پیو۔" کپ میری طرف بڑھاتے ہوئے اس کی نظر ڈائری پر پڑی، لیکن چہرہ ہنوز بے تاثر ہی تھا۔

"یہ سب کیا ہے علی؟" میری حیرت کا کوئی ٹھکانہ نہ تھا۔

"کیا؟" وہ سادگی سے بولا۔

"یہ شادی، ڈائری اور تم۔۔۔۔ تم نے پہلے کیوں نہیں بتایا مجھے اور۔۔۔" میری سمجھ میں نہیں آرہا تھا، کیا کہوں اس سے۔

"تم جانتے ہو میں ٹوٹے ہوئے خاندان کا بچہ ہوں۔ تمہاری اماں میرے ابو کی دوسری بیوی تھیں۔ ابو نے میری امی کو چھوڑ دیا تھا یا صرف علیحدگی تھی، اس کا مجھے نہیں پتا، لیکن میں نے محرومی دیکھی ہے غزالی! اس لیے مجھے ذرا، ذرا سے جھگڑوں پر تعلق ختم کرنا دکھ دیتا ہے۔"

یہ ایک اور انکشاف تھا۔ مجھے اب پتا چلا کہ وہ کبھی میرے گھر آنے پر رضامند کیوں نہیں ہوتا تھا۔

"تم غزل سے محبت کرتے تھے؟" میرے لہجے میں حیرت نمایاں تھی۔

"ہاں کرتا تھا، بچپن میں پھر لڑکپن میں بھی، پھر۔۔۔" وہ بے بسی سے مسکرایا۔

"تو مجھے شادی کیوں کرنے دی اس سے؟"

"کیونکہ کوئی میری ضمانت نہ لیتا۔ میں مالی طور پر مستحکم نہیں تھا۔ میرا خاندان نہیں تھا اور تم جانتے ہو کہ ہمارے معاشرے میں ایسے لوگوں سے رشتہ نہیں جوڑا جاتا۔" وہ حقیقت ہی بیان کر رہا تھا۔

"پھر اب؟ اب کیوں کی؟"

"کیونکہ تم نے اسے طلاق کا داغ لگا دیا تھا۔ اب وہ اپنے ماں، باپ کے پاس استحقاق سے نہیں رہ سکتی تھی۔ اس کی بیٹی کا کیا ہوتا۔ اگر مجھے یقین ہوتا کہ اسے مجھ سے بہتر کوئی شخص مل جائے گا تو میں اب بھی نہ کرتا۔ تم نے طلاق دی تو میں اس کے لیے یہ ہی کر سکتا تھا۔ مجھے ڈر تھا وہ تم سے دوبارہ بدتر آدمی سے نہ بیاہ دی جائے۔ مجھے لگا کہ نین غزالی، علی امیر کی جگہ کھڑی ہے۔ معاشرے کی طلاق یافتہ دھتکاری ہوئی عورت کی اولاد۔" وہ بے رحمی سے بولا۔

"غزل تمہیں جانتی تھی؟" میں اب تک حیران تھا۔

"شاید نہیں۔۔۔۔ یا تمہارا دوست ہونے کے ناتے جانتی ہو شاید۔"

"اور ابو؟" میں نے پھر سوال داغا۔

"انہوں نے میری امی سے علیحدگی اختیار کر لی تھی بس پھر میں نہیں رہا۔ چھوٹی موٹی نوکریاں کرکے امی نے کپڑے سی کر ٹیوشن پڑھا کر مجھے پالا اور جب میں کسی قابل ہوا تو وہ مجھے چھوڑ کر چلی گئیں۔" وہ سانس لینے کو رکا۔

"اور ابو سے کبھی ملاقات نہیں ہوئی پھر؟"

"بس محلے میں ہی ان کو دیکھتا تھا، تم ان کے ساتھ آتے جاتے تھے۔"

میں ٹھنڈی ہوتی چائے، سید قطب کی کتاب اور حیرت وہیں چھوڑ کر باہر نکل آیا اور ایک سبق جو میرے پیارے دوست اور بھائی علی امیر کی زندگی کا حاصل تھا، اپنی گرہ سے باندھ لایا کہ تعلق اور رشتہ وجود میں آجائے تو اسے بنائے رکھنا جوڑے رکھنا ضروری ہے، ورنہ علی امیر اور نین غزالی جیسے دکھ جنم لیتے ہیں اور غزل اور آمنہ آنٹی (علی کی امی) جیسی ہستیاں دنیا کی نظر میں بے مایہ ہو کر ہمیں گناہ گار کر جاتی ہیں۔






شاہدہ ملکہ




سورج اور بادلوں کی آنکھ مچولی کافی دیر سے جاری تھی۔ جیت ابر آلود موسم کی ہوئی اور سورج اپنا منہ بادلوں میں چھپا گیا۔ میں دودھ کا گلاس فہد کو دے کر اپنا چائے کا کپ لے کر برآمدے میں آبیٹھی اور اس خوب صورت موسم کو انجوائے کرتے ہوئے چائے کی چسکیاں لینے لگی۔ تب ہی دروازے پر ہلکا سا کھٹکا ہوا اور فرزانہ کا گڈو اندر داخل ہوا۔

"آنٹی! امی کہہ رہی ہیں، باہر آجائیں۔"

"اچھا، ابھی آرہی ہوں۔" میں نے چائے کا کپ دھو کر شیلف پر رکھا اور کمرے میں آکر بچوں پر نظر ڈالی۔ فہد ٹی وی پر کارٹون دیکھ رہا تھا، جبکہ احمد اطمینان سے سو رہا تھا۔

"بیٹا! بھائی جاگ جائے تو مجھے بتا دینا۔"

فہد کو ہدایت کرکے میں باہر آگئی جہاں فرزانہ اور نیلم میرے گھر کے دروازے سے جڑی سیمنٹ کی روش پر دنیا جہاں کے موضوعات چھیڑے بیٹھی تھیں۔ قریب ہی ان کے بچے کھیل رہے تھے۔ میں بھی اسی منظر کا حصہ بن گئی جو ہمیشہ میرا پسندیدہ رہا تھا۔ تھوڑی دیر میں شمشاد بھی بھنی ہوئی مکئی کا ایک شاپر لیے موجود تھی۔

پرانے لالہ زار کے اس منظر کو انجوائے کرتے ہوئے میں کچھ اداس تھی۔ آمنے سامنے ایک ہی طرز پر بنے ہوئے کوارٹر ایک دوسرے سے قدرے فاصلے پر تھے۔ سیمنٹ کی وسیع گلی اور ہر کوارٹر کے دروازے تک جانے کے لیے بنی ہوئی روش کے اردگرد گھاس کے قطعات پر ہماری محفلیں جمتی تھیں۔

"کچھ دن کے بعد میں ان محفلوں کا حصہ نہیں رہوں گی۔" کیونکہ جاوید کو یہ کوارٹر صرف چھ ماہ کے لیے الاٹ ہوا تھا اور اس مدت کے ختم ہونے میں صرف پندرہ دن تھے۔

اب مجھے بچوں کے ساتھ خیرپور واپس جانا تھا، جہاں سسرال کی وہی چخ چخ۔ اگرچہ وہاں بھی گھر کے ایک حصے میں علیحدہ رہتی تھی، مگر اس کے باوجود ساس اور نندوں کی میرے معمولات میں بھرپور دخل اندازی جاری رہتی۔ البتہ جاوید مناسب حد تک تعاون کرنے والے شوہر تھے۔ جگالی اور باتیں کرتے ہوئے خاصی دیر گزری تو فہد موبائل ہاتھ میں پکڑے باہر آیا۔

"امی! نانو کا فون ہے۔" میں ذرا فاصلے پر ہو کر اماں سے باتیں کرنے لگی۔

"میری چھوٹی بہن شہناز کے ہاں بیٹا پیدا ہوا تھا۔ اماں کا فون بھی اسی سلسلے میں تھا۔ اگرچہ بہت خوشی کا موقع تھا مگر اماں کچھ پریشان بھی تھیں۔ اس موقع پر منے کے ننھیال سے کیا کچھ آئے گا، اس کی دادی کئی مرتبہ گنوا چکی تھیں۔ ان کی ڈیمانڈ مکمل طور پر پورا کرنا



مشکل تھا، مگر پھر بھی کچھ نہ کچھ تو کرنا تھا اور یہ اب میری ذمہ داری تھی کہ شہناز کے میکے کا بھرم سسرال میں قائم رہے۔

"ہاں تو بچے کے دو ریڈی میڈ سوٹ خرید لیتے ہیں اور کچھ کھلونے بھی لے لیں گے۔ شام کو میں نے جاوید سے بات کی تو وہ اطمینان سے بولے۔

"جاوید! مگر شہناز کے لیے بھی تو کچھ ہونا چاہیے۔"

"شازیہ! تم جانتی ہو کہ اس مہینے ہاتھ بہت تنگ ہے' اتنا خرچا ہم کس طرح افورڈ کر سکتے ہیں؟"

"شہناز کے سسرال کا معاملہ ہے اور آپ کو پتا ہے' اگر ایک سوٹ اس کے لیے۔۔۔"

"اچھا ٹھیک ہے' ایک سوٹ بھی لے لینا۔" جاوید نے بے چارگی سے کہا تو میں کچھ مطمئن ہوئی تھی۔

جاوید سے جو کچھ میں نے منوایا تھا۔ وہ بھی میرے نزدیک کافی نہیں تھا۔

آخر میری بہن کی سسرال کا معاملہ تھا۔

بازار جانے سے پہلے میں نے فرزانہ سے بات کی تو اس نے کورا جواب دے دیا۔ رہ گئی نسیم تو وہ مہینے کی سات' آٹھ تاریخ کو چٹخارہ بھر کر کہتی تھی "وسیم نزدیک ہے تنخواہ ملے گی تو دل کھول کر شاپنگ کروں گی۔" اکثر اوقات میاں کے بیٹ مین کی بھی سو پچاس کی مقروض رہتی تھی۔

اب میں کیا کروں؟ سامنے والے کوارٹر میں کوڈو سے ایم ٹی جے سی او کی مرنجان مرنج بیوی زلیخا ہم سب سے زیادہ امیر تھی۔ اس کی ایک وجہ یہ تھی کہ وہ بے حد کنجوس تھی' دوسری بات یہ کہ اس فیملی نے کینٹ ایریا کے اصولوں کی خلاف ورزی کرتے ہوئے دو بھینسیں پال رکھی تھیں' جن کا دودھ تمام کوارٹروں کو سپلائی ہوتا تھا۔ یوں یہ ان کی اضافی آمدن تھی' جس کی بدولت وہ آڑے وقت سب کے کام آتی تھی۔ سو میں نے بھی اسی سے مدد لی تھی۔ چند سو روپے کی اپنی بچت اور پانچ سو روپے ادھار کے ملا کر شہناز کی ساس اور نند کے لیے بھی ایک ایک سوٹ خرید لیا تھا۔

☼ ☼ ☼

"یہ تم کس کے کپڑے سلائی کر رہی ہو؟" آج ہمیں یہاں سے روانہ ہونا تھا۔ سامان کی پیکنگ کرتے ہوئے میں بار بار سلائی مشین پر جا بیٹھتی تو جاوید تنگ کر بولے۔

"یہ اوپر والی باجی مجھے کافی دنوں پہل دے کر گئی تھیں' بس ابھی مکمل ہونے ہی والا ہے۔" میں نے لجاجت سے کہا۔

"یہ اس وقت تمہیں مفت کا وبال گلے میں ڈالنے کی کیا ضرورت تھی؟ ٹھیک چار بجے سامان گاڑی میں لوڈ کرنا ہے۔"

"مفت کا وبال نہ ہو تو میں زلیخا کا ادھار کیسے چکاؤں گی۔" دل ہی دل میں سوچا مگر کہا کچھ نہیں۔

"سامنے والوں سے دودھ کا حساب تو لے آؤ' ان کی ادائیگی تو کر دیں۔" وہ کچھ حساب کتاب لگا رہے تھے۔

"فہد بیٹا! سامنے آنٹی کے گھر جا کر ان سے کہو' دودھ کا جو حساب بنتا ہے وہ کاغذ پر لکھ کر دے دیں۔" میں نے فہد کو ان کی طرف دوڑایا اور تھوڑی دیر میں ہی وہ کاغذ لے کر آ گیا۔

"پانچ سو روپے ادھار۔" جاوید نے با آواز بلند کاغذ لہراتے ہوئے میری طرف دیکھا تو میں چکرا گئی۔ میں نے مشین سے اٹھ کر کاغذ ہاتھ میں لے لیا۔

"کوئی غلط فہمی ہوئی ہو گی' میں جا کر پوچھتی ہوں۔" چپل پاؤں میں اڑستے ہوئے میں باہر نکلی۔

"بیٹا! امی کدھر ہیں؟" برآمدے میں اس کی دونوں بچیاں پڑھ رہی تھیں۔

"واش روم میں ہیں۔" ان کے بتانے پر میں نے جلدی سے واش روم کا دروازہ دھڑ دھڑایا تھا۔

"باجی ذرا جلدی کریں نا! باہر آئیں۔"

"کیا بات ہے شازیہ خیریت تو ہے؟" وہ افتاں و خیزاں باہر نکلی تھی۔

"باجی! وہ جو پانچ سو روپے میں نے آپ سے لیے تھے" وہ دودھ کے حساب والی پرچی پر کیوں لکھ دیے ہیں؟ اب اپنے بھائی کو آ کر بتائیں کہ غلطی سے لکھ دیے ہیں۔"

"مگر وہ جو تم نے۔۔۔"

"وہ میں آپ کو خود ہی واپس کروں گی' بس جلدی کریں۔" میں نے دروازہ کی طرف دھکیلا تھا۔

☼ ☼ ☼

سلائی سے ملنے والی رقم کے ساتھ کچھ جمع جوڑ کر ساڑھے تین سو روپے میں چلنے سے چند منٹ قبل زلیخا کو دے کر آئی تھی' اس تسلی کے ساتھ کہ بقیہ رقم کسی نہ کسی طرح اسے بھجوا دوں گی۔ چند دن ملنے ملانے اور ایڈجسٹ ہونے میں گزر گئے۔

شہناز کے ہاں سے واپسی پر میں بہت خوش تھی۔ اس کی ساس نے میرے تحائف خوشی خوشی وصول کیے اور خاصی پذیرائی کی۔ جاوید واپس جا چکے تھے۔ میں اسی سوچ و بچار میں تھی کہ زلیخا کے پیسے کیسے بھجواؤں؟ مگر جاوید کی فون کال نے میرے قدموں تلے سے زمین کھینچ لی تھی۔ کوڈو سے جے سی او کا بڑا بھائی جاوید کی یونٹ میں تھا۔ اس کے ذریعے زلیخا نے ڈیڑھ سو روپے کا مطالبہ کر دیا۔ پہلے تو جاوید نے حیران ہو کر انکار کیا' پھر بات بحث مباحثے تک پہنچی تو جاوید نے جا کر فرزانہ سے تصدیق کے بعد ڈیڑھ سو روپے واپس کیے۔

"میں نے کب تمہاری بات نہیں مانی۔ اپنے وسائل میں حتی الامکان میں نے تمہاری ہر خواہش پوری کرنے کی کوشش کی' پھر کیوں تم نے مجھے دس لوگوں کے بیچ میں ذلیل کروایا۔"

"مجھے معاف کر دیں جاوید!" میرے پاس اس کے سوا کہنے کو کچھ نہ تھا۔

میرا میکا پچھلے محلے میں آباد تھا۔ میں کچن میں تھی' جب میری بھتیجی حفصہ بریانی کی پلیٹ لیے چلی آئی۔

"آج نیاز دلوائی ہے۔ امی نے آپ کے لیے بھجوائی ہے۔" اس نے پلیٹ پکڑاتے ہوئے مجھے بتایا۔

"پھوپھو! امی پوچھ رہی تھیں' تھوڑا سا دودھ ہو گا؟ آج دودھ والی دیگچی میں کاکروچ گر گیا ہے۔"

"ہاں نا کیوں نہیں' یہ لو۔" میں نے گلاس میں دودھ ڈال کر اسے پکڑایا اور پلیٹ خالی کر کے سنک میں دھونے لگی۔

"تمہاری خالہ کب تک آ رہی ہیں؟" کام نمٹاتے ہوئے میں نے اس سے یوں ہی پوچھ لیا تھا۔

"پتا نہیں پھوپھو! دو' چار دن تک آئیں گی شاید۔" وہ دودھ کا گلاس اور پلیٹ ہاتھ میں پکڑے کچن کی چوکھٹ سے ٹیک لگائے یوں ہی مجھ سے ادھر ادھر کی باتیں کرتی رہی' تب ہی جاوید غالباً ہماری آواز سن کر ادھر آ گئے۔ ان کی نظریں حفصہ کے ہاتھ میں پکڑے گلاس پر تھیں۔

حفصہ انہیں سلام کر کے باہر نکل گئی۔

☼ ☼ ☼

فہد ان کے پاس بیٹھا ہوم ورک کر رہا تھا۔ احمد بھی ادھر ادھر پھدک رہا تھا۔ میں چٹائی پر بیٹھی سبزی بنا رہی تھی۔

"سنو! یہ احد بہت کمزور ہو رہا ہے' کیا بات ہے تم اسے دودھ نہیں دیتی ہو؟"

"کیا مطلب؟"

"بھئی مطلب یہ کہ جب ہم بچوں کے لیے دودھ منگواتے ہیں تو ادھر ادھر بانٹنے کے بجائے بچوں کو دیا کرو۔" میں نے بغور جاوید کے سوالیہ چہرے کو دیکھا اور پھر ان کی آنکھوں میں جھانکا' وہاں بھی صرف سوال تھے۔

اس لیے کہ اعتبار ختم ہو جائے تو سوال شروع ہو جاتے ہیں۔ اعتبار وہ ستون ہے' جس پر ازدواجی زندگی کی عمارت استوار ہوتی ہے۔ دوسروں کے بھرم قائم رکھنے کی کوشش میں' میں نے اپنے شریک سفر کو بے اعتبار کر دیا تھا۔

مجھے یوں لگا' میرا گھر ایک مکان میں بدل گیا ہے۔

☼

نمرہ احمد



محمل ابراہیم' آغا ابراہیم اور مسرت بیگم کی خوب صورت اور طرح دار بیٹی ہے۔ بچپن میں ہی آغا ابراہیم کے انتقال کے بعد تایا آغا کریم اور چچاؤں کے رحم و کرم پر ہے۔ مسرت سیدھی سادھی خاتون تھیں۔ اس لیے اپنی سسرال کو گھر اور کاروبار پر قبضہ کرنے سے روک نہیں پائیں۔ جس کا قلق محمل کو ہے۔ گھر والوں خصوصاً" تائی مہتاب کا رویہ ماں بیٹی کے ساتھ بے حد ناروا ہے۔ اپنے تعلیمی اخراجات و ضروریات کے لیے محمل ٹیوشن سینٹر میں پڑھاتی ہے۔

آغا ابراہیم کے اس محفل نما گھر میں آغا کریم اور مہتاب تائی' فواد' حسنان' وسیم' سدرہ اور مہرین کے ساتھ مقیم ہیں۔ آغا ابراہیم کے جڑواں بھائی آغا غفران اور فضہ چچی کے تین بچے حسن' ندا اور سامیہ ہیں۔ سب سے چھوٹے آغا اسد اور ناعمہ بالائی منزل پر رہائش پذیر ہیں۔ جن کے تین بچے آرزو' معیز اور معاذ ہیں جبکہ رضیہ پھپھو کی ایک صاحبزادی فائقہ بھی ہیں۔ خاندان بھر میں تائی مہتاب اور آغا کریم کے فرزند فواد کو خاص مقام حاصل ہے۔ آرزو' فائقہ اور ندا اس کے لیے خاص جذبات رکھتی ہیں۔ محمل کو تائی مہتاب کے خاندان کی اس دکھتی رگ کا بخوبی اندازہ ہے۔ وہ فواد کی توجہ حاصل کرنے کے لیے اسے نظر انداز کرتی ہے تو وہ اس پر چونک جاتا ہے۔ آرزو' سدرہ اور فائقہ کو اس کی خوب صورتی اور ذہانت سے حسد ہے۔

کالج جاتے ہوئے ہر روز اسے ایک پراسرار سیاہ فام لڑکی ملتی ہے۔ اس کے ہاتھ میں سیاہ جلد کی کتاب محمل کی توجہ کھینچتی ہے۔ وہ لڑکی محمل کو بتاتی ہے کہ اس کتاب میں ماضی' حال' مستقبل کا احوال ہے۔ اور اس میں حالات اپنے گرفت میں کرنے کا نسخہ ہے۔ محمل اسے سمجھ نہیں پاتی ہے۔ وہ لڑکی محمل سے کہتی ہے کہ ایک دن اسے اس کتاب کی ضرورت ضرور پڑے گی۔

محمل' آغا کریم کو بتاتی ہے کہ بہترین تعلیمی ریکارڈ پر اسے جلد ہی برٹش کونسل کی جانب سے لندن کی اسکالرشپ مل

جائے گی۔ وہ راستہ صاف ہو جانے کی اس نوید پر سکون کا سانس لیتے ہیں۔ ایروناٹیکل انجینئر فرقان کا رشتہ سدرہ کے بجائے محمل کے لیے دے دیا جاتا ہے تو سب کو سانپ سونگھ جاتا ہے۔ تائی مہتاب فوراً" انکار کردیتی ہیں۔ جس پر محمل اور مسرت کو بہت رنج ہوتا ہے۔ فواد اس سے ہمدردی جتاتا ہے اور اسے فیکٹری میں آنرشپ دینے اور جاب کرنے کے لیے آغا جان سے بات کرتا ہے۔ جس پر وہ انکار کردیتے ہیں۔ حالات سے تنگ آکر محمل اس پراسرار لڑکی سے سیاہ جلد والی کتاب لے آتی ہے۔ اس کتاب کو پڑھنے سے قبل ہی تائی مہتاب سب کے ساتھ اسے رنگے ہاتھوں پکڑتی ہیں۔ لیکن پتہ چلتا ہے کہ یہ تو قرآن مجید ہے۔ محمل سمیت سب رنگ رہ جاتے ہیں۔ تائی مہتاب اپنی بے عزتی پر بے حد تلملاتی ہیں۔ محمل غصہ میں آکر سیاہ فام لڑکی کو قرآن شریف واپس کر آتی ہے اور اسے سخت سست بھی سناتی ہے۔ اس ردِعمل پر وہ لڑکی بجھ سی جاتی ہے۔

آغا فواد سب سے چھپ کر محمل کو فیکٹری لے جانے لگتا ہے اور اسے منع کرتا ہے کہ اس کا ذکر کسی سے نہ کرے۔ وہ اسے بیش قیمت ملبوسات بھی دلواتا ہے تاکہ سدرہ کی منگنی پر وہ اپنی حیثیت کے مطابق نظر آئے۔ محمل اپنی سادگی میں اسے فواد کی محبت سمجھتی ہے۔ حسن، محمل کو فواد کے سائے سے بھی دور رہنے کی تنبیہ کرتا ہے تو محمل کو برا محسوس ہوتا ہے۔ میریٹ میں ڈنر کا جھانسہ دے کر فواد، محمل کو اپنے ساتھ جانے پر آمادہ کرتا ہے۔ راستے میں کسی ڈیل کے نہ ہونے پر نقصان کا ڈراما رچا کر محمل کو کلائنٹ کے پاس بھیجتا ہے۔ وہاں جا کر محمل کو آغا فواد کے اصل چہرے کا ادراک ہوتا ہے۔ فواد نے اے ایس پی کے سامنے محمل کو بطور چارہ استعمال کیا تھا اس صورت حال پر محمل چکرا کر رہ جاتی ہے۔ وہ اسے بتاتی ہے کہ آغا فواد اس کا بھائی ہے۔

انسپکٹر ہمایوں، محمل کی آغا فواد سے بات کرواتا ہے تو وہ اسے رات اسی کے ساتھ رہنے کو کہتا ہے۔ محمل اس دھوکہ دہی پر ششدر رہ جاتی ہے۔ اس صدمے سے وہ بے ہوش ہو جاتی ہے۔ اسے ایک کمرے میں قید کرلیا جاتا ہے۔ لیکن وہ وہاں بذریعہ چھت بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو جاتی ہے۔ اس کوٹھی کے برابر میں مدرسہ ہے۔ جہاں اس کی ملاقات فرشتے نامی لڑکی سے ہوتی ہے۔ جو وہاں دین کی تعلیم دیتی ہے۔ فرشتے جان لیتی ہے کہ محمل اس وقت مشکل میں ہے۔ انسپکٹر ہمایوں اس کا کزن ہے۔ ہمایوں کے وہاں پہنچنے پر محمل کو مشورہ دیتی ہے کہ وہ اپنے گھر انسپکٹر ہمایوں کے ساتھ جائے۔ کچھ سوچ کر محمل فرشتے کی بات مان لیتی ہے۔ گھر پہنچنے پر اس کے ساتھ روایتی سلوک ہوتا اور آغا کریم اور تمام چچا اسے گھر سے نکال دینے کے درپے ہوتے ہیں کہ انسپکٹر ہمایوں کی آمد سب کو چونکا دیتی ہے۔ محمل سب کو بتاتی ہے کہ کس طرح آغا فواد نے دھوکے سے اسے ڈیل کا حصہ بنایا۔ سوائے حسن اور مسرت (ماں) کے سب اسے جھٹلاتے ہیں۔ وہ آغا فواد کی سرگرمیوں کے خلاف پولیس میں رپورٹ کروا دیتی ہے۔ تائی جان اسے مارنے کو لپکتی ہیں تو سب انہیں روک دیتے ہیں۔ آغا فواد گرفتار ہو جاتا ہے۔ مصلحتاً محمل کو گھر میں رہنے کی اجازت مل جاتی ہے۔ مسرت سے محمل کی بات چیت بند ہے۔ وہ اس معاملے میں محمل کو بھی قصوروار سمجھتی ہیں۔ محمل فرشتے سے ملنے دوبارہ مدرسے جاتی ہے تو وہ اسے قرآن مجید کی تعلیم حاصل کرنے کا مشورہ دیتی ہے۔ وہ اس بات کو خاص اہمیت نہیں دیتی، لیکن مصروفیت کے لیے اس کا مشورہ مان لیتی ہے۔ دینی تعلیم اسے ذہنی و روحانی سکون بخشتی ہے۔ اس دوران انسپکٹر ہمایوں سے اس کی ملاقات ہوتی ہے تو وہ اسے رابطے کے لیے اپنا سیل نمبر دیتا ہے۔ وہ آغا فواد کے خلاف محمل کو وعدہ معاف گواہ بنانا چاہتا ہے۔ یہ بات جب گھر والوں کے علم میں آتی ہے تو وہ محمل کو بری طرح زدوکوب کرتے ہیں۔ وہ رو رو کر ان سب کو بددعا دیتی ہے۔ حسن گھر والوں کے اس سلوک پر ششدر رہے۔ مسرت، محمل کو آغا فواد کے خلاف وعدہ معاف گواہ بننے کا کہتی ہیں۔ محمل، انسپکٹر ہمایوں کو تمام صورت حال بتاتی ہے تو وہ اسے مصلحتاً جھوٹ بولنے کا مشورہ دیتا ہے۔ تایا کریم اسے جائیداد میں حصہ دینے کا جھانسہ دیتے ہیں۔ ساتھ ہی یہ شرط رکھتے ہیں کہ وہ انسپکٹر ہمایوں داؤد کے خلاف کورٹ میں بیان دے تو اسے اس کا حصہ مل جائے گا، وہ ان کا ساتھ دینے کی حامی بھر لیتی ہے۔

(اب آگے پڑھیے)






## چھٹی اور آخری قسط

"فرشتے! میرے اختیار میں نہ کل کچھ تھا، نہ آج ہے۔ ہمایوں نے فیصلہ سنانا تھا، سنا دیا۔ اگر وہ میرے ساتھ نہیں رہنا چاہتا تو کیا میں اسے مجبور کروں؟ نہیں۔" اس نے سختی سے نفی میں سر ہلایا۔ "اگر وہ علیحدگی ہی چاہتا ہے تو ٹھیک ہے۔ میں مصالحت کی آخری کوشش ضرور کروں گی، مگر اس سے بھیک نہیں مانگوں گی۔"

"پھر.... پھر کیا کرو گی؟ کدھر جاؤ گی؟"

"فرشتے! میں ہمایوں کی محتاج نہیں ہوں۔ اللہ کی دنیا بہت بڑی ہے۔ میں اپنے بیٹے کو لے کر کہیں بھی چلی جاؤں گی۔"

"تم اس کے بغیر رہ لو گی؟"

"کیا وہ میرے بغیر نہیں رہ رہا؟" وہ پھیکا سا مسکرائی۔

"مگر کیا تم خوش رہو گی؟"

"اگر اللہ نے میرے مقدر میں خوشیاں لکھی ہیں تو وہ مجھے مل ہی جائیں گی، بھلے ہمایوں میرے ساتھ ہو یا نہ ہو۔"

فرشتے تاسف سے اسے دیکھتی رہی۔

"آئی ایم ویری سوری محمل! اگر تم کہو تو میں اسے اس کا فیصلہ بدلنے کو...."

"نہیں۔" اس نے تیزی سے اس کی بات کاٹی۔ "آپ اس معاملے میں نہیں بولیں گی۔"

"مگر ایک دفعہ مصالحت کی ایک کوشش تو۔"

"پلیز فرشتے! مجھے بھکاری مت بنائیں!" اس نے کچھ ایسی بے بسی سے کہا تھا کہ فرشتے لب کاٹتی رہ گئی۔

"مگر.... وہ ایسا کیوں کر رہا ہے؟ کیا اس نے تمہیں وجہ بتائی ہے؟"

"کیا میں نہیں جانتی؟ ہونہہ!" اس نے تلخی سے سر جھٹکا۔ "وہ ایک معذور عورت کے ساتھ کب تک رہتے، کب تک میری خدمت کرتے، وہ میری بیماری سے اکتا گیا ہے، میں جانتی ہوں۔"

"کیا یہی واحد وجہ ہے؟"

"اس کے علاوہ اور کیا ہو سکتی ہے؟"

"واللہ اعلم خیر، جو بھی کرنا سوچ سمجھ کر کرنا، اگر تم نے فیصلہ کر ہی لیا ہے تو اس پہ اپنے دل کو بھی راضی کر لینا۔ لَو یو سسٹر!" اس نے اپنے ہاتھ محمل کے ہاتھوں سے ہٹائے اور ہولے سے اس کا گال تھپتھپاتی کھڑی ہو گئی۔

"بس یہ یاد رکھنا کہ میں تم سے بہت پیار کرتی ہوں اور جب تک تم ٹھیک نہیں ہو جاتیں، میں تمہیں چھوڑ کر کہیں نہیں جاؤں گی۔ او کے۔"

محمل نے نم آنکھوں سے مسکراتے ہوئے اثبات میں سر ہلا دیا۔

☼ ☼ ☼

جب سے ہمایوں نے علیحدگی کی بات کی تھی، وہ لاکھ فرشتے کے سامنے خود کو صابر شاکر ظاہر کرتی، اندر سے وہ مسلسل ٹوٹ پھوٹ کا شکار تھی۔ اس کی یادداشت میں ہمایوں کے ساتھ بیتا ایک ہی سال تھا۔ باقی کے ماہ و سال ذہن کے پردے پہ اترے بغیر ہی سرک گئے تھے۔

اور وہ ایک سال جو اس نے اس گھر میں محبتوں اور چاہتوں کے بیچ گزارا تھا.... جب وہ دونوں گھنٹوں باتیں کرتے تھے۔ وہ کینڈل لائٹ ڈنرز، وہ لانگ ڈرائیوز، وہ روز ہمایوں کے لیے تیار ہونا، وہ ٹیرس پہ جا کر رات کو باتیں کرنا، وہ ایک ساتھ کی گئی شاپنگز.... ہر شے اس کی یادداشت پر سے کسی فلم کی طرح گزرتی تھی اور ہر یاد اس کے دل پہ مزید آنسو گراتی جاتی تھی۔

اور اگر تیمور بھی اس کے ساتھ نہ رہا، تب وہ کیا کرے گی؟ کدھر جائے گی؟ اگر ہمایوں نے اسے گھر سے نکال دیا، تو وہ کہاں رہے گی؟ کیا اپنے چچاؤں کے

مریم فردوس

# یادیں ہماری

رمضان کے چاند نے سوگوار ماحول کی پراسراریت کچھ کم کی تھی یا مجھے ہی لگی تھی! پچھلے کافی دنوں سے میں محسوس تو کر رہی تھی کچھ عجیب سا ہے یا ہونے کو ہے، مگر میں اپنے احساسات کو کوئی نام نہ دے پاتی تو وہم سمجھ کے سر جھٹک دیتی، مگر بہت کچھ تھا جو کسی انہونی کی طرف اشارہ کر رہا تھا۔

رمضان کے آنے سے پہلے اسے خوش آمدید کہنے والی صفائیاں ستھرائیاں۔

روزہ کشائیوں۔ ختم تراویح۔ افطاری کی دعوتوں میں پہننے کے لیے آدھا آدھا درجن کپڑوں کی سلائیاں۔

افطاریاں بھجوانے میں سبقت لے جانے کے لیے اضافی راشن کی لسٹوں کی تیاریاں۔

اس دفعہ ایسا کچھ نہیں تھا۔

میری دونوں چھوٹی نندیں اپنی ساری شوخیاں بھلائے خاموشی سے اپنی زندگی کے خوش رنگ دن پھیکے انداز میں گزارنے لگی تھیں اور میری ساس چپ کی چادر اوڑھے بس ہاتھ میں پکڑی تسبیح کے دانے پر دانے گرائے جاتیں اور میں سارے گھر میں بولائی بولائی پھرتی۔

"امی! یہ چادر آپ کی مسہری پر اب اچھی نہیں لگتی۔ میں نئی لا دوں؟"

وہ ایک نظر مجھ پر ڈالتیں پھر ہاتھ میں پکڑی اپنی تسبیح کو دیکھتیں اور میں ان کی خاموشی سے کوئی نتیجہ نہ اخذ کر پاتی۔ رضامندی۔ یا....؟

"ثوبیہ! کیا عید کی شاپنگ اس دفعہ چاند رات کو کرنا ہے۔" میں نندوں کو اکساتی وہ ادھر ادھر ہو جاتیں۔

"سب مجھ سے اتنا کٹ کیوں رہے ہیں؟" میں سوچتی رہتی۔ سوچتی رہتی.... پھر وہم سمجھ کر کاموں میں مگن ہو جاتی۔

"توصیف سے میری بات ہر دوسرے دن ہو جاتی تھی، مگر پچھلے ہفتے سے کوئی پابندی سے نہ ہو پائی تھی۔ ان کا فون تو ایک آدھ بار ہی آیا تھا۔ میں فون کرتی تو وہ ہوں ہاں میں جواب دے کر جلدی سے بند کر دیتے۔

اتنی جلد بازی تو اس گھر کے مکینوں میں مجھے ان دو سالوں میں نظر نہیں آئی تھی۔ میں حیران ہی ہوتی۔

پھر میری امی کی طبیعت کچھ ٹھیک نہیں تھی تو میں تین چار دن کے لیے وہاں چلی گئی۔ ان دنوں میں تو توصیف سے بالکل بات نہ ہو پائی۔ سسرال آ کر سب سے پہلے میں نے اپنی ساس سے توصیف کے متعلق ہی پوچھا تھا۔

"ہاں! ابھی کل بات ہوئی ہے میری۔ سب ٹھیک ہے۔ تم سے دو چار روز میں بات کر لے گا۔"

وہ بات کرتے کرتے مجھے گلے لگا لیتیں۔ اور یہ پچھلے کچھ دنوں سے ہی ہو رہا تھا۔ محبت تو وہ مجھ سے کرتی تھیں، مگر آج کل مجھے لگتا تھا ان کی محبت بڑھ رہی ہے۔ کیوں؟ اس کا جواب میرے پاس نہیں تھا۔

اپنی شادی کے ان دو سالوں میں میں نے اپنے شوہر کے ملک سے باہر ہوتے ہوئے بھی اپنے سسرال میں بہت حسین یادوں کے ساتھ زندگی گزاری تھی۔ اور ابھی دو سال مزید توصیف کے بغیر گزارنے تھے۔ توصیف چار سال کے کانٹریکٹ پر ابوظہبی گئے ہوئے تھے۔

اکلوتی ہونے کی وجہ سے میں نے کبھی اپنے گھر میں بہن بھائیوں کا شور شرابا، ہلا گلا نہیں دیکھا تھا۔ توصیف اپنے والدین کے اکلوتے بیٹے تھے۔ بہنیں بھی تھیں۔

اور اندھا کیا چاہے دو آنکھیں۔ مجھے کیا چاہیے تھا دو بہنیں۔

جب بھی یہ مثال میرے ذہن میں آتی ہے، مجھے خود ہنسی آ جاتی ہے، مگر پھر بھی میں اسے ہی بیان کرتی ہوں۔

میری نندیں واقعی میری بہنیں تھیں۔ میں نے بڑے پن کا مظاہرہ کیا تھا۔ انہوں نے بھی بھرپور عزت دی۔ اس دو طرفہ محبت نے ماحول خوشگوار کر رکھا تھا۔ وہ کالج کی ہر ہر بات مجھ سے ساتھ شیئر کرتی تھیں۔ میری ساس بھی کوئی سخت گیر روایتی ساس نہیں تھیں۔ وہ مجھ میں اور ثوبیہ، نادیہ میں کوئی فرق نہ کرتی تھیں۔

اور ابا میاں، میرے سسر وہ تو تھے ہی بہت شاندار انسان۔ وہ واقعی شاندار تھے۔ ظاہری اور باطنی دونوں اطوار میں۔

وہ ہم تینوں کے جیسے دوست تھے۔ مگر آج کل وہ بھی بہت کم گو ہو گئے تھے۔ اپنے سسرال کا اتنا خوبصورت ماحول شوہر کے نہ ہوتے ہوئے بھی مجھے کھینچتا تھا۔

میں بہت کم میکے جاتی تھی۔

✲ ✲ ✲

آج رمضان کا چاند دیکھ کر میں نے کیا دعا کی؟ میرے لبوں پر کوئی دعا ہی نہیں آئی بس ایک نام آیا تھا۔

"توصیف۔" اس سے زیادہ میں کچھ سوچ ہی نہیں سکی۔

توصیف مجھے بے تحاشا یاد آ رہے تھے، حالانکہ مجھے پتا تھا، وہ عید پر ہی آئیں گے یعنی ایک مہینہ، مطلب تیس دن اور!

انتظار ہمیشہ ہی کتنا کٹھن ہوتا ہے۔

چاند دیکھ کر میں نے اپنے برابر میں دیکھا۔ ثوبیہ، نادیہ وہاں نہیں تھیں۔ چھت پر میں اکیلی ہی تھی۔ وہ نیچے جا چکی تھیں۔ اپنی اتنی بے خبری پر میں خود ہی ہنستی نیچے اتر آئی۔

امی نادیہ سے سحری کے سالن کے لیے گوشت دھونے کو کہہ رہی تھیں۔ ابا میاں کھجلہ پھینی یاد کر رہے تھے اور ثوبیہ، وہ تراویح کے لیے ہلکان ہو رہی تھی۔ اتنی لمبی لمبی نمازوں سے وہ ہمیشہ ہی کتراتی تھی۔

ساری آوازیں ایک ساتھ مل کر بہت خوش گوار منظر پیش کر رہی تھیں۔ یعنی وہی رونقیں، وہی خوشیاں مگر پھر خاموشی۔ ایک جامد چپ۔

سوگواریت کے ساتھ پراسراریت بڑھتی ہی گئی۔

سحری میں امی نے مجھے بتایا کہ "رات توصیف کا فون آیا تھا۔ میں نے کہا تمہیں اٹھا دیتی ہوں۔ مگر اس نے منع کر دیا کہ نیند خراب مت کریں۔ میں بعد میں بات کر لوں گا۔"

میرے دل پر سناٹا سا چھا گیا۔ ہر چیز سے دل بیزار ہو گیا۔ کتنے دن ہو گئے مجھ سے بات کیے ہوئے۔ میں فون کرتی ہوں تو ملتا ہی نہیں اور خود فون کرتے ہیں تو مجھ سے بات نہیں کرتے۔ میں بری طرح الجھ گئی۔

میں یہی سوچتی رہی کہ سب کا رویہ اتنا عجیب سا ہے، توصیف کا بھی۔

"کہیں توصیف نے وہاں شادی....." اس خیال نے میری روح کھینچ لی۔ میں بے جان جسم کے ساتھ بیڈ پر گر گئی۔

افطاری سے کچھ دیر پہلے ہی کمرے سے باہر آئی۔ سب نے اپنی الجھنوں میں میرے رویے پر غور ہی نہیں کیا۔ ابا میاں نے مجھے ایک ڈبہ پکڑایا۔ بند ڈبہ۔

"توصیف کا کوئی دوست دے گیا ہے۔ اس نے



تمہارے لیے بھجوایا ہے اپنے دوست کے ہاتھ۔"

میں نے لے کر ایک کونے میں رکھ دیا۔ روزہ کھول کے کچھ حواس بحال ہوئے تو ڈبہ کھولا۔

آسمانی کلر کا بہت خوبصورت جارجٹ کا سوٹ۔ سفید نگوں نے اس میں جان سی ڈال دی تھی۔ بہت دیر تک میں اسے لیے بیٹھی رہی مگر توصیف کی دوسری شادی کا خیال میرا پیچھا نہ چھوڑ رہا تھا۔

میرا عبادت میں بھی دل نہیں لگ رہا تھا۔ میں نے توصیف کو فون ملایا۔ انہوں نے اٹھایا ہی نہیں۔ میں خود کو گھسیٹتی باہر آئی اور امی کے کمرے میں جھانکا۔ انہوں نے ذرا کی ذرا نظر اٹھائی، پھر تلاوت میں مشغول ہو گئیں۔ وہ سمجھیں میں ایسے ہی آئی ہوں۔ میں پریشان چہرہ لیے ان کے پاس ٹک گئی۔ وہ چونکیں پھر قرآن پاک میں نشانی لگا کر اسے بند کیا اور سوالیہ نظروں سے مجھے دیکھا۔

وہ زبان کا استعمال کم کرتی تھیں اسی لیے اس کے شر سے خود بھی محفوظ تھیں اور دوسرے بھی۔

"امی! وہ اتنے دن ہو گئے توصیف سے بات نہیں ہوئی۔ میرا دل پریشان ہو رہا ہے۔" میں اٹک اٹک کر ان سے کہتی گئی۔ میری آنکھوں میں آنسو بھی آ گئے تھے۔ انہوں نے مجھے گلے لگایا۔ مجھے اپنے کاندھے پر نمی سی محسوس ہوئی تو میرے رونے میں بھی شدت آ گئی۔

انہوں نے مجھے خود سے الگ کیا اور اپنے سفید براق دوپٹے میں اپنے آنسو جذب کیے۔ میں نے بھی چہرہ اپنے ہاتھوں سے رگڑ ڈالا۔

"تھوڑے دن ہیں، پھر وہ آ ہی جائے گا، پریشان کیوں ہوتی ہو۔" انہوں نے مسکرا کر مجھے مضبوط لہجے میں بتایا۔ میں کچھ مطمئن ہوئی، مگر ان کا رونا سمجھ میں نہ آ سکا۔ میں بوجھل سی اپنے کمرے میں آ گئی۔

میں اس پوری رات بے چین رہی۔ نیند میرا چین مجھے نہ لوٹا سکی۔

اس دن کے بعد سے میں کسی کی "چپ" کیا نوٹ کرتی، خود ہی چپ ہو گئی۔ جو ہو گا دیکھا جائے گا۔

بے شک ان بیس دنوں میں توصیف سے میری کوئی بات نہ ہوئی تھی۔ ان کا فون آتا تو تھا مگر ہمیشہ اس وقت جب میں سو رہی ہوتی.... اس عرصے میں ان کی طرف سے مجھے تین بار تحفے موصول ہوئے۔ بیس دن میں تین تحفے بھی حیرت کی بات تھی۔ پہلے کبھی ایسا نہیں ہوا تھا۔ ابا میاں مجھے ڈبہ پکڑاتے ہوئے یہی کہتے کہ توصیف نے کسی دوست کے ہاتھ بھیجا ہے۔ ان تحفوں سے نہ میرا دل بہلتا، نہ میں مطمئن ہوتی۔

دو دن تھے ابھی متوقع چاند رات میں، جب افطاری کے بعد امی نے مجھے بتایا۔ بیٹا! شاید توصیف اس عید پر نہ آ سکے۔" ان کا ندامت بھرا انداز مجھے بالکل اچھا نہ لگا۔

"ان کو کس بات کی ندامت؟ وہ تو توصیف کو ہونا چاہیے۔ اس بات کی اطلاع بھی مجھے بھجوائی گئی تھی، یعنی میں اس قابل بھی نہیں کہ مجھ سے بات ہی کر لی جاتی۔" بہت برے دل کے ساتھ میں برتن دھو رہی تھی۔

"جس عید کے دن کا اتنا انتظار کیا، وہ ہی ایسا روکھا پھیکا ہو گا۔" میرے اندر خالی پن اترنے لگا۔ میں نے انہیں فون کرنے کے لیے نمبر ملایا، پھر لائن کاٹ دی۔

"جب انہوں نے مجھے اس قابل نہیں سمجھا تو پھر میں کیوں بار بار ان کے لیے فکر مند ہوتی رہوں۔"

وہ دو دن اسی طرح کال ملاتے اور پھر لائن کاٹتے توصیف کے فون کے انتظار میں گزر گئے۔



آج متوقع چاند رات تھی۔

یعنی چاند رات کا دن تھا آج!

سوگوار ماحول پر اسرار ہونے کو تھا میں بے دلی سے کام نبٹاتی رہی۔ دل میں یہ بھی خدشہ تھا کہ اب توصیف آئے تو یقیناً ان کی دوسری بیوی بھی ساتھ ہی ہو گی۔ عید کا چاند نظر آیا تو میں بے زار سی چھت پر آ گئی۔ چاند دیکھ کر میں کوئی دعا ہی نہ کر سکی۔ بس ایک کسک سی محسوس ہوئی۔

"میری عید تو تب ہوتی جب توصیف آتے۔"

میں نے اپنی اڑتی لٹوں کو کانوں کے پیچھے کر کے نماز کے انداز میں دوپٹہ باندھ لیا.... کہ مجھے خاموشی میں ابھرتی آوازوں بلکہ سوگواریت میں پھیلتی خوشیوں نے متوجہ کر لیا تھا۔ میں ابھی چند قدم ہی سیڑھیاں اتری تھی کہ نادیہ کی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی۔ میرے قدم من من بھر کے ہو گئے۔

"کیا سرپرائز دیا ہے آپ نے بھائی ہم کو...."

ثوبیہ کی آواز اور پھر... توصیف کی آواز.... وہ آواز میرا نام لے رہی تھی۔

"میرا الوژن میری خواہش۔" میں نے سر جھٹکا۔ مگر دیکھا تو سچ مچ سامنے توصیف کھڑے تھے۔

میں خوشی سے سکتے میں آ گئی۔ وہ ہی میرا ہاتھ تھام کر مجھے نیچے لائے۔

سوگواریت کی پر اسراریت اب ڈھول بن گئی تھی، مگر یہ میرا وہم تھا۔ اسرار تو کھلنے کو بے تاب تھا۔

"توصیف، آپ نے مجھ سے ایک مہینے تک کوئی رابطہ نہیں رکھا۔ میں سمجھی، آپ نے کہیں وہاں شادی تو نہیں کر لی۔" میں ان کو اپنے خدشات بتانے لگی۔

"سمجھو! بس ہوتے ہوتے رہ گئی۔" وہ اداسی سے بولے۔

ان کی بات نے مجھے گنگ کر دیا۔

"ارے چھوڑو۔ سب مذاق ہے۔ بس اب تمہارا توصیف ہمیشہ تمہارے پاس...."

میں پھر ٹھٹک گئی۔ "ہمیشہ۔"

"میں نے کانٹریکٹ ختم کر دیا۔ کچھ سیلری ہی چھوڑنا پڑی نا۔ کوئی بات نہیں۔"

"مگر کیوں؟" خوشی کے ساتھ بے یقینی تھی۔

وہ چند ثانیے مجھے گھورتے رہے، پھر بولے۔

"تمہارے لیے۔" مگر ان کے انداز نے ان کے الفاظ کا ساتھ نہ دیا۔

مگر پھر عید کی خوشیوں میں وہ سب باتیں دب گئیں۔

پھر کتنی عیدوں، کتنے رمضانوں کے چاند ہم نے ساتھ دیکھے۔ توصیف نے یہیں ایک کمپنی میں ملازمت کر لی تھی۔ گزارا آسانی سے نہیں تو مشکل سے بھی نہیں ہوتا تھا۔ بس بیچ بیچ تھا مگر ان دنوں کی اسرار بھری خاموشی میرے دماغ میں اٹک گئی تھی۔

اور آج اس سال پھر رمضان کا چاند میں نے توصیف کے ساتھ ہی دیکھا ہے۔ بہت خوشیوں کے سنگ۔ توصیف کسی کام سے باہر گئے ہیں۔

ماریہ، میری بہو کچن میں اٹھا پٹخ کر رہی ہے۔ میں جانتی ہوں۔ شوہر ملک سے باہر ہو تو خوشیاں بھی سرد سی ہوتی ہیں۔ وہ دو بچوں کی ماں بن چکی ہے، مگر ازدواجی زندگی کے یہ اوائل دن اگر یادگار نہ ہوں تو بڑی خلش رہتی ہے، اسی لیے میں اس کی سہیلی کی طرح رہتی ہوں۔ اس کے غم کو ہلکا کرتی ہوئی۔

اس کی اٹھا پٹخ کو نظر انداز کر کے میں نے توصیف کا بریف کیس کھولا۔

کتنے سال مٹی کی گرد اس پر اپنی چادر بچھاتی رہی اور یہ اوپر دو چھتی پر پڑا ان چادروں میں لپٹا گیا۔

کل ہی مجھ سے ماریہ نے فرمائش کی تھی کہ میں اسے اپنی شادی کی بلیک اینڈ وائٹ تصویریں دکھاؤں۔ یہ تمام چیزیں اسی بریف کیس میں جمع رہتی تھیں۔ میں نے بریف کیس کھولا۔ صبح ماریہ نے خود اسٹول پر چڑھ کر اوپر سے اتارا تھا۔ سارا دن پھر موقع نہ مل سکا۔

"چلو ماریہ کا موڈ کچھ تو ٹھیک ہو گا۔"

میں نے ساری تصویریں نکالیں۔ پھر اور کچھ چیزیں.... پرانی یادیں.... تحریریں سب دیکھتی چلی گئی۔ ایک لفافہ تھا جو میں پہلی بار دیکھ رہی تھی۔

"یہ کیا ہے۔" اپنی یادداشت پر زور دیتے میں نے اس میں سے کاغذ نکالے.... اور پھر میرے سر پر آسمان آ گرا۔

توصیف آ گئے۔ میرے ہاتھ میں وہ کاغذات دیکھ کر مسکرائے۔

"میں نہیں چاہتا تھا، تمہیں اس سب کا پتا چلے، مگر خیر اب کوئی فرق نہیں پڑتا۔"

"تو وہ تحفے پر تحفے۔ ابامیاں اپنی طرف سے دیتے رہے۔۔۔ اور امی کو فون پر فون۔۔۔ سب جھوٹ تھا۔"

وہ میری سوچیں پڑھ گئے۔ "ہاں یار! بس وہاں اتنا سب کچھ ہو گیا، مگر تمہیں بتانے سے میں نے سب کو منع کیا تھا۔ ابھی نئی نئی شادی ہوئی تھی، پھر ایسی کوئی ذہنی قربت بھی نہیں تھی۔ انسان بدگمان ہو سکتا ہے۔" میں حق دق انہیں دیکھ رہی تھی۔

"غبن کا الزام لگانے والا کوئی اور نہیں، میرا اپنا دوست ہی تھا۔ دس دن میں۔" وہ رکے "میں اریسٹ بھی رہا۔ وہاں کے قانون کا تو تمہیں پتا ہے۔ پھر وکیلوں کے چکر میں سارا پیسہ بھی گیا، مگر شکر ہے بدنامی نہیں ہوئی۔ عزت سے لوٹا ہوں۔"

"آپ کبھی تو بتاتے۔"

"پھر تم کیا کرتیں؟"

"اور اگر اللہ نہ کرے آپ پر جھوٹا الزام ثابت ہو جاتا تو۔" میں نے بے ساختہ اپنے منہ پر ہاتھ رکھا۔

"وہاں جھوٹ کو سچ ثابت کرنا ذرا مشکل ہے۔ اور اگر ہو جاتا تو پتا ہے کیا ہوتا؟" وہ ڈرامائی انداز میں بولے۔

"سب تمہیں یہ بتاتے کہ میں نے شادی کر لی ہے۔" ان کا قہقہہ کمرے میں گونجا۔ میں مسکرائی۔

میری نظر دروازے پر پڑی۔ ماریہ ایک سالہ انس کو گود میں لیے کچھ کہنے آئی تھی۔ ہمیں اس طرح ہنستے دیکھ کر جھینپ گئی۔

"آؤ ماریہ! دیکھو یہ تصویریں۔"

اس نے میرے ہاتھ سے تصویریں لیں۔ وہ اشتیاق سے ان "بلیک اینڈ وہائٹ" تصویروں میں اپنی مسکراہٹوں کے رنگ بھرنے لگی۔ توصیف ان تصویروں پر لطیف تبصرے کرنے لگے۔

میں نے وہ کاغذات۔۔۔ مقدمے کے کاغذات تہہ کر کے واپس بریف کیس میں رکھے۔

"تو یہ اسرار آج کھلنا تھا۔"

"اور امی اور ابامیاں۔" مجھے وہ ٹوٹ کر یاد آئے۔ "اپنے غم میں ڈوبے وہ مجھے ہی سنبھالتے رہے۔" میں ماریہ پر نظریں جمائے سوچ گئی۔

"آج میں بھی تو امی کی جگہ پر ہوں اور ماریہ میری جگہ پر۔"

وہ میری نظروں کے ارتکاز پر چونکی، پھر تصویریں ہاتھ سے نیچے رکھیں۔ اسے کام یاد آ گئے۔ شاید سب بہوؤں کو ساسوں کی گھوریوں سے کام یاد آتے ہوں گے۔ مجھے اس کا تجربہ نہیں۔

"میں۔۔۔ وہ سالن ہی دیکھنے جا رہی تھی۔" وہ وضاحت دیتی انس کو توصیف کی گود میں دے کر اٹھ گئی۔

"میں کچن میں ہی جا رہی ہوں۔ تم بیٹھو! میں دیکھ لوں گی۔" میرے نرمی سے کہنے پر وہ دوبارہ بیٹھ گئی۔

"میری ساس اور میرے سسر جو وہ میرے لیے کر سکتے تھے وہ انہوں نے کیا۔ اب جو مجھ سے ہو سکا، میں ماریہ کے لیے کروں گی۔ احسان کا بدلہ ہمیشہ محسن ہی کو تو نہیں دیا جاتا۔ کسی کے ساتھ بھی اچھا کر کے وہ احسان لوٹایا جا سکتا ہے۔"

کمرے سے باہر آنے سے پہلے میں نے بریف کیس میں سے مقدمے کے کاغذات نکال کر الماری میں رکھے۔ اس سے مجھے یاد دہانی ہوتی رہے گی۔ کبھی کسی نے مجھ پر جذباتی احسانات کیے ہیں۔ مجھے جذباتی سہارے دیے ہیں۔ خود پریشان رہ کر مجھے پریشانیوں سے بچایا ہے۔

یہی سوچتی میں کمرے سے باہر آ گئی۔

ماریہ اپنے سسر کے ساتھ تصویروں پر تبصرے کرنے میں مگن تھی۔

بہوؤں کو اچھا رکھنے کے لیے سسرالی ماحول کو اچھا رکھنا پڑتا ہے۔

میرے چہرے پر اطمینان کے سائے کھل کر لہرائے تھے۔

اسرار تو کھل گیا تھا۔ کئی احسانوں کے آشکار ہونے کے ساتھ!

☆

نگہت عبداللہ

# میرے خواب لوٹا دو



میری عزیز بہنو۔۔ السلام علیکم

تقریباً چار سال بعد آپ کی خدمت میں حاضر ہو رہی ہوں۔ چار سال ایک طویل عرصہ ہے اور کسی بھی مصنفہ کے لیے اتنا عرصہ اپنے قارئین سے دور رہنا کس قدر مشکل ہے۔ ایسا بھی نہیں کہ اس دوران میں نے لکھا ہی نہیں۔ میں اس ناول کی کئی قسطیں لکھ چکی ہوں۔

پھر اس غیر حاضری کی وجہ؟

میں صرف اور صرف خواتین ڈائجسٹ میں لکھنا چاہتی ہوں۔ خواتین ڈائجسٹ نے مجھے پہچان دی، شہرت دی اور مجھے لاکھوں ذہنوں تک پہنچایا۔ یہی وجہ ہے کہ کہیں اور لکھ کر تسلی نہیں اور تشنگی رہتی۔ خواتین ڈائجسٹ سے میرا گہرا قلمی اور قلبی رشتہ اٹوٹ ہے۔ ہر ماہ اس ڈائجسٹ کے صفحات الٹتے ہوئے میں خود بھی نگہت عبداللہ کو تلاش کرتی تھی۔ مجھے یہ کہنے میں عار نہیں کہ ادارہ خواتین ڈائجسٹ نے مجھے اور ہر اس مصنفہ کو جس نے آج کوئی بڑا نام اور مقام پایا ہے لمحہ بہ لمحہ راہنمائی کی۔ کرداروں پر کہانی پر اس قدر محنت کروائی اور کی کہ ہر تحریر چھپنے کے بعد مصنف نے دلی سکون محسوس کیا۔

آج پھر سے ایک نئے ناول کے ساتھ آپ کے سامنے موجود ہوں اور امید کرتی ہوں کہ میرے گذشتہ ناولوں کی طرح یہ ناول بھی آپ کے دل کو چھو لے گا۔ آپ کی آرا ہمیشہ میرے لیے مقدم رہی ہیں۔ اسی طرح ناول کے ہر موڑ پر مجھے ادارۂ خواتین ڈائجسٹ اور انشل کی راہنمائی کی ضرورت رہی ہے۔ امید کرتی ہوں کہ مجھے آپ بہنوں، ادارے اور انشل کا تعاون حاصل رہے گا۔

نگہت عبداللہ

شام کے سائے گہرے ہو رہے تھے جب توصیف احمد کی گاڑی گیٹ سے اندر داخل ہو کر رک گئی۔ پھر پہلے انہوں نے خود کو ضبط کے کڑے پہروں میں مقید کیا' اس کے بعد گاڑی سے اتر کر اندر آئے تو انہیں دیکھتے ہی یاسمین نے پیشانی پر بل ڈال کر طنزیہ انداز میں کہا تھا۔

"آ گئے آپ......" یاسمین کا لہجہ سوالیہ نہیں تھا' جب ہی وہ نظرانداز کر گئے اور ادھر ادھر دیکھ کر پوچھنے لگے۔

"بچے کہاں ہیں؟"

"آپ تشریف رکھیے توصیف احمد! بچے بھی آجائیں گے۔" یاسمین کا انداز ہنوز تھا۔

"ویسے بچے اب کافی بڑے ہو گئے ہیں۔ اریبہ میڈیکل کے دوسرے سال میں' سارہ تھرڈ ایئر میں اور حماد کا میٹرک کا رزلٹ آج کل میں آنے والا ہے۔"

"مجھے معلوم ہے۔" توصیف احمد آرام سے صوفے پر بیٹھ گئے۔

"اچھا......!" یاسمین اچھا کو لمبا کھینچ کر بولیں۔ "آپ کے بچے تو سنا ہے ابھی پرائمری کلاسوں میں ہیں۔"

"یاسمین!" توصیف احمد غالباً "تنبیہہ کرنا چاہتے تھے کہ سارہ کو آتے دیکھ کر ہونٹ بھینچ گئے۔

"السلام علیکم ڈیڈی!" سارہ نے قریب آتے ہوئے سلام کیا' پھر ان کے پاس بیٹھ گئی۔

"وعلیکم السلام کیسا ہے میرا بیٹا؟" توصیف احمد نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر اپنے ساتھ لگا لیا۔

"میں بالکل ٹھیک ہوں ڈیڈی۔ آپ کب آئے؟"

"بس ابھی۔ اریبہ اور حماد کہاں ہیں؟" توصیف احمد سارہ سے بات کرتے ہوئے یاسمین کو یکسر نظرانداز کر گئے تھے۔

"اریبہ اپنے کمرے میں اور حماد کرکٹ کھیلنے گیا ہے۔ آپ چائے پئیں گے یا کھانا لگاؤں؟" سارہ نے جواب کے ساتھ پوچھا تو توصیف احمد سے پہلے یاسمین بول پڑیں۔

"کھانے کا پوچھ کر اپنے باپ کو شرمندہ مت کیا کرو' بیٹا تو ہے ان کے چھوٹے بچے ان کے بغیر کھانا نہیں کھاتے۔ کیوں توصیف احمد! میں ٹھیک کہہ رہی ہوں ناں۔"

توصیف احمد سارہ سے نظریں چرا کر اٹھ کھڑے ہوئے۔

"اچھا بیٹا! میں چلتا ہوں۔"

"اتنی جلدی' اریبہ سے نہیں ملیں گے۔ میں بلاتی ہوں اسے۔" سارہ ان کا ہاتھ پکڑ کر اٹھی اور جانے لگی تو وہ بھی اس کے ساتھ چلے آئے۔

اریبہ بیڈ پر نیم دراز ٹانگ پر ٹانگ رکھے' بہت دھیمی آواز میں کچھ گنگنا رہی تھی۔ سارہ کے ساتھ توصیف احمد اندر آئے تو اس نے اٹھنے میں بہت سستی دکھائی جس پر سارہ دل ہی دل میں اسے برا بھلا کہنے لگی۔

"کیا بات ہے بیٹا! آپ کی طبیعت تو ٹھیک ہے؟" توصیف احمد کے نرم لہجے میں ہلکی سی تشویش تھی۔

"یہ بالکل ٹھیک ہے ڈیڈی! آپ بیٹھیں' میں آپ کے لیے اچھی سی چائے لاتی ہوں۔" سارہ نے زبردستی توصیف احمد کو بٹھایا' پھر اریبہ کو گھورتی ہوئی چلی گئی۔

"چمچی۔" اریبہ نے سر جھٹکا' پھر توصیف احمد کے سامنے آکر براہ راست ان سے پوچھنے لگی۔ "یہ سارہ آپ کی اتنی چمچہ گیری کیوں کرتی ہے ڈیڈی؟"

"جسے آپ چمچہ گیری کہہ رہی ہو' وہ اس کی محبت ہے۔" توصیف احمد مسکرائے۔

"آپ کے خیال میں صرف وہی آپ سے محبت کرتی ہے؟" اریبہ کے لہجے میں ناگواری سمٹ آئی۔

"نہیں' میرے سب بچے مجھ سے محبت کرتے ہیں۔ البتہ اظہار کا سلیقہ صرف سارہ میں ہے۔ وہ سب کو اپنا بنانا



جانتی ہے۔" توصیف احمد نے دھیرج سے کہا تو وہ فوراً بولی تھی۔

"حالانکہ اس کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔ بلکہ نقصان ہی نقصان ہے۔"

"یہ آپ کیسے کہہ سکتی ہو؟" توصیف احمد اس کی بات پر چونکے تھے۔

"اس لیے کہ اپنوں ہی سے دکھ ملتے ہیں اور نقصان بھی اپنے ہی پہنچاتے ہیں۔" وہ کچھ جتا نہیں رہی تھی۔ اس کا لہجہ صاف گو تھا۔

"میں آپ سے اختلاف نہیں کروں گا لیکن بیٹا......!" سارہ کے آنے سے توصیف احمد خاموش ہو گئے کیونکہ وہ اریبہ کی بحث اور جرح سے پریشان ہو جاتی تھی۔

"ڈیڈی! میں نے اسپیشل چائے بنائی ہے۔ یہ آپ کو فائیو اسٹار ہوٹل کا مزا دے گی۔" سارہ نے چائے کا کپ انہیں تھماتے ہوئے کہا' پھر دوسرا کپ اٹھا کر اریبہ کی طرف بڑھا دیا۔

توصیف احمد خاموشی سے چائے پینے لگے۔

"ہما اور فہد کیسے ہیں ڈیڈی؟" سارہ نے پوچھا۔ توصیف احمد چونک کر اس کی طرف متوجہ ہوئے اور بس اثبات میں سر ہلا دیا' پھر چائے کا آخری سپ لے کر اٹھ کھڑے ہوئے۔

"او کے بیٹا! میں چلتا ہوں اور ہاں آپ کو کوئی پرابلم تو نہیں ہے' کسی چیز کی ضرورت؟" انہوں نے باری باری دونوں کو دیکھا تو اریبہ بڑے آرام سے بولی تھی۔

"جی ڈیڈی! مجھے بائیک چاہیے۔"

"بائیک!" توصیف احمد حیران ہوئے' جبکہ سارہ پریشان ہو گئی تھی۔

"جی! کالج آنے جانے کے لیے۔" اریبہ کا انداز ہنوز تھا۔

"تو کیا آپ گاڑی استعمال نہیں کر تیں؟" توصیف احمد نے اریبہ سے پوچھ کر سارہ کو دیکھا جیسے وہ جواب دے گی۔

"گاڑی میں بہت پرابلم ہوتی ہے ڈیڈی' ٹریفک میں پھنس جاتی ہے۔ اکثر میں لیٹ ہو جاتی ہوں۔ میری کلاس مس ہو جاتی ہے۔ آپ سمجھ سکتے ہیں کہ اس سے میرا کتنا نقصان ہوتا ہے۔" اریبہ نے اپنی پرابلم بتا کر اصرار کیا۔

"بس آپ مجھے بائیک دلا دیں۔"

"وہ تو میں دلا دوں لیکن بائیک چلائے گا کون؟"

"میں خود۔"

اریبہ کے جواب نے سارہ کو مزید پریشان کر دیا۔ اس نے توصیف احمد کو دیکھا۔ وہ خاموش ہو گئے تھے' پھر خاموشی سے چلے گئے تو پہلی بار سارہ ان کے پیچھے جانے کی بجائے اریبہ سے الجھ پڑی تھی۔

☼ ☼ ☼

رات وہ بہت دیر تک اسٹڈی کرتی رہی تھی۔ دو تو بج ہی گئے تھے' پھر صبح چھٹی بھی نہیں تھی جو وہ اطمینان سے سوتی' جب ہی صبح جلدی اٹھنے کی ٹینشن کے ساتھ اس نے لائٹ آف کر کے بیڈ پر چھلانگ لگائی تھی اور جلدی سو بھی گئی تھی۔ لیکن آج شاید اس کی قسمت میں سونا نہیں لکھا تھا جو گھنٹے بھر بعد اس کا موبائل میوزک بجانے لگا۔ وہ پہلے کسمسائی پھر ذرا سی آنکھیں کھول کر بیڈ کارنر پر رکھے موبائل کو دیکھنے لگی جس کی اسکرین اندھیرے میں جگمگا رہی تھی۔ اس سے پہلے کہ وہ موبائل کی طرف ہاتھ بڑھاتی میوزک بند ہو گیا۔

"شکر......" اس نے کروٹ بدلی تھی کہ پھر میوزک بجنے لگا۔

"شٹ......" اس نے فوراً موبائل اٹھایا اور بدتمیزی سے پوچھا تھا۔ "کون ہے؟"

"خاکسار کو اجلال رازی کہتے ہیں۔" ہمیشہ والا دلنشیں انداز جو کبھی اس کے اندر ہلچل مچایا کرتا تھا، اب اندر تک سلگا گیا۔

"کہتے ہوں گے اس وقت یعنی رات کے تین بجے فون کرنے کا مقصد؟"

"مقصد تمہاری نیند اڑانا۔۔۔ جو خواب سوتے میں دیکھ رہی تھیں، وہ اب جاگتی آنکھوں میں سجالو۔ سن رہی ہو ناں! میں تمہارے خوابوں کی تعبیر بن کر آرہا ہوں۔" اجلال رازی کے لہجے میں ابھی بھی اس کے لیے بے پناہ چاہت تھی۔

"کیا بکواس ہے۔" وہ ہتھے سے اکھڑنے لگی۔

"کم آن اریبہ! تم شاید نیند خراب ہونے پر ناراض ہو رہی ہو۔ سوری یار میں نے تمہیں یہ بتانے کے لیے فون کیا تھا کہ میں آرہا ہوں۔ میری سیٹ کنفرم ہو گئی ہے۔" اجلال رازی کے لہجے میں حد درجہ یقین تھا، جیسے وہ بے تابی سے پوچھے گی کب، کب آرہے ہو۔

"تو میں کیا کروں؟" اس نے نروٹھے پن سے کہہ کر موبائل آف کر دیا اور کروٹ بدل کر آنکھیں بند کرلیں۔ کتنی دیر وہ خود کو دھوکا دیتی رہی جیسے وہ سو چکی ہے اور جب تھک گئی تو ایک دم اٹھ بیٹھی۔ تکیہ کھینچ کر گود میں رکھ لیا اور دھیرے دھیرے جھولنے لگی۔ یہ اس کا اندرونی اضطراب تھا جو اسے بے چین کر رہا تھا۔

"رازی نے اپنے آنے کی اطلاع مجھے کیوں دی ہے۔ کیا تائی امی نے اسے نہیں بتایا کہ میں وہ بندھن توڑ چکی ہوں۔ شاید اس لیے چھپا گئی ہوں گی تاکہ وہاں رازی ڈسٹرب نہ ہو۔ اس کی پڑھائی سے توجہ نہ ہٹ جائے۔ بہت چالاک ہیں تائی امی، لیکن یہاں غلطی کر گئی ہیں۔ اب اچانک رازی کو پتا چلے گا کہ میں نے اس کے نام کی انگوٹھی اتار کر واپس کر دی ہے تو وہ کتنا شاکڈ ہوگا۔"

"ہوا کرے مجھے کیا۔" اس نے پھر خود کو دھوکا دیا تھا۔



"امی، امی......!" ثنا بھاگتی ہوئی ساجدہ بیگم کے کمرے میں آئی تھی۔ اس کا چہرہ خوشی سے دمک رہا تھا۔

"امی، رازی بھائی آرہے ہیں۔ ابھی ان کا فون آیا تھا۔ بتا رہے تھے سیٹ کنفرم ہو گئی ہے۔"

"اللہ ساتھ خیریت کے لائے۔ کب آرہا ہے۔" ساجدہ بیگم کے اندرونی جذبات کبھی ظاہر نہیں ہوتے تھے۔ ہمیشہ پرسکون رہتی تھیں۔

"اس مہینے کی بیس تاریخ کو۔ اللہ! امی یہ دن کیسے کٹیں گے۔ میرا دل چاہ رہا ہے بس رازی بھائی ابھی آجائیں۔" ثنا کی بے صبری پر ساجدہ بیگم مسکرا کر رہ گئیں۔

"آپ کو خوشی نہیں ہو رہی۔ پورے پانچ سال بعد آرہے ہیں رازی بھائی۔" ثنا اکثر ان کے سکون پر جھنجلا جاتی تھی۔

"خوشی کا یہ مطلب نہیں ہے کہ ہم آپے سے باہر ہو جائیں۔ ڈھنڈورا پیٹ کر دنیا کو خبر دیں کہ ہم خوش ہیں۔ جو ہمیں خوشی عطا کرتا ہے ہمیں پہلے اسی کو یاد کرنا چاہیے۔"

ساجدہ بیگم تحمل سے بولی تھیں۔ ثنا یکدم ٹھنڈی پڑ گئی، پھر اچانک کسی خیال کے تحت ان کے پاس بیٹھ کر پوچھنے لگی۔

"اچھا امی! وہ اریبہ والی بات کا کیا ہوگا؟"





"جو اللہ کو منظور......" ساجدہ بیگم کے سینے سے گہری سانس خارج ہوئی تھی، گویا دل پر بوجھ تھا۔

"وہ تو ٹھیک ہے، جو اللہ کو منظور ہوگا، وہی ہوگا لیکن ابھی جو رازی بھائی کو پتا چلے گا کہ اریبہ نے منگنی کی انگوٹھی واپس کر دی ہے تو وہ پریشان ہی نہیں ہوں گے بلکہ ناراض بھی ہوں گے کہ آپ نے انہیں اس وقت کیوں نہیں بتا دیا تھا۔ آخر کیوں چھپایا آپ نے ان سے......؟" ثنا نے آنے والی صورت حال کی سنگینی کا احساس دلا کر سوال اٹھایا تھا۔

"وہ مصلحتاً" چھپایا تھا بیٹی مصلحتاً"۔۔۔ یہ رشتہ تمہارے ابا نے طے کیا تھا۔ میں اسے قائم رکھنا چاہتی ہوں اور اپنی پوری کوشش کروں گی۔ رازی ناراض ہوگا تو مان بھی جائے گا، پھر ہو سکتا ہے وہ اریبہ کو بھی منا لے۔ اس لیے میں نے اس بات کو وہیں دبا دیا تھا۔"

ساجدہ بیگم بظاہر سکون سے بول رہی تھیں، لیکن ان کے چہرے پر فکر مندی کا تاثر صاف ظاہر ہو رہا تھا۔

"بے کار ہے امی! اریبہ کے اب مزاج ہی نہیں ملتے۔ پتا نہیں کیا سمجھنے لگی ہے اپنے آپ کو۔ بالکل اپنی ماں کی طرح ہو گئی ہے بدمزاج اور بدزبان۔" ثنا نے جلے لہجے میں اریبہ کے لیے ناپسندیدگی کا اظہار کر دیا۔

"ہوں ہوں!" ساجدہ بیگم نے خفگی سے ٹوکا۔ "یہ کیا کہہ رہی ہو۔ بڑوں کے بارے میں اس طرح بات کرتے ہیں۔ یہی سکھایا ہے میں نے تمہیں۔"

"سوری امی!" ثنا اکتاہٹ سے بولی۔ "بس اب آپ مجھے مزید لیکچر مت دیجیے گا۔"

"اچھا جاؤ کچن دیکھو۔ ابھی بلال "کھانا کھانا" کرتے ہوئے آئے گا۔"

ساجدہ بیگم نے ثنا کو وہاں سے اٹھا دیا، لیکن پھر خود اسی نہج پر سوچنے لگی تھیں، یعنی اریبہ کے بارے میں۔ منگنی کی انگوٹھی واپس کرنے کے بعد سے وہ واقعی بہت بدل گئی تھی۔ یہاں آنا تو بالکل ہی چھوڑ دیا تھا۔ گزشتہ مہینے انہوں نے اپنی نند انیسہ کے گھر میں اسے دیکھا تھا۔ سلام تک نہیں کیا تھا اس نے اور ان ڈائریکٹ بہت کچھ سنا بھی گئی تھی۔ اس کے باوجود وہ اسے بہو بنانے پر تیار تھیں، کیونکہ ایک تو یہ رشتہ ان کے مرحوم شوہر نے طے کیا تھا، دوسرے وہ توصیف احمد کو بھی ناراض نہیں کر سکتی تھیں جو ان کا ماں کی طرح احترام کرتے تھے۔

"اے اللہ میں اس معاملے کو تیرے سپرد کرتی ہوں اور تجھ سے اچھی امید رکھتی ہوں تو یقیناً" بہتر کرنے والا ہے۔" ساجدہ بیگم خود کو بے بس محسوس کرتے ہوئے اللہ سے مدد مانگنے لگی تھیں۔



توصیف احمد معمول کے مطابق آفس سے آنے کے بعد فریش ہو کر لان میں آبیٹھے تھے۔ جاتی گرمیوں کی خوشگوار سی شام تھی۔ فضا نے ہوا کی نمی چرا لی تھی۔ توصیف احمد اپنی عمر کی پانچ دہائیاں مکمل کر چکے تھے۔ زندگی کے نشیب و فراز کے باوجود ان کا ذہن سرسبز و شاداب تھا اور احساسات زندہ۔ جب ہی موسموں کا بدلنا محسوس کرتے تھے۔

وہ فطرتاً" محبت کرنے والے بہت نفیس انسان تھے۔ زندگی سے انہیں پیار تھا اور وہ اپنی زندگی محبت اور سکون سے بسر کرنا چاہتے تھے، لیکن یہ ان کی بدقسمتی کہ پہلے ان کی زندگی میں یاسمین آگئیں۔ یاسمین نے کسی بات پر راضی ہونا سیکھا ہی نہیں تھا۔ وہ جتنی حسین تھیں، اس سے کہیں زیادہ بدمزاج اور بدزبان۔ مشتعل ہوتیں تو توصیف احمد کو زمانے بھر میں رسوا کرنے سے نہیں چوکتی تھیں۔ اس کے باوجود زندگی کے خوب صورت سال توصیف احمد نے یاسمین کے ساتھ نباہ کرنے کی کوشش میں گزار دیے، اس امید پر کہ کبھی تو وہ خود کو بدلنے پر تیار ہوں گی۔ ان کے لیے نہ سہی بچوں کی خاطر ہی سہی، لیکن وہ جانے کس مٹی کی بنی تھیں۔ خود کو بدلنا تو دور کی بات

کبھی اپنے رویے پر نادم بھی نہیں ہوتی تھیں۔ آخر توصیف احمد اس زندگی سے تنگ آ گئے۔ پہلے زیادہ وقت آفس میں گزارنے لگے۔ لیکن آفس کے بعد گھر تو جانا ہی ہوتا تھا اور انہیں گھر کے نام سے وحشت ہونے لگی تھی۔

پھر ایک دن وہ اپنے بڑے بھائی حبیب احمد اور بھاوج ساجدہ بیگم کے سامنے باقاعدہ رو پڑے تھے۔

"میں تنگ آ گیا ہوں اس زندگی سے۔ اب مجھ میں برداشت کی طاقت نہیں رہی، لیکن میں ابھی مرنا نہیں چاہتا بھائی صاحب! مجھے بچالیں۔ میں اپنے بچوں کے لیے جینا چاہتا ہوں۔"

حبیب احمد اور ساجدہ بیگم سے ان کے گھریلو حالات ڈھکے چھپے نہیں تھے۔ انہوں نے اس وقت توصیف احمد کو بہت تسلی دلاسا دیا۔ پھر حبیب احمد نے ہی انہیں دوسری شادی کا مشورہ دیا تھا۔ یہی نہیں بلکہ اپنی سالی خالدہ سے ان کی شادی کرا ہی دی تھی اور یہ شادی طویل عرصہ تک راز ہی رہی تھی، کیونکہ یاسمین کو کبھی اس بات سے دلچسپی نہیں رہی تھی کہ توصیف احمد ہر دوسرے ہفتے آفس ٹور پر اسلام آباد جاتے ہیں یا بنکاک اور واپسی میں اتنے دن کیوں لگا دیتے ہیں۔

بہرحال خالدہ سے شادی کے بعد توصیف احمد کو ایک گھر کا سکون میسر آ گیا تھا۔ اس لیے یاسمین کو انہوں نے ان کے حال پر چھوڑ دیا۔ وہ جو کہتیں خاموشی سے سن لیتے، کیونکہ اریبہ اور سارہ سمجھ دار ہو گئی تھیں اور وہ اپنی طرف سے انہیں اچھا ماحول دینا چاہتے تھے۔

جب اریبہ نے میٹرک کر لیا تو حبیب احمد اور ساجدہ بیگم نے اسے اپنے بیٹے اجلال رازی کے لیے مانگ لیا۔ اجلال اس وقت ایم بی اے کے لیے امریکہ جانے والا تھا۔ یوں اس کے جانے سے پہلے باقاعدہ اریبہ کے ساتھ اس کی منگنی ہوئی تھی، جس میں دونوں کی رضا شامل تھی اور یاسمین نے بھی کوئی اعتراض نہیں اٹھایا تھا، کیونکہ اجلال کا مستقبل تابناک نظر آ رہا تھا۔ دوسرے اپنے میکے میں وہ اکلوتی تھیں۔

پھر جن دنوں اجلال امریکہ جانے کی تیاریاں کر رہا تھا، حبیب احمد دل کے دورے میں اللہ کو پیارے ہو گئے۔ یوں کچھ عرصہ کے لیے اس کا جانا ملتوی ہو گیا۔ بلکہ وہ تو پھر جانا ہی نہیں چاہتا تھا، کیونکہ گھر میں اب بڑا وہی تھا، لیکن ساجدہ بیگم نے بہت ہمت سے کام لیا، پھر توصیف احمد نے بھی یہی کہا کہ اسے ضرور جانا چاہیے۔ یہ ان کے مرحوم بھائی کی خواہش تھی۔ یوں اجلال امریکہ چلا گیا۔ وہ گیا تو صرف دو سال کے لیے تھا لیکن پھر ایم بی اے کے بعد اس نے وہیں جاب کر لی۔

یہاں آ کر بھی اسے یہی کچھ کرنا تھا لیکن یہاں اور وہاں کی کرنسی میں فرق تھا، اس لیے دوراندیشی سے کام لیتے ہوئے اس نے تین سال مزید وہاں لگا دیے تھے، جس پر توصیف احمد کو کوئی اعتراض نہیں تھا، کیونکہ اریبہ بھی ابھی پڑھ رہی تھی۔ میڈیکل اس کا شوق تھا اور توصیف احمد بچوں کے مثبت شوق کی پذیرائی کرتے تھے۔ بہرحال کچھ عرصہ یعنی چھ آٹھ مہینے پہلے تک سب ٹھیک ٹھاک چل رہا تھا کہ اچانک بھونچال آ گیا۔ یوں کہ یاسمین کو ان کی دوسری شادی کی خبر ہو گئی جو کہ اب کافی پرانی ہو گئی تھی، یعنی خالدہ سے توصیف احمد کے بچے ہما اور فہد اسکول جانے والے ہو چکے تھے۔

اور یاسمین نے اپنی بے خبری پر ماتم نہیں کیا تھا، نہ توصیف احمد کو دوسری شادی کرنے پر لعن طعن کی ان کا سارا غصہ ساری لعن طعن ساجدہ بیگم پر تھی جنہوں نے اپنی بہن کو ان کی سوتن بنا دیا تھا۔

"چالاک، مکار عورت پہلے دن ہی مجھے دیکھ کر جل گئی تھی۔ سانپ لوٹنے لگے تھے اس کے سینے پر۔ میرا حسن، میری تعلیم اس جیسی عورت سے برداشت ہی نہیں ہوئی اور آخر لے آئی اپنی جاہل گنوار بہن کو۔ بس توصیف احمد اب میرا تم سے کوئی تعلق نہیں۔ میں تمہاری شکل نہیں دیکھنا چاہتی۔ جاؤ اسی حرافہ کے پاس۔"

توصیف احمد تو پہلے بھی اس عورت کی زبان پر بند نہیں باندھ سکے تھے اب وہ مزید بے لگام ہو گئی تھی۔ اب





یاسمین نے اپنے ساتھ اریبہ کو بھی ملا لیا تھا۔ اریبہ چونکہ جذباتی لڑکی تھی اس لیے یاسمین اس کے سامنے آنسو بہا کر خود کو مظلوم ثابت کر لیتیں۔ جبکہ سارہ چھوٹی ہونے کے باوجود سمجھ دار تھی۔ وہ ماں کے آنسوؤں پر تسلی دلاسے دے کر فارغ ہو جاتی تھی۔

پھر پورے دو مہینے توصیف احمد نے اس گھر کا رخ نہیں کیا تھا، لیکن وہ ہمیشہ کے لیے غافل نہیں ہو سکتے تھے۔ بچوں کی محبت انہیں کھینچ لائی تھی۔ اس پر یاسمین نے بہت واویلا مچایا، بہت کوشش کی کہ توصیف احمد پر اس گھر کے دروازے ہمیشہ کے لیے بند کر دیں لیکن یہ ممکن نہیں ہو سکتا تھا، کیونکہ سارہ اور حماد کو باپ کا انتظار رہتا تھا۔ ہو سکتا ہے اریبہ کو بھی رہتا ہو لیکن وہ ظاہر نہیں کرتی تھی۔ ان ساری باتوں کے باوجود توصیف احمد اپنے اس دوسرے گھر میں خوش اور مطمئن تھے۔ بس ایک خلش تھی کہ وہ اریبہ، سارہ اور حماد کو زیادہ وقت نہیں دے سکتے تھے۔ انسان مکمل آسودہ تو نہیں ہوتا، کہیں کوئی کمی کوئی خلش تو ہوتی ہی ہے۔ ان کے ساتھ بھی یہی تھا۔

خالدہ چائے لے آئی تھیں۔ توصیف احمد نے ایک کپ اٹھا لیا پھر انہیں دیکھ کر پوچھنے لگے۔

"بچے کہاں ہیں؟"

"ان کا ٹیوٹر آیا ہوا ہے۔ آج کچھ لیٹ ہو گیا ہے۔" خالدہ نے جواب دیا تھا کہ اسی پل گیٹ سے باہر گاڑی کا ہارن بجنے لگا، یوں جیسے کوئی ہارن پر ہاتھ رکھ کر ہٹانا بھول گیا ہو۔ توصیف احمد نے انتہائی ناگواری سے گیٹ کی طرف دیکھا۔ ملازم بھاگتا ہوا جا رہا تھا اور جیسے ہی اس نے گیٹ کھولا، زن سے ایک بائیک نہ صرف اندر آ گئی بلکہ لان میں اتر کر باقاعدہ گول چکر لگانے لگی۔ توصیف احمد فوری طور پر سمجھ نہیں سکے کہ یہ کیا ہو رہا ہے۔ خالدہ اپنی جگہ پریشان ہو گئی تھیں۔ چار پانچ چکر کے بعد بائیک توصیف احمد کے عین سامنے رک گئی۔

"ہو آر یو؟" توصیف احمد نے انتہائی کرخت لہجے میں پوچھا تھا۔

"آئی ایم اریبہ۔" اریبہ نے بتانے کے ساتھ ہیلمٹ اتار دیا۔ توصیف احمد اسے دیکھتے رہ گئے۔

"دیکھ لیا آپ نے میں بائیک چلا سکتی ہوں۔ مجھے اس کی ضرورت ہے۔ اگر آپ نہیں دلائیں گے تو میں پڑھائی چھوڑ دوں گی۔"

"اس سے نقصان کس کا ہو گا؟" توصیف احمد کی پیشانی پر شکنیں ابھر آئی تھیں۔

"میرا... اور میرے نفع نقصان سے شاید آپ کو کوئی دلچسپی نہیں۔ سوچ لیں میں اس سے زیادہ نقصان بھی کر سکتی ہوں، آئی مین اپنا۔"

"آپ مجھے بلیک میل کر رہی ہو۔" توصیف احمد کو خود پر ضبط کرنا مشکل ہو رہا تھا۔

"آپ جو بھی سمجھیں..... او کے۔" اریبہ نے ہاتھ ہلا کر بائیک کو زوردار کک ماری اور جس طرح آندھی طوفان کی طرح آئی تھی۔ اسی طرح واپس چلی گئی۔

توصیف احمد شاکڈ بیٹھے تھے۔



ڈائننگ ٹیبل پر رات کا کھانا لگاتے ہوئے سارہ جھنجلا کر سب کو پکار بھی رہی تھی۔

"آ جاؤ بھئی کھانا لگ چکا ہے۔ مما، حماد، اریبہ! کہاں ہیں بھئی سب؟"

"میں یہاں ہوں۔" سمیر پردہ کھینچ کر سامنے آ گیا۔

"ارے تم کب آئے؟" سارہ کی ساری جھنجلاہٹ غائب ہو گئی تھی۔

"ابھی تم نے پکارا نہیں اور میں آ گیا۔" سمیر کہہ کر ٹیبل کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"ارے کوفتے کس نے بنائے ہیں؟"
"کون بنا سکتا ہے میرے علاوہ۔" سارہ اترائی۔
"اوہاں میں تو بھول ہی گیا تھا۔ تمہارے علاوہ اس گھر میں کوئی اور لڑکی ہے ہی نہیں۔" سمیر نے ڈش میں سے ایک کوفتہ اٹھاتے ہوئے کہا تو وہ اچھل پڑی۔
"کیوں اریبہ نہیں ہے کیا؟"
"اریبہ کو تم لڑکی سمجھتی ہو۔ نہیں، نہیں۔ پوری لڑکا ہے وہ۔ شام میں میں نے اسے شارع فیصل پر بائیک بھگاتے دیکھا تھا۔ یقین کرو میں تو دنگ رہ گیا تھا بالکل اسی طرح جیسے تم..." سمیر نے انگلی سے اس کے کھلے منہ کی طرف اشارہ کیا تو اس نے سٹپٹا کر فوراً" منہ بند کیا، پھر خائف لہجے میں پوچھنے لگی۔
"تم سچ کہہ رہے ہو؟"
"سوفیصد۔ اریبہ سے پوچھ لو وہ تو جھوٹ نہیں بولتی۔" سمیر نے پورا کوفتہ منہ میں رکھ لیا تھا اور اسی کا مزا لے کر بولا تھا۔
"طنز کر رہے ہو یا مذاق اڑا رہے ہو؟" سارہ کا چہرہ بجھ گیا تھا۔
"توبہ کرو! میری اتنی مجال کہاں، ویسے میں نے غلط تو نہیں کہا، یہ تو تم بھی مانو گی کہ اریبہ سچ ہی بولتی ہے۔" سمیر کہتے ہوئے چیئر کھینچ کر بیٹھ گیا۔
"ہاں کڑوے سچ جو کسی کو ہضم نہیں ہوتے۔" وہ کہہ کر زور سے چیخی تھی۔ "حماد کھانا ٹھنڈا ہو رہا ہے۔"
"تو اس میں اتنا چلانے کی کیا بات ہے۔" اریبہ اندر آتے ہوئے بولی۔ اس کے پیچھے حماد اور یاسمین بھی آگئیں۔
"السلام علیکم۔" سمیر، یاسمین کو دیکھ کر کھڑا ہو گیا۔
"تم کیسے آئے۔" یاسمین نے سلام کا جواب نہیں دیا، الٹا نخوت سے پوچھا تھا۔ سمیر، یاسمین کے اس انداز اور ایسی باتوں کا عادی ہو چکا تھا، جب ہی برا مانے بغیر بولا۔
"بس ادھر سے گزر رہا تھا، چلا آیا۔" پھر اریبہ کو دیکھ کر پوچھنے لگا۔ "تم نے بائیک کب لی؟"
"ابھی لی کہاں ہے۔ وہ تو دوست کی تھی۔" اریبہ سمجھ گئی تھی وہ اسے بائیک چلاتے دیکھ چکا ہے، جب ہی بے نیازی سے بولی تھی۔
"تمہاری دوست بھی بائیک چلاتی ہے۔" حیرت سے سمیر کی آواز اونچی ہو گئی تھی۔
"تو اس میں اتنا حیران ہونے کی کیا بات ہے۔ چلو کھانا کھاؤ اور دیکھو تعریف ضرور کرنا کیونکہ سارہ نے کوفتوں پر بڑی محنت کی ہے۔"
"واقعی! جواب نہیں۔" سمیر نے فوراً" نوالہ منہ میں ڈال کر کہا، پھر یاسمین کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "آنٹی! آپ کچھ چپ چپ ہیں۔ طبیعت ٹھیک ہے آپ کی؟"
"سارہ! چائے میرے کمرے میں بھجوا دینا۔" یاسمین نے ہمیشہ کی طرح سمیر کو کوئی اہمیت نہیں دی اور اٹھ کر چلی گئیں تو سارہ صفائی پیش کرنے لگی۔
"مما کی طبیعت واقعی ٹھیک نہیں ہے۔"
"کیوں جھوٹ بولتی ہو؟ صاف کیوں نہیں کہتیں کہ مما اسے برداشت نہیں کرتیں۔" اریبہ نے سارہ کو ٹوکتے ہوئے کہا تو سمیر فوراً" بولا تھا۔
"یہی سچ ہے۔ لیکن مجھے برا نہیں لگتا۔ اصل میں..."




"بس، زیادہ تمہیدیں باندھنے کی ضرورت نہیں ہے۔" اریبہ کہتی ہوئی اٹھ کر چلی گئی۔ سمیر نے ذرا سے کندھے اچکائے، پھر حماد سے پوچھنے لگا۔
"تم کب جاؤ گے؟"
"کہاں؟" حماد سمجھا ہی نہیں۔
"اپنے کمرے میں اور کہاں۔ خیر بیٹھے رہو۔ میں ہی چلا جاتا ہوں۔" سمیر جھنجلا کر اٹھا تھا۔
سارہ منہ پر ہاتھ رکھ کر ہنسنے لگی۔

☼ ☼ ☼

ثنا بہت توجہ اور شوق سے رازی کے کمرے کی صفائی ستھرائی اور سیٹنگ میں لگی ہوئی تھی۔ وہ بہت خوش تھی۔ بھائی اتنے عرصے بعد آرہا تھا۔ پانچ سال کم نہیں ہوتے۔ جب وہ گیا تھا تب ثنا آٹھویں کلاس میں پڑھتی تھی اور اب تھرڈ ایئر میں آگئی تھی۔ بچپن کے ساتھ وہ اوٹ پٹانگ حرکتیں بھی رخصت ہو گئی تھیں۔ اب تو وہ خاصی سمجھ داری کی باتیں کرتی تھی۔ آخر ساجدہ بیگم کی بیٹی تھی جن کی بردباری کے سامنے یاسمین جیسی بدزبان عورت بھی خود کو بے بس محسوس کرتی تھی۔ ان کی پیٹھ پیچھے لاکھ برائیاں کرتیں گالیاں دیتیں، لیکن سامنے زبان جیسے تالو سے لگ جاتی تھی۔ البتہ چہرے کے تاثرات چھپانے کی وہ کبھی کوشش نہیں کرتی تھیں۔ ساجدہ بیگم تو خیر نظرانداز کر جاتیں لیکن ثنا کو بہت غصہ آتا تھا۔ اس وقت رازی کے کمرے میں نئے پردے لگاتے ہوئے وہ یہ ہی سوچ رہی تھی کہ یاسمین چچی کی ساری حرکتیں وہ رازی بھائی کو بتائے گی۔
"تمہاری اب تک سیٹنگ ختم نہیں ہوئی؟" بلال نے کمرے میں داخل ہو کر کہا تو ثنا نے رنگ میں آخری ہک ڈال کر اسٹول سے چھلانگ لگائی، پھر بلال کے ساتھ سمیر کو دیکھ کر اسی سے پوچھنے لگی۔
"آج تم کیسے راستہ بھول گئے۔"
"ابھی بھی میں کھینچ لایا ہوں۔ یہ تو کترا کے نکل رہا تھا۔" بلال نے سمیر کے کندھے پر دھپ مار کر کہا۔
"کترا کے کیوں؟ بلال سے کوئی قرض ورض لیا تھا کیا؟" ثنا اپنی بات پر خود ہی ہنسی، پھر ایک دم سنجیدہ ہو گئی۔
"خیر! یہ بتاؤ پھوپھو کیسی ہیں؟"
"اچھی ہیں۔ کتنے دنوں سے کہہ رہی ہیں بڑے بھائی کے ہاں لے چلو۔ بس مجھے ہی فرصت نہیں ملتی۔" سمیر نے خاصے ڈھیلے ڈھالے انداز میں خود کو صوفے پر گرایا تھا۔
"فرصت نہیں ملتی۔ کیا کوئی کام دھندا شروع کر دیا ہے؟" بلال جو بیڈ پر دراز ہو چکا تھا، فوراً" اٹھ کر بیٹھ گیا۔
"کام دھندا تو نہیں۔ امتحان سر پر ہیں۔ تمہیں پتا ہے ابو اس معاملے میں کتنے سخت ہیں۔" سمیر بتاتے ہوئے اچانک چونکا، پھر کمرے میں ادھر ادھر دیکھ کر پوچھنے لگا۔ "تم نے اپنا کمرہ چینج کر لیا ہے کیا؟"
"جی نہیں! یہ رازی بھائی کا کمرہ ہے۔" ثنا پہلے بول پڑی۔ "اور رازی بھائی آرہے ہیں۔"
"اچھا کب؟" سمیر مشتاق ہو گیا تھا۔
"بیس تاریخ کو صبح چار بجے کی فلائیٹ سے۔"
"اسی مہینے کی بیس کو؟"
"ہاں اسی بیس کو۔ جب ہی تو میں ان کا کمرہ سیٹ کر رہی ہوں۔" ثنا کے لہجے میں بھائی کی محبت چھلک رہی تھی۔
"یہ تو بہت اچھی خبر سنائی تم نے۔ پھر یقیناً" ان کی شادی کا ہنگامہ ہو گا۔ لیکن اریبہ تو شاید ابھی شادی پر آمادہ نہیں ہو گی، کیونکہ اس کے دو سال باقی ہیں۔" سمیر نے اپنی بات کا خود ہی جواب بھی سوچ لیا تھا۔

”ہاں دیکھو! کیا ہوتا ہے۔“ بلال نے اس موضوع کو طول نہیں دیا اور اشارے سے ثنا کو بھی منع کر کے اٹھ کھڑا ہوا کیونکہ ساجدہ بیگم نے سختی سے تاکید کی تھی کہ اریبہ کے انگوٹھی واپس کرنے کی بابت ان دونوں کے منہ سے کوئی بات نہیں نکلنی چاہیے۔

”کہاں جا رہے ہو؟“ سمیر نے سر اونچا کر کے بلال کو سوالیہ نظروں سے دیکھا۔

”امی کے پاس۔“

”ہاں میں بھی ممانی جان سے مل لوں پھر چلتا ہوں۔“ سمیر فوراً اٹھ کر بلال کے ساتھ کمرے سے نکل گیا۔ ثنا پھر نئے سرے سے کمرے کا جائزہ لینے لگی تھی۔

☆ ☆ ☆

توصیف احمد جان بوجھ کر اس وقت آئے تھے جب یاسمین گھر میں اکیلی تھیں۔ اریبہ اور سارہ اپنے اپنے کالج گئی ہوئی تھیں اور حماد کو خود انہوں نے فون کر کے اپنی بہن امینہ کے گھر بھیجا تھا کہ پھوپھو اسے بہت یاد کر رہی ہیں۔ اس کے بعد گھر آئے تو ان کی توقع کے عین مطابق یاسمین نے انہیں دیکھتے ہی تیوری چڑھالی تھی۔

”اس وقت آنے کا مطلب؟ کیا بھول گئے ہو کہ اس وقت بچے اسکول کالج ہوتے ہیں؟“

”میں کچھ نہیں بھولا۔ تم بھول رہی ہو کہ یہ میرا گھر ہے اور یہاں آنے جانے کے لیے میں کسی وقت کا پابند نہیں ہوں۔“ توصیف احمد کے اندر جانے کس بات کا غصہ تھا جو فوراً ہی ظاہر بھی ہو گیا تھا۔

”اوہ! تو تم یہ جتانے آئے ہو کہ......“

”میں کچھ جتانے نہیں آیا‘ یاسمین! مجھے تم سے کچھ بات کرنی ہے اور میں چاہتا ہوں تم آرام سے بیٹھ کر سکون سے میری بات سنو اور سمجھو بھی۔“ توصیف احمد نے فوراً ٹوک کر مضبوط لہجے میں کہا تو یاسمین کھوجتی نظروں سے انہیں یوں دیکھنے لگیں جیسے خود ہی جان لینا چاہتی ہوں کہ وہ کیا بات کرنے والے ہیں۔

”مجھے بچوں سے متعلق بات کرنی ہے۔ بیٹھ جاؤ۔“ توصیف احمد نے اب لہجے کو نرم بنایا اور یاسمین کا بازو تھامنے کے لیے ہاتھ بھی بڑھایا تھا لیکن وہ فوراً جا کر دوسرے صوفے پر بیٹھ گئیں۔

”کہو کیا بات کرنی ہے......؟“

توصیف احمد نے چند لمحے توقف کیا‘ پھر کہنے لگے۔

”میں دیکھ رہا ہوں اریبہ دن بدن ضدی اور خود سر ہوتی جا رہی ہے۔ تم ماں ہو کنٹرول کرو اسے۔ اگر ابھی تم نے اس پر توجہ نہ دی تو پھر وہ بالکل ہی ہاتھ سے نکل جائے گی۔“

یاسمین بہت سکون سے انہیں دیکھے جا رہی تھیں۔ توصیف احمد نے بمشکل خود پر ضبط کیا‘ پھر کہنے لگے۔

”اس روز جب میں آیا تھا تو اریبہ نے مجھ سے بائیک کی فرمائش کی تھی۔ پھر کسی کی بائیک لے کر گھر آ گئی‘ یہ جتانے کہ وہ بائیک چلا سکتی ہے اور میں فوراً اسے بائیک دلا دوں‘ ورنہ وہ اپنا نقصان کرے گی۔ تم بتاؤ کیا یہ اچھی بات ہے؟ نہیں یاسمین! مجھے لڑکیوں کے یہ طور طریقے بالکل پسند نہیں ہیں۔ اس سے کہو صرف اپنی پڑھائی پر توجہ دے‘ ورنہ میں کچھ اور سوچنے پر مجبور ہو جاؤں گا۔“ آخر میں آپ ہی آپ ان کے لہجے میں سختی در آئی تھی۔

”توصیف احمد! اب کیا سوچو گے۔ سوچنا اس وقت چاہیے تھا‘ جب دوسری شادی کرنے جا رہے تھے۔ اس وقت تمہیں یہ خیال کیوں نہیں آیا تھا کہ تمہاری بیٹیاں ہمیشہ بچی نہیں رہیں گی۔ بڑی بھی ہوں گی۔ پھر جن لڑکیوں کے باپ مر جائیں‘ انہیں تو سمجھایا جا سکتا ہے‘ اریبہ اور سارہ کو نہیں۔ کیونکہ اسی شہر میں ان کا باپ اپنے ہر عمل میں آزاد پھرتا ہے۔ پھر وہ کیوں نہ آزاد پھریں۔“ یاسمین نے ان کی بات کو سکون سے سنا ضرور تھا لیکن سنجیدگی سے




نہیں لیا تھا۔ بلکہ انہیں تو ایسا موقع چاہیے ہوتا تھا کہ وہ دل کی بھڑاس نکالیں۔

”دیکھو یاسمین! یہ صرف میرا مسئلہ نہیں ہے۔ تم بھی پچھتاؤ گی۔“ توصیف احمد نے غصے سے کہا تھا۔

”میں تو تم سے شادی کر کے اب تک پچھتا رہی ہوں۔“ یاسمین سلگ کر بولی تھیں۔

”اپنی بات چھوڑو۔ اب تمہارا نہیں‘ تمہاری اولاد کا وقت ہے۔ میں جانتا ہوں تم صرف میری ضد میں اولاد کو خراب کرنا چاہتی ہو‘ لیکن میں یہ ہونے نہیں دوں گا۔ تم اگر اریبہ کو سمجھا سکتی ہو تو ٹھیک ورنہ اپنا بوریا بستر سمیٹو اور نکل جاؤ یہاں سے۔“ توصیف احمد بالکل ہی بے قابو ہو گئے تھے۔

”مجھے بھی کوئی شوق نہیں ہے تمہاری اولاد کی چوکیداری پر بیٹھنے کا۔ لیکن میں نکلوں گی نہیں۔ کوئی نہیں نکال سکتا مجھے یہاں سے۔ تمہارا باپ بھی نہیں۔ سمجھے تم جاؤ۔ تم نکل جاؤ۔ تمہاری کوئی جگہ نہیں ہے یہاں۔ آئندہ مت آنا۔“ یاسمین عادت کے مطابق چیخنے چلانے لگی تھیں۔ توصیف احمد کے لیے ان کا یہ روپ نیا نہیں تھا۔ جانتے تھے کہ اب وہ کچھ نہیں سنیں گی‘ اس لیے انہیں ان کے حال پر چھوڑ کر باہر نکل آئے اور جیسے ہی گاڑی کا دروازہ کھولا‘ اسی وقت سارہ کالج وین سے اتر کر ان کے پاس آ گئی۔

”السلام علیکم ڈیڈی!“

توصیف احمد اس وقت کچھ بھی بولنے سے قاصر تھے‘ اس لیے سارہ کے سر پر ہاتھ رکھا‘ پھر فوراً گاڑی میں بیٹھ گئے۔

”ڈیڈی! آپ جا رہے ہیں۔“ سارہ پوچھ رہی تھی۔ انہوں نے کوئی جواب نہیں دیا اور گاڑی بڑھا لے گئے۔ اوجھل ہونے تک سارہ وہیں کھڑی دیکھتی رہی‘ پھر بھاگ کر اندر آئی تھی۔

”مما! ڈیڈی آئے تھے‘ کیا کہہ رہے تھے؟“

یاسمین سے فوری طور پر کوئی جواب نہیں بن پڑا تو چیخ کر بولی تھیں۔

”اپنے کمرے میں جاؤ۔“

”کیا ہوا ہے مما؟“ سارہ سہم گئی۔

”قیامت آ گئی ہے اور کچھ نہیں ہوا۔“ یاسمین نے اسی طرح چیخ کر کہا‘ پھر خود ہی جا کر اپنے کمرے میں بند ہو گئیں۔ سارہ کی ہمت نہیں ہوئی ان کے دروازے پر دستک دینے کی تو وہیں بیٹھ کر اریبہ کا انتظار کرنے لگی۔ اور اریبہ ایک گھنٹے بعد آئی تھی۔ مگن انداز میں بیگ جھلاتی ہوئی سیدھی اپنے کمرے میں جا رہی تھی کہ سارہ کو صوفے کے کونے میں دبکے دیکھ کر کچھ ٹھٹکی‘ پھر اس کے قریب چلی آئی۔

”ایسے کیوں بیٹھی ہو؟ کیا مما نے ڈانٹا ہے؟“

”نہیں اریبہ! پتا نہیں کیا ہوا ہے‘ جب میں کالج سے آئی تو ڈیڈی جا رہے تھے۔ شاید غصے میں تھے۔ مجھ سے بات بھی نہیں کی‘ پھر اندر آئی تو مما بھی غصے میں تھیں۔ مجھے ڈانٹا اور اپنے کمرے میں بند ہو گئیں۔“ سارہ نے جلدی جلدی بتایا تو اریبہ اپنا بیگ ایک طرف اچھال کر بولی۔

”اچھا! تم اپنے کمرے میں جاؤ۔ میں مما کو دیکھتی ہوں اور ہاں حماد کہاں ہے؟“

”پتا نہیں‘ شاید گھر پر نہیں ہے۔“ سارہ کا جواب سن کر اریبہ یاسمین کے کمرے کی طرف چل پڑی۔ پہلے ہینڈل گھما کر دیکھا‘ پھر دستک دے کر بولی۔

”مما‘ مما دروازہ کھولیں۔“

اندر اریبہ کی آواز سن کر یاسمین نے فوراً سوٹ کیس کھینچ کر بیڈ پر رکھا۔ الماری کھولی پھر بال بکھرا کر خود کو نڈھال ظاہر کرتے ہوئے دروازہ کھول دیا۔

"مما!" اریبہ، یاسمین کی حالت دیکھ کر پریشان ہو گئی۔ "کیا ہو گیا ہے آپ کو؟"
"کچھ نہیں۔" یاسمین رندھی آواز میں کہہ کر الماری کے پاس آ گئیں اور کپڑے کھینچ کر سوٹ کیس میں رکھنے لگیں۔
"یہ کیا کر رہی ہیں آپ، کہیں جا رہی ہیں کیا؟" اریبہ کچھ سمجھ نہیں پائی تو بڑھ کر الماری بند کر دی۔ "بتائیں ناں کہاں جا رہی ہیں؟"
"کہیں بھی چلی جاؤں گی۔ یہاں نہیں رہ سکتی۔ تمہارے ڈیڈی کا آرڈر ہے۔ میں نکل جاؤں یہاں سے۔" یاسمین دونوں ہاتھ منہ پر رکھ کر سسکنے لگی تو اریبہ مزید پریشان ہو گئی۔
"مما پلیز۔ آپ روئیں نہیں، کوئی آپ کو یہاں سے نہیں نکال سکتا۔ مجھے بتائیں ڈیڈی نے کیا کہا ہے؟"
"بیٹا! وہ کچھ بھی کہہ سکتے ہیں۔ لیکن بتاؤ میں اس عمر میں کہاں جاؤں۔" یاسمین ہتھیلیوں سے آنکھیں رگڑتے ہوئے انتہائی مظلومیت سے بولی تھیں۔
"اوہو، کہیں نہیں جائیں گی آپ۔ یہ آپ کا گھر ہے۔ ڈیڈی نے ایسا کہا کیوں؟" اریبہ جھنجلائی تھی۔
"تم نے ان سے بائیک کی فرمائش کی تھی؟" یاسمین نے یوں پوچھا جیسے اسی بات کی سزا انہیں مل رہی ہے۔
"او تو ڈیڈی نے اس بات کو ایشو بنایا ہے۔" اریبہ جیسے ساری بات سمجھ گئی۔
"بیٹا! تم یہ ضد چھوڑ دو۔ ورنہ میں کہیں کی نہیں رہوں گی، میری خاطر بیٹا۔" یاسمین نے اریبہ کا چہرہ ہاتھوں میں لے کر منت کی۔
"آپ کی خاطر میں جان دے سکتی ہوں مما! لیکن یہ اب میری ضد ہے کہ میں بائیک ضرور لوں گی اور آپ اس خوف سے نکل آئیں کہ آپ کہیں کی نہیں رہیں گی، کیونکہ آپ اکیلی نہیں ہیں۔ میں، سارہ اور حماد آپ کے ساتھ ہیں۔ ڈیڈی سے کہیے اگر گھر سے نکالنے کا اتنا ہی شوق ہے تو اپنی اس موٹی بیوی کو نکالیں۔" اریبہ جذباتی ہو کر بولے جا رہی تھی۔
یاسمین اس کے اسی جذباتی پن سے فائدہ اٹھا کر اسی کے ذریعے توصیف احمد کو نیچا دکھانے کی کوشش کرتی تھیں اور اکثر کامیاب بھی ہو جاتی تھیں۔ لیکن وہ یہ نہیں جانتی تھیں کہ جسے وہ اپنی کامیابی سمجھتی ہیں، وہ ان کی ہار ہی نہیں، ان کے لیے عذاب بھی ہو سکتی تھی۔ ابھی بھی وہ اریبہ کو منہ سے باز رکھنے کے بجائے مزید اکسا کر اندر ہی اندر خوش ہو رہی تھیں۔
اریبہ نے ان کے کپڑے واپس الماری میں رکھے۔ بیڈ سے سوٹ کیس ہٹایا، پھر انہیں آرام کرنے کا کہہ کر اپنے کمرے میں آ گئی۔
"کچھ پتا چلا کیا ہوا تھا؟" سارہ نے پوچھا تو وہ بیڈ پر گرتی ہوئی بولی۔
"ڈیڈی کو میرے بائیک چلانے پر غصہ ہے۔"
"ٹھیک تو ہے، تم کیوں ایسی حرکتیں کرتی ہو۔ یہ کوئی اچھی بات تو نہیں ہے۔ یا تو لڑکیوں کا بائیک چلانا عام سی بات ہوتی، تب تم بھی اپنا شوق پورا کر لیتیں مگر یہاں تو سرے سے ایسا کوئی ماحول ہی نہیں ہے۔" سارہ نے اسے اچھی خاصی سنا ڈالیں۔
"ماحول، بنانا پڑتا ہے۔ میں چلاؤں گی تو دیکھنا سب میدان میں نکل آئیں گی۔" وہ خلاف توقع آرام سے بولی تھی۔
"ہاں، جیسے سب تمہارے انتظار میں بیٹھی ہیں۔" سارہ سلگ گئی۔
"میرے انتظار میں نہیں، اس انتظار میں کہ کوئی تو پہل کرے اور دیکھو یہ اعزاز میرے حصے میں آئے گا۔" وہ




سارہ کے سلگنے پر ہنس رہی تھی۔
"چھوڑو اس فضول بات کو۔ تمہیں پتا ہے رازی بھائی آ رہے ہیں۔" سارہ نے اچانک یاد آنے پر کہا تو اس کی ہنسی کو بریک لگ گئے۔
"تمہیں کیسے پتا؟"
"آج ثنا نے بتایا ہے۔ بہت خوش تھی۔ ہے بھی خوشی کی بات۔ اسی ہفتے آ رہے ہیں رازی بھائی۔ صبح چار بجے کی فلائیٹ ہے۔ چلیں گے ایئرپورٹ مزا آئے گا۔ پتا نہیں، رازی بھائی ہمیں پہچانیں گے بھی کہ نہیں۔" سارہ اپنی دھن میں بولے جا رہی تھی۔
وہ اپنے اندر اٹھتے ابال کو دبانے کی سعی میں ناکام ہوئی جا رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

سرمائی شام دھیرے دھیرے رخصت ہو رہی تھی۔ ماحول پر عجیب سی خاموشی اور اداسی چھانے لگی تھی۔ وہ برآمدے میں بیٹھی اس خاموش اداس منظر کا ہی کوئی حصہ لگ رہی تھی۔ اس کا وجود ساکت تھا، بس نظریں بھٹک رہی تھیں۔ کبھی ناریل کے اونچے پیڑ پر، کبھی اس سے اوپر کھلا آسمان جو اس وقت مٹیالا سا ہو رہا تھا۔ پھر اس مٹیالے آسمان پر اس کی نظریں کوئی ستارہ تلاش کرنے لگیں اور اس تلاش میں اچانک اس کا ذہن بھٹک گیا تھا۔
"تمہیں پتا ہے نا میں امریکہ جا رہا ہوں۔"
"جی!" وہ اس وقت ٹین ایجر تھی۔
"دو سال بہت زیادہ نہیں ہوتے اور اب تو یوں بھی لگتا ہے جیسے وقت کو پر لگ گئے ہوں۔ اڑتا چلا جا رہا ہے۔ پتا بھی نہیں چلے گا۔ میں واپس آ جاؤں گا۔ ہے ناں۔" رازی اسے تسلی دے رہا تھا۔ وہ خاموش تھی۔
"اچھا! یہ بتاؤ، مجھے یاد کرو گی؟" رازی کی نظریں اس کے چہرے پر جمی تھیں۔ اس کی ناک پر پسینے کی ننھی ننھی بوندیں چمکنے لگیں۔
"تم نروس ہو رہی ہو یا مجھ سے بات نہیں کرنا چاہتیں؟" رازی نے اس کا ہاتھ تھام کر کہا تھا۔ وہ گھبرا کر ہاتھ چھڑانے لگی۔
"کیا کر رہے ہیں، کوئی آ جائے گا۔"
"آنے دو، اب ڈر کس بات کا ہے۔ تم میری ہو چکی ہو۔" رازی اس کا ہاتھ ہونٹوں سے لگا کر مسکرایا تھا۔
"پلیز، میرا ہاتھ چھوڑیں۔" وہ سہمی جا رہی تھی۔
"پہلے بتاؤ تم خوش ہو؟" رازی کو وہ سہمی ہوئی، بہت اچھی لگ رہی تھی۔
"پہلے ہاتھ چھوڑیں، پھر بتاؤں گی۔"
"بے ایمانی تو نہیں کرو گی؟"
"نہیں۔"
رازی نے ہاتھ چھوڑ دیا۔ وہ بھاگ کر دور جا کھڑی ہوئی تھی۔
"نہیں بتاؤ گی۔" رازی نے اپنے چہرے پر خفگی سجا لی تھی۔ اس کی جان پر بن آئی۔ زور زور سے اثبات میں سر ہلاتی چلی گئی تھی۔ وہ مکمل طور پر اس وقت کی گرفت میں تھی کہ سارہ نے لائٹ آن کر کے کہا تھا۔
"تمہیں اندھیرا محسوس نہیں ہو رہا تھا؟"
"اندھیرا!" اس نے چونک کر سارہ کو دیکھا۔ "روشنی ہے تو۔"

"یہ تو میں نے ابھی لائٹ آن کی ہے۔" سارہ اس کے برابر آن بیٹھی اور معنی خیز لہجے میں پوچھنے لگی۔ "کن سوچوں میں گم تھیں؟"

وہ فوری طور پر کوئی بات نہیں بنا سکی تو بات ہی بدل گئی۔

"تمہیں پتا ہے' مما مسز عبید کے ہاں گئی ہیں۔ ان کے ہاں کوئی تقریب ہے۔ میں نے زبردستی مما کو بھیجا تھا۔"

"کیا ضرورت تھی زبردستی بھیجنے کی۔ مجھے مسز عبید بالکل اچھی نہیں لگتیں۔" سارہ نے ناگواری کا اظہار کیا۔

"اچھا ہے ناں! مما کا دھیان بٹ جائے گا۔ دوپہر سے ڈیڈی کی باتوں پر کڑھ رہی تھیں۔ ویسے ڈیڈی کو ایسا نہیں کرنا چاہیے۔ بائیک کی ضد میری ہے' مما پر کیوں ناراض ہونے آ گئے۔ میں کل جاؤں گی ڈیڈی کے پاس۔"

"کیوں جاؤ گی۔ انہوں نے ایسا کچھ نہیں کہا ہوگا' جس پر اتنا شور مچایا جائے۔" سارہ ہمیشہ توصیف احمد کی طرف داری کرتی تھی۔

"میں بھی ڈیڈی سے ایسا کچھ نہیں کہوں گی۔" وہ جل کر بولی اور اٹھ کر اندر چلی گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

سارہ نے صبح ہی یاسمین سے کہہ دیا تھا کہ وہ کالج کے بعد امینہ پھوپھو کے گھر چلی جائے گی' جس پر یاسمین نے کوئی تبصرہ نہیں کیا تھا' کیونکہ سارہ پر ان کا زیادہ بس نہیں چلتا تھا۔ وہ کچھ کہتیں تو الٹا سارہ انہیں سمجھانے بیٹھ جاتی تھی۔ ڈانٹ بھی سنتی' پھر بھی باز نہیں آتی تھی۔ اس لیے یاسمین اسے رشتے داروں کے ہاں آنے جانے پر ٹوکنے سے خود کو باز رکھتی تھیں۔ البتہ اریبہ پر ان کی گرفت مضبوط تھی۔ وہ ماں کے خلاف کوئی بات برداشت ہی نہیں کر سکتی تھی۔ بس جو یاسمین کہہ دیتیں وہی اس کے لیے سچ ہو تا تھا' جس پر سارہ جھنجلاتی اور کڑھتی بھی تھی۔ بہرحال اس وقت وہ چپتی دوپہر میں امینہ پھوپھو کے گھر آئی تھی۔ امینہ اس کی آمد پر خوش تو ہوئیں' ساتھ ٹوکا بھی کہ دوپہر میں آنے کی کیا ضرورت تھی۔

"بس پھوپھو! گھر جا کر پھر کہیں نکلنا ہی نہیں ہوتا' اس لیے میں کالج سے یہیں آ گئی۔"

"اچھا اچھا بیٹھو! اریبہ کیسی ہے؟ حماد اور تمہاری امی۔" امینہ نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اپنے پاس بٹھاتے ہوئے پوچھا۔

"سب ٹھیک ہیں۔ آپ کیا گھر میں اکیلی ہیں؟" اس نے جواب کے ساتھ پوچھا کیونکہ کہیں بھی کسی کی موجودگی کا امکان نظر نہیں آ رہا تھا۔

"نہیں سمیر ہے البتہ طیبہ اپنے چچا کے ہاں گئی ہے۔ آ جائے گی کچھ دیر میں۔ تم آرام سے بیٹھو۔" امینہ پھوپھو نے طیبہ کے آنے کا یوں کہا کہ کہیں وہ چلی نہ جائے۔

"میں آرام سے ہوں پھوپھو!" وہ ان کی اتنی محبت پر شرمندہ ہونے لگی تھی۔

"لو! میں بھی بیٹھ گئی۔ تم کالج سے آ رہی ہو' بھوک لگ رہی ہو گی۔ میں کھانا گرم کرتی ہوں۔" امینہ پھوپھو کو فوراً ہی احساس ہو گیا۔ اٹھنے لگی تھیں کہ اس نے روک دیا۔

"اوہو پھوپھو! اتنا تکلف کیوں کر رہی ہیں۔ مجھے جب کھانا ہو گا' میں خود گرم کر لوں گی۔ ابھی مجھے بھوک نہیں ہے۔"

"اچھا.....!" امینہ پھوپھو اس کا چہرہ دیکھنے لگیں۔ انہیں جب کوئی بات نہیں سوجھتی تھی تو وہ یونہی محبت سے دیکھا کرتیں۔ بہت مشفق خاتون تھیں۔ سارہ کو ان سے مل کر جہاں سکون ملتا' وہاں دل میں خلش محسوس ہوتی کہ اس کی مما ایسی کیوں نہیں ہیں۔





"سمیر کہاں ہے پھوپھو؟" وہ ان کے مسلسل دیکھنے سے اب کچھ گھبرا گئی تھی۔

"ابھی تو یہیں تھا۔ دیکھو اپنے کمرے میں ہو گا۔" انہوں نے کہا تو وہ اٹھ کھڑی ہوئی' پہلے ان کے واش روم میں جا کر منہ ہاتھ دھویا۔ اس کے بعد سمیر کے کمرے میں آ گئی۔

"تم اس وقت؟" سمیر نے اسے دیکھ کر حیرت کا اظہار کیا تھا۔

"غلط وقت پر آ گئی ہوں' کیا نہیں آنا چاہیے تھا؟" اس نے قصداً" برا مان کر کہا۔

"ارے کیوں نہیں آنا چاہیے تھا۔ میں تو چاہتا ہوں تم روز روز آؤ۔"

"تم کیوں نہیں آتے؟ ویسے میں جانتی ہوں تمہیں مما کی باتیں بری لگتی ہیں ناں' مجھے بھی اچھا نہیں لگتا جب وہ تمہارے آنے پر ناگواری کا اظہار کرتی ہیں۔ یقین کرو۔ میں اپنے آپ میں گلٹی فیل کرتی ہوں۔" وہ شاید یہی بات خاص طور سے کہنے آئی تھی۔

"بے وقوفی کی باتیں مت کرو۔ میں نے کبھی تم سے شکوہ کیا ہے۔ نہیں ناں' پھر تم کیوں ایسا سمجھ رہی ہو۔" سمیر نے ٹوک کر کہا تو وہ خاموش ہو کر اسے دیکھنے لگی۔

"کھانا کھایا تم نے؟" سمیر کو خود بھوک کا احساس ہوا تو اس سے پوچھا۔ اس نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"چلو' پہلے کھانا کھاتے ہیں۔"

"تم پھوپھو کے پاس جاؤ' میں کھانا گرم کرتی ہوں۔" وہ کہہ کر پہلے کمرے سے نکلی اور کچن کی طرف چل پڑی۔

☼ ☼ ☼

بالوں میں برش کرتے ہوئے اس کی نظر یونہی سارہ کی طرف اٹھی تھی' پھر وہ اسے دیکھتی رہ گئی۔ پتا نہیں وہ کون سی کتاب ہاتھ میں لیے بیٹھی تھی۔ اس کے چہرے پر تحریر کا عکس جھلک رہا تھا۔ یقیناً" کوئی دل کو چھو لینے والی بات تھی۔

"سنو اریبہ!" سارہ نے کتاب پر سے نظریں ہٹائے بغیر اسے مخاطب کیا تو وہ جو اسے ہی دیکھ رہی تھی' چونک کر اپنا چہرہ آئینے کی طرف موڑ لیا۔

"یہ نظم پڑھی ہے تم نے؟" سارہ نے کتاب پر ہاتھ رکھ کر اس کی طرف دیکھا۔

"مجھے شعر و شاعری سے کوئی دلچسپی نہیں۔ سنانا بھی مت۔" اس نے تیزی سے کہا اور اسی تیزی سے بالوں میں برش پھیرنے لگی۔

"سنو تو....." سارہ نے کہہ کر نظم پڑھنی شروع کر دی۔ اس نے کوئی دھیان نہیں دیا۔ برش رکھ کر وارڈروب کھول لی اور صبح کے لیے کپڑوں کا انتخاب کرنے لگی۔ پھر ایک سوٹ نکال کر اس نے استری کا بٹن آن کیا تھا کہ جیسے سارے سوئچ آن ہو گئے۔

"محبت مشوروں' پند و نصیحت اور تاویلوں کے تابع جو نہیں ہوتی۔
اسے کیا' راستوں میں پھول کتنے' دھول کتنی ہے؟
کسی نازک سمے میں جو ہوئی تھی' بھول کتنی ہے؟
اسے کیا' پھول سے ہاتھوں میں اب تک خار کتنے ہیں؟
یا دشمن گھات میں بیٹھے پس دیوار کتنے ہیں؟
اسے کیا' جاگتی آنکھوں میں پنہاں خواب کیسا ہے؟
اور اس میں وصل کی خاطر کوئی بے تاب کیسا ہے؟

اسے کیا، شام کیسی تلخیِ ایام کیسی ہے؟
اسے کیا، زندگی کس کی کسی کے نام کیسی ہے؟
اسے کیا، چاہتوں میں صورتِ آلام کیسی ہے؟"

"کیسی ہے؟" سارہ اختتام کے بعد اس سے پوچھ رہی تھی اور وہ گم صم کھڑی تھی۔

"انتہائی بدذوق ہو تم۔ بلکہ میں ہی پاگل ہوں جو تمہیں سنانے بیٹھ گئی۔" سارہ نے کتاب کارنر ٹیبل پر زور سے پٹخی تب وہ چونکی لیکن کہا کچھ نہیں شرٹ پر استری پھیرنے لگی۔ سارہ کچھ دیر اپنے آپ بڑبڑاتی رہی پھر اسے پکار لیا۔

"اریبہ! سنو۔"

"بولتی جاؤ، سن رہی ہوں۔" اس نے اپنی مصروفیت ترک نہیں کی۔

"کیا واقعی صبح ایئرپورٹ جانے کا پروگرام نہیں ہے۔" سارہ نے پوچھا تو وہ یکدم چیخ گئی۔

"نہیں نہیں۔ کتنی بار کہوں، نہیں۔"

"بس ایک بار کافی ہے۔" سارہ چڑ کر پھر اپنے آپ بولنے لگی تھی۔ "میں بھی اب ڈرائیونگ سیکھ لوں گی تاکہ تمہاری محتاجی نہ رہے۔ دیکھنا پھر کہیں آنے جانے کے لیے تم سے پوچھوں گی بھی نہیں۔ اللہ پتا نہیں کیا سوچیں گے رازی بھائی۔"

"میں بتاؤں، کیا سوچے گا۔" وہ استری کا پلگ کھینچ کر سارہ کی طرف گھومی تھی۔

"نہیں، خدا کے لیے تم کچھ مت بتانا۔ میں کل شام میں خود ہی رازی بھائی سے پوچھ لوں گی۔" سارہ نے فوراً ہاتھ جوڑ کر کہا پھر اچانک خیال آنے پر پوچھنے لگی۔

"کل شام میں تو چلو گی ناں؟"

"کہاں؟" وہ شاید بھول گئی تھی۔

"وہیں تائی امی کے گھر۔ انہوں نے رازی بھائی کے آنے کی خوشی میں تقریب رکھی ہے۔ آج ثنا کا فون آیا تھا۔ بہت اصرار سے بلایا ہے بلکہ وہ تو کہہ رہی تھی، ہم لوگ جلدی آجائیں۔" سارہ نے اس کے کڑے تیوروں کے باوجود ساری بات بتا ڈالی۔

"دیکھو سارہ! تم جانتی ہو کہ میں منگنی توڑ چکی ہوں۔" وہ بہت ضبط سے بولنا شروع ہوئی تھی کہ سارہ نے ٹوک دیا۔

"منگنی توڑی ہے۔ دوسرا رشتہ تو قائم ہے اور اسے تم تو کیا دنیا کی کوئی طاقت نہیں توڑ سکتی۔ رازی بھائی ہمارے چچازاد ہیں، رہیں گے۔"

"اسی لیے تو میں تمہیں منع نہیں کرتی۔ تم شوق سے نبھاؤ رشتہ داریاں لیکن مجھے مجبور مت کرو۔ میں صرف اپنی ماں کو مانتی ہوں، کسی دوسرے رشتے کے لیے میرے دل میں کوئی جگہ نہیں۔"

"میں جانتی ہوں، تمہارا دل سنسان گلی ہے۔" سارہ نے جل کر کہا تھا۔

"ہاں اور اس سنسان گلی میں کسی کو داخل ہونے کی اجازت نہیں ہے۔" اس کے لہجے میں حد درجہ کڑواہٹ تھی۔

سارہ اسے دیکھ کر رہ گئی۔

☼ ☼ ☼

کتنے برسوں بعد حبیب ولا میں زندگی کی رونقیں اتری تھیں۔ ساجدہ بیگم کے بردبار چہرے پر خوشی کا رنگ الگ




سے چھلکتا نظر آرہا تھا۔ ثنا چہکتی پھر رہی تھی۔ بلال سارے انتظامات کا جائزہ لینے کے ساتھ ساتھ مہمانوں کو بھی خوش آمدید کہہ رہا تھا اور وہ اجلال رازی جس کے اعزاز میں یہ خوب صورت ہنگامہ آرائی تھی، وہ اپنے کمرے میں تیاری کے مرحلے خلافِ عادت بہت سستی سے طے کر رہا تھا۔ اصل میں وہ یہ چاہ رہا تھا کہ اریبہ آئے تو سب میں اسے نہ پا کر ڈھونڈتی ہوئی اس کے کمرے میں چلی آئے۔ اس لیے اس کا سارا دھیان دروازے کی طرف تھا۔ باہر کسی کا بھی گزر ہوتا، قدموں کی آواز پر وہ چوکنا ہو جاتا اور پھر مایوس۔

"کیا ہو گیا ہے اسے۔ صبح ایئرپورٹ بھی نہیں آئی۔ آخر کس بات پر ناراض ہے؟" وہ ٹائی کی ناٹ لگاتے ہوئے سوچنے لگا۔ تب ہی دھاڑ سے دروازہ کھلا اور طیبہ اور سارہ اندر آکر ایک ساتھ بولیں۔

"السلام علیکم رازی بھائی!"

"وعلیکم السلام۔" وہ پرسوچ انداز میں باری باری دونوں کو دیکھنے لگا۔

"دیکھا میں نے کہا تھا ناں۔ رازی بھائی ہمیں نہیں پہچانیں گے۔" سارہ نے طیبہ سے کہا تو وہ اس کی آواز اور انداز سے فوراً "سمجھ گیا۔

"کیوں نہیں پہچانوں گا۔ تم سارہ ہو اور یہ طیبہ۔ ویسے کچھ زیادہ بڑی تو نہیں ہوئیں تم دونوں۔ اتنی کی اتنی ہو، جتنی میں چھوڑ کر گیا تھا۔"

"ہائے نہیں۔ اس وقت تو ہم اسکول میں پڑھتی تھیں۔ فراک پہنتی تھیں۔" سارہ نے احتجاجاً" کہا۔

"ہاں بس فراک اور شرٹ کا فرق ہے۔" وہ شرارتاً" مسکرایا پھر طیبہ سے پوچھنے لگا۔ "پھوپھو نہیں آئی ہیں۔"

"جی، آپ چلیں ناں۔ امی بہت بے قرار ہو رہی ہیں آپ سے ملنے کو۔" طیبہ نے کہا تو وہ فوراً" ٹائی درست کر کے ان دونوں کے ساتھ باہر آگیا۔ اور پہلے امینہ پھوپھو سے ملا۔ کتنی دیر وہ اسے سینے سے لگائے دعائیں دیتی رہیں۔ اس کے بعد اس کے ننھیالی رشتہ داروں نے اسے گھیر لیا تھا۔

سارہ، طیبہ کے ساتھ ایک کونے میں آبیٹھی۔ اسے اریبہ پر غصہ آنے لگا تھا۔ اپنے آپ جانے کیسے اس نے اتنا بڑا فیصلہ کر لیا تھا۔ خود ہی جا کر ساجدہ بیگم کو انگوٹھی واپس کر آئی تھی۔

"کتنے اچھے ہو گئے ہیں ناں رازی بھائی!" طیبہ نے پراشتیاق لہجے میں کہا تو اس نے "ہاں" کہنے سے خود کو باز رکھا کیونکہ جانتی تھی کہ ہونٹ کھلنے کے ساتھ سینے میں دبی سانس کو باہر کا راستہ مل جائے گا۔ اس لیے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"ارے ہاں اریبہ اور یاسمین آنٹی نہیں آئیں کیا.....؟" قدرے توقف سے طیبہ نے اسے دیکھ کر پوچھا۔

"خالدہ آنٹی جو آئی ہوئی ہیں۔" اس کی نظریں توصیف احمد کے ساتھ کھڑی خالدہ پر تھیں۔

"اچھا ہاں.....!" طیبہ کچھ سٹپٹا کر ادھر ادھر دیکھنے لگی۔

سارہ کی نظریں خالدہ سے ہٹ کر اجلال رازی کے ساتھ ساتھ بھٹکنے لگیں پھر اچانک وہ ٹھٹکی تھی کہ جہاں اجلال رازی ہوتا وہاں اس کی ماموں زاد سنبل بھی ضرور موجود ہوتی۔ اب پتا نہیں یہ اتفاق تھا یا سنبل زبردستی رازی کے ساتھ لگی ہوئی تھی۔ اسے، بہرحال، بہت برا لگا بلکہ عجیب سی جلن بھی محسوس ہونے لگی تھی۔

"تم دونوں یہاں کونے میں کیوں چھپی بیٹھی ہو۔ طیبہ! جاؤ تمہیں امی بلا رہی ہیں۔" سمیر نے آکر طیبہ کو اٹھا دیا اور اس کی جگہ خود بیٹھ کر سارہ کو دیکھتے ہوئے بولا۔

"تم بجھی بجھی لگ رہی ہو کیا بات ہے؟"

"کچھ نہیں....." وہ کوشش سے بھی نہیں مسکرا سکی۔

"کچھ تو ہے، جس کی پردہ داری ہے۔" سمیر اس کی طرف جھک کر سرگوشی میں بولا تھا۔ وہ جز بز ہونے لگی۔

"اریبہ والی بات سے پریشان ہو ناں؟" سمیر نے قیاس نہیں کیا۔ یقین سے پوچھا تھا۔ اس کا سر خود بخود اثبات میں ہل گیا۔

"رازی بھائی نے اس سلسلے میں تم سے کچھ کہا ہے؟"

"نہیں، لیکن وہ پوچھیں گے ضرور۔"

"تو اس میں تمہاری کیا غلطی ہے، جو تم پریشان ہو رہی ہو۔ چلو اٹھو، کھانا لگ چکا ہے۔" سمیر زبردستی اسے اٹھا کر کھانے کی ٹیبل کے پاس لے آیا اس کے بعد خود پتا نہیں کہاں غائب ہو گیا۔ وہ پلیٹ ہاتھوں میں لے کر توصیف احمد کی طرف بڑھنے لگی کہ اچانک اجلال رازی سامنے آن کھڑا ہوا تھا۔

"اریبہ کیوں نہیں آئی؟"

"پتا نہیں۔" وہ اپنے آپ میں الجھنے لگی۔

"تمہیں کیسے پتا نہیں ہے۔ سچ بتاؤ، کیا ہوا ہے؟" اجلال رازی کی حد درجہ سنجیدگی سے وہ خائف ہو گئی تھی۔

"مجھے کچھ نہیں پتا، آپ کو جو پوچھنا ہو، اسی سے پوچھیں۔"

"اس سے بھی پوچھ لوں گا۔ تمہیں بتانے میں کیا اعتراض ہے۔ کیا اس نے منع کیا ہے؟" اجلال رازی ہر صورت جاننا چاہتا تھا۔

"نہیں، اصل میں اس کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔" وہ اٹک اٹک کر بولی تھی۔

"کیا ہوا ہے؟" اجلال رازی مشکوک تھا لیکن یقین کرنے پر مجبور بھی۔

"بخار۔ کل سے بخار ہے۔" وہ جھوٹ بولتے ہوئے خود شرمندہ تھی۔

"سچ کہہ رہی ہو یا کوئی اور بات ہے؟" اجلال رازی کی کھوجتی نظروں سے وہ جھنجلا گئی۔

"آپ ایسے کیوں کر رہے ہیں۔ اریبہ اگر نہیں آئی تو اس میں میرا کیا قصور ہے آپ کو جو کہنا سننا ہو اسی سے کہیے گا۔" اس کے ساتھ ہی وہ تیزی سے پلٹ کر دوسری سمت چلی گئی۔

اجلال رازی مزید الجھ گیا تھا۔

☆ ☆ ☆

رات کا کھانا اس نے یاسمین کے ساتھ بہت خاموشی سے کھایا تھا۔ اس کے بعد چائے بنائی اور کپ لے کر اپنے کمرے میں آ گئی۔ اب اس کا ارادہ روزانہ کی طرح پڑھائی کرنے کا تھا۔ چائے کا کپ بیڈ کارنر پر رکھ کر اس نے اپنی کتابیں اور رجسٹر اٹھایا پھر آرام سے بیٹھ گئی۔ پہلے چائے پی اس کے بعد کتابوں میں سر کھپانے لگی۔ لیکن بہت جلدی اسے احساس ہو گیا کہ اس کا ذہن یکسو نہیں ہے۔ کہیں ادھر ادھر بھٹک رہا ہے۔ تب اس نے کتابیں سمیٹ کر ایک طرف رکھ دیں اور موبائل لے کر اپنی دوستوں کو ایس ایم ایس کرنے لگی۔ کیونکہ وہ کچھ اور سوچنا نہیں چاہتی تھی۔ اس لیے اسی شغل میں خود کو مصروف کر لیا گو کہ جلد ہی اس سے بھی اکتاہٹ ہونے لگی تھی پھر بھی سارہ کے آنے تک اس نے اس مصروفیت کو ترک نہیں کیا تھا۔

سارہ آتے ہی سیدھی واش روم میں چلی گئی تھی اور تقریباً پندرہ منٹ بعد نکلی تھی۔

"یہ اس وقت تم نہا رہی تھیں؟" اس نے سارہ کے گیلے بالوں کو دیکھ کر حیرت سے کہا۔

"بہت تھکن ہو گئی تھی۔ شاور لے کر کچھ سکون ملا ہے۔ اب آرام سے سو سکوں گی۔ ٹائم کیا ہوا ہے۔ اوہ دو بج گئے۔ خیر صبح تو چھٹی ہے۔ دیر تک سو لیں گے۔" سارہ بولتے ہوئے اس کی طرف دیکھنے سے گریز کر رہی تھی۔ وہ سمجھ گئی کہ وہ کوئی ایسی بات کہنا چاہتی ہے۔ جس کے لیے اسے خود کو تیار کرنا پڑ رہا ہے۔




"ممّا تو سو گئی ہوں گی۔ اب مجھے بھی نیند آ رہی ہے۔ تمہارا اگر ابھی مزید پڑھنے کا ارادہ ہو تو میں دوسرے کمرے میں چلی جاؤں۔" سارہ نے ایک نظر اسے دیکھا تھا شاید غلطی سے۔

"تمہاری مرضی، ویسے میں کچھ پڑھ نہیں رہی۔" اسے سارہ کی بے کار باتوں سے الجھن ہونے لگی۔

"چلو پھر یہیں سو جاؤں گی۔ تم ڈسٹرب تو نہیں ہو گی ناں۔"

"پہلے تو کبھی تم نے نہیں پوچھا جب دل چاہتا ہے یہاں سو جاتی ہو ابھی کیا ہو گیا ہے۔ تمہیں کیوں فضول بک بک کر رہی ہو۔ جو کہنا ہے صاف کہو۔" وہ چڑ گئی تھی۔

"رازی بھائی تمہارا پوچھ رہے تھے بلکہ ناراض ہو رہے تھے کہ تم کیوں نہیں آئیں۔" سارہ روانی سے کہہ کر اسے دیکھنے لگی تھی۔

"تو تم نے کیا کہا...؟" اس کی پیشانی پر شکنیں واضح ہو گئیں۔

"غلط بیانی کرنا پڑی کہ تمہاری طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔" سارہ کا لہجہ ناراضی لیے ہوئے تھا۔

"کیوں غلط بیانی کی کیا ضرورت تھی۔ صاف کیوں نہیں بتایا کہ میں اس گھر سے کوئی واسطہ، تعلق نہیں رکھنا چاہتی۔" وہ سارہ پر بگڑنے لگی۔

"یہ تم خود ان سے کہہ دینا۔ میری تو ہمت نہیں ہوئی۔ ویسے تم غلطی کر رہی ہو اریبہ! رازی بھائی ایسے نہیں ہیں جن سے منہ موڑا جائے گا۔ اتنے ہینڈسم اتنے اسمارٹ اور یہ تمہاری خوش قسمتی ہے کہ وہ تم سے محبت کرتے ہیں۔" سارہ اب سہولت سے بول رہی تھی۔

"لیکن میرے دل میں اس کے لیے کوئی جگہ نہیں۔" وہ ہنوز اکڑی ہوئی تھی۔

"میں نہیں مانتی۔ کچھ عرصہ پہلے تک تم ان ہی کے گیت گاتی تھیں۔ دو دن ان کا فون نہیں آتا تھا تو تم کتنی پریشان ہو جاتی تھیں۔ پھر ڈیڈی کی دوسری شادی کا کیا پتا چلا کہ تم رازی بھائی سے ہی اکھڑ گئیں۔ کیوں؟ اس میں رازی بھائی کا کیا قصور؟ انہوں نے تو ڈیڈی کو مشورہ نہیں دیا تھا۔ بلکہ اس وقت وہ یہیں تھے اور ہماری طرح انہیں بھی ڈیڈی کی دوسری شادی کا پتا نہیں تھا۔" سارہ سلگ کر بولتی چلی جا رہی تھی۔

"کیسے پتا نہیں تھا۔ اسی کی خالہ سے ڈیڈی نے شادی کی اور خود اس کی اماں نے کروائی۔ پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ رازی کو پتا نہ ہو۔ سب شریک تھے۔ ایک صرف ہم ہی لوگ انجان تھے۔ تم زیادہ ان لوگوں کی چمچہ گیری مت کرو۔ مجھے نفرت ہے رازی سے، اس کے گھر بھر سے۔"

اس کے غصے بھرے لہجے میں نفرت کے ساتھ حقارت بھی تھی۔ سارہ نے مزید کچھ کہنے کا ارادہ ترک کر دیا اور اپنا تکیہ اٹھا کر کمرے سے نکل گئی تھی۔

☆ ☆ ☆

ناشتے کی ٹیبل پر ثنا اور بلال ہی بولتے رہے۔ کہیں کہیں ساجدہ بیگم بھی لب کشائی کرتیں لیکن اجلال رازی بالکل خاموش تھا اور اس کی خاموشی ساجدہ بیگم نہ صرف محسوس کر رہی تھیں بلکہ سبب بھی جان رہی تھیں اور اس صورت حال کا تو انہیں پہلے سے اندازہ تھا اور وہ خود کو تیار بھی کرتی رہی تھیں۔ اس کے باوجود اب خود کو بے بس محسوس کر رہی تھیں۔ بار بار اجلال رازی کی طرف دیکھتیں۔ جس کے چہرے پر گہری سنجیدگی کی چھاپ تھی اور آنکھوں میں سوچ..... اس پر ثنا اور بلال کی نوک جھونک کا بھی کچھ اثر نہیں ہو رہا تھا۔ آخر ساجدہ بیگم نے ثنا اور بلال کو وہاں سے جانے کا اشارہ کر دیا کیونکہ وہ دونوں ناشتے سے فارغ ہو چکے تھے۔ جبکہ رازی نے اپنے کپ میں مزید چائے انڈیل لی تھی۔ اس لیے ساجدہ بیگم نے بھی وہاں سے اٹھنے کا ارادہ ملتوی کر دیا اور جب ثنا اور بلال اٹھ کر

چلے گئے، تب وہ اس سے مخاطب ہوئیں۔

"اجلال! کیا بات ہے بیٹا، نیند پوری نہیں ہوئی یا۔" انہوں نے قصداً" بات ادھوری چھوڑ دی تھی۔

"یاسمین چچی اور اریبہ رات کیوں نہیں آئی تھیں۔" رازی نے بے معنی گفتگو سے اجتناب کیا اور اصل بات پوچھ لی۔

ساجدہ بیگم کو غالباً" اس کی توقع نہیں تھیں۔ اس لیے چند لمحے اسے دیکھتیں رہیں پھر کہنے لگیں۔

"یاسمین تو بیٹا جب سے اسے توصیف کی دوسری شادی کا پتا چلا ہے، اس نے سب سے ملنا جلنا ہی چھوڑ دیا ہے۔"

"توصیف چچا کی دوسری شادی کوئی نئی بات تو نہیں امی! دس سال تو ہو ہی چکے ہوں گے۔ یاسمین چچی نے اب کیوں اسے ایشو بنایا ہے۔" رازی کے لیے یہ توجیح بے معنی تھی۔

"اسے تو اب ہی پتا چلا ناں۔ زیادہ عرصہ نہیں ہوا، چھ آٹھ مہینے پہلے کی بات ہے۔ بہت واویلا مچایا تھا اس نے پھر اپنے طور پر سب سے قطع تعلق کرکے بیٹھ گئی۔ میرا تو خیر یوں بھی کہیں آنا جانا نہیں ہوتا۔ البتہ تمہاری امینہ پھوپھو ایک دوبار گئی تھیں یاسمین کے پاس لیکن اس نے سیدھے منہ بات ہی نہیں کی۔ تب سے امینہ نے بھی قدم روک لیا۔" ساجدہ بیگم بہت سنبھل سنبھل کر بول رہی تھیں۔ کیونکہ وہ اسے وہ ساری باتیں نہیں بتانا چاہتی تھیں جو یاسمین نے آکر ان سے کہی تھیں اور توصیف احمد کی دوسری شادی کا ذمہ دار انہیں ٹھہراتے ہوئے خوب برا بھلا بھی کہا تھا۔

"اور اریبہ؟ اسے تو آنا چاہیے تھا۔" وہ ساری بات سن کر بولا تھا۔

"ہاں، وہ شاید ماں کی وجہ سے نہیں آئی ہوگی۔" ساجدہ بیگم نظریں چراتے ہوئے بولیں۔

"نہیں، آپ مجھ سے کچھ چھپا رہی ہیں۔" رازی ان کے نظریں چرانے پر ٹھٹکا تھا۔ ساجدہ بیگم جزبز ہونے لگیں۔

"بتائیں ناں امی! کیا بات ہے۔ کہیں اریبہ نے بھی تو آپ سے بدتمیزی نہیں کی؟" اس نے اصرار کے ساتھ پوچھا۔

"نہیں، اس نے بدتمیزی نہیں کی بس وہ منگنی کی انگوٹھی واپس کر گئی تھی۔" ساجدہ بیگم چونکہ اس رشتے کو قائم رکھنا چاہتی تھیں۔ اس لیے اریبہ کی بدتمیزی چھپا گئیں۔

"کیا؟" وہ شاکڈ ہو کر انہیں دیکھے گیا۔

"تم پریشان مت ہو بیٹا! اریبہ نادان ہے، جذباتی ہے۔ وقتی جذبات میں اس نے یہ قدم اٹھا تو لیا لیکن۔" ساجدہ بیگم اسے ڈھنگ سے سمجھا بھی نہیں پا رہی تھیں۔

"آپ نے توصیف چچا سے بات کی؟" وہ بمشکل بولنے کے قابل ہوا تھا۔

"نہیں، میں اگر توصیف سے بات کرتی تو ہو سکتا تھا کہ بیٹی کی ضد سے مجبور ہو کر وہ بھی یہ رشتہ ختم کرنے کا اعلان کر دیتا۔ اس لیے میں نے خاموشی اختیار کر لی۔ اب تم آگئے ہو تو تم ہی اس معاملے کو سلجھاؤ۔" ساجدہ بیگم کی آواز میں ہلکی سی لرزش تھی جس سے ظاہر تھا کہ وہ اندر سے کتنی پریشان ہیں۔

"میں ابھی جاتا ہوں اریبہ کے پاس۔ پوچھتا ہوں اس نے یہ حرکت کیوں کی۔" رازی کو اب غصہ آرہا تھا "اور آپ نے بھی حد کر دی، کم از کم مجھے تو بتانا چاہیے تھا۔"

"بیٹا! تم پردیس میں پریشان ہوتے......"

"اب تو جیسے بہت خوش ہو رہا ہوں۔ میں ابھی جاتا ہوں۔" وہ ایک دم کرسی دھکیل کر اٹھ کھڑا ہوا تو ساجدہ بیگم




مزید پریشان ہو گئیں۔

"آرام سے بیٹا! وہاں بھی آرام سے بات کرنا۔ وہ نادان ہے تم نادانی مت کرنا۔"

"نہیں کروں گا۔ آپ نہ پریشان ہوں جائیں اپنے کمرے میں آرام کریں۔ میں ابھی آتا ہوں۔" وہ انہیں تسلی دے کر باہر نکل آیا۔

پانچ سالوں میں شہر کافی ترقی کر گیا تھا۔ وہ راستے جو اسے ازبر تھے وہ اب کہیں نہیں تھے۔ جب ہی اسے بہت مشکل پیش آئی۔ بیس منٹ کا فاصلہ تھا لیکن گھر ڈھونڈنے میں ایک گھنٹہ لگ گیا۔ جس سے اس کا موڈ مزید خراب ہو چکا تھا۔ کال بیل کا بٹن چھونے سے پہلے اس نے خود کو تھوڑا ریلیکس کیا پھر بٹن دبایا تو کچھ دیر بعد حماد نے گیٹ کھولا تھا۔

"السلام علیکم رازی بھائی۔ آیئے، اندر آیئے۔" حماد اسے دیکھ کر خوش ہو گیا تھا۔

"وعلیکم السلام کیسے ہو پارٹنر!" وہ مسکراتا ہوا اندر آگیا۔ حماد نے گیٹ بند کیا پھر اس کا ہاتھ پکڑ کر چلنے لگا۔ برآمدے میں آکر وہ رک گیا۔ اسے پتا تھا، سامنے لابی میں دائیں ہاتھ پر اریبہ کا کمرہ ہے۔ لیکن وہ پہلے یاسمین سے ملنا چاہتا تھا۔

"تمہاری مما کہاں ہیں؟" اس نے حماد سے پوچھا۔

"میں بلاتا ہوں مما کو۔" حماد کہہ کر آگے بڑھ گیا۔ اس کی نظریں لابی میں بھٹکنے لگیں جبکہ دل فوراً" اس تک پہنچنے کی ترغیب دینے لگا تھا۔

"مما! آئیں دیکھیں تو کون آیا ہے۔" حماد کی آواز پر وہ فوراً" سنبھل کر ادھر متوجہ ہوا اور یاسمین کو دیکھ کر مودبانہ سلام کیا۔

"السلام علیکم!"

"تم؟" یاسمین اسے پہچاننے کی کوشش کرنے لگیں بلکہ ایکٹنگ، جس پر وہ جزبز ہو کر بولا۔

"میں اجلال ہوں آنٹی؟"

"اچھا ہاں، کیسے آئے؟" یاسمین نے عادتاً" کیسے آئے کہا تھا۔ لیکن پھر خود ہی گڑبڑا گئیں۔ کیونکہ سامنے اجلال رازی تھا۔ بے پناہ وجیہہ باوقار اور اعلا تعلیم یافتہ۔

"میرا مطلب ہے کب آئے؟" یاسمین نے اپنی بات سنبھالی تھی۔

"جی امریکہ سے تو کل صبح آیا ہوں۔ آپ کو کسی نے نہیں بتایا؟" اس نے بتانے کے ساتھ تعجب کا اظہار کیا۔

"نہیں۔ مجھے کون بتائے گا، خیر چھوڑو، تم آؤ بیٹھو۔ یہاں بیٹھو گے یا۔"

"جی میں پہلے اریبہ کی طبیعت پوچھ لوں۔ رات سارہ بتا رہی تھی کہ اس کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔" وہ سہولت سے کہہ گیا تھا۔

"ہاں۔ کچھ حرارت تھی۔ دیکھو اپنے کمرے میں ہوگی۔ میں چائے بھجواتی ہوں۔" یاسمین کہہ کر کچن کی طرف بڑھ گئیں۔

اس نے چند لمحے رک کر کچھ سوچا پھر مضبوطی سے ایک ایک قدم جماتا اریبہ کے کمرے تک آگیا۔ بس ایک بار ہلکے سے دروازہ پر دستک دی اور جواب کا انتظار کیے بغیر ہینڈل گھما کر پورا دروازہ کھول دیا۔

اریبہ آئینے کے سامنے کھڑی بالوں میں برش کر رہی تھی۔ دروازہ کھلنے پر فوراً" پلٹی اور رازی کو دیکھ کر اس کا دل یکبارگی بڑی زور سے دھڑکا تھا لیکن اگلے پل پیشانی پر ناگواری کی لکیریں ابھر آئیں۔ جنہیں قصداً" نظر انداز کر کے وہ دلکشی سے مسکرایا اور قدم بڑھا کر اندر آگیا۔

"بڑی بے مروت ہو۔ میں تو سمجھا تھا۔ تم میری واپسی کے دن گن رہی ہوگی اور میرے استقبال کو سب سے پہلے موجود ہوگی۔"

"کیوں کیا تمہیں تمہارے گھر والوں نے نہیں بتایا کہ میں وہ ناتا توڑ چکی ہوں، جس میں دن گننے کا خبط ہوتا ہے۔" وہ فوراً" تنک کر بولی تھی۔

"ہاں ابھی امی نے بتایا کہ تم نے انگوٹھی واپس کر دی تھی۔ میرا تمہارا ناتا اس انگوٹھی کا مرہون منت تو نہیں تھا، جس کے اتار دینے سے ہمارا ناتا ٹوٹ گیا۔ نہیں اریبہ! ہم دل کے رشتے سے بندھے ہیں۔" رازی کا لہجہ جذبات میں بھیگ رہا تھا۔ "میرا تمہارا دل کا ناتا ہے یہ اتنی آسانی سے نہیں ٹوٹ سکتا۔"

"دل کا ناتا!" وہ استہزائیہ ہنسی۔ "میرا دل میرے اپنے اختیار میں ہے۔ رازی اور میں نے اس میں سے ساری کثافتیں دھو ڈالی ہیں۔"

"کثافتیں!" رازی کو شدید دھچکا لگا تھا۔ "مجھے، میری محبت کو تم کثافتوں سے محمول کر رہی ہو۔"

"تم جو بھی سمجھو میں اس پر بحث نہیں کروں گی۔" وہ نروٹھے پن سے کہہ کر رخ موڑنے لگی تھی کہ رازی نے اس کا بازو پکڑ کر اپنی طرف کھینچ لیا۔ خاصا جارحانہ انداز تھا۔

"بحث نہیں حساب دینا پڑے گا تمہیں۔ میرے رت جگوں کا، میرے ہر اس پل کا جس پر تم قابض رہیں۔ اتنی آسانی سے میں تمہیں نہیں بخشوں گا۔ سمجھیں تم۔"

"رازی.....!" وہ چیخ پڑی۔ "تمہیں مجھ سے اس طرح بات کرنے کا کوئی حق نہیں۔ میرا بازو چھوڑو۔"

"پہلے میری بات کا جواب دو۔ تم نے کیا سوچ کر انگوٹھی واپس کی اور کیوں۔" وہ سفاکی پر اتر آیا تھا۔

"کیونکہ مجھے تم سے شادی نہیں کرنی۔" وہ تیزی سے بولی تھی۔

"وہی تو پوچھ رہا ہوں کیوں؟ تم نے اپنے لیے آپ یہ فیصلہ کیسے کر لیا۔ کس بنا پر اگر تم توصیف چچا اور خالدہ آنٹی کی شادی کو ایشو بناؤ تو وہ میں نہیں مانوں گا۔ کیونکہ میرا اس بات سے کوئی تعلق نہیں۔ پھر ہماری منگنی تو توصیف چچا کی شادی کے بعد ہوئی تھی اس وقت تم نے کیوں منع نہیں کر دیا تھا۔" وہ جیسے ساری باتیں ابھی کلیئر کرنا چاہتا تھا۔

"میں تمہارے سامنے صفائیاں پیش کرنے کی پابند نہیں ہوں۔" وہ جھٹکے سے بازو چھڑا کر دور جا کھڑی ہوئی تھی۔

"مت دو صفائیاں لیکن میرا قصور تو بتاؤ۔" وہ زچ ہوا تھا۔

"تمہارا قصور یہ ہے کہ تم ساجدہ بیگم کی اولاد ہو اور ساجدہ بیگم وہ عورت ہے جو....."

"شٹ اپ!" وہ یکدم چیخا تھا۔ "خبردار جو میری ماں کے خلاف ایک لفظ بھی کہا تو۔"

"مجھ سے بھی اپنی ماں پر زیادتی برداشت نہیں ہوئی تھی۔ اس لیے میں نے زیادتی کرنے والوں سے سارے ناتے توڑ لیے۔" وہ دوبدو جواب دے رہی تھی۔

"زیادتی میری یا میرے گھر والوں کی طرف سے نہیں ہوئی اریبہ! تم غلط سوچ رہی ہو۔"

وہ اسے جھنجوڑنا چاہتا تھا لیکن وہ مزید کچھ سننے پر تیار ہی نہیں ہوئی تب اس وقت وہ وہاں سے چلا آیا تھا۔



یاسمین نے اریبہ کا رازی پر چلانا سنا تھا اور اطمینان سے اپنے کمرے میں چلی گئی تھیں۔ جبکہ سارہ کا سارا اطمینان رخصت ہو گیا تھا کیونکہ وہ یہ سوچ کر مطمئن تھی کہ رازی اریبہ کو سمجھا لے گا اور تھوڑے گلے شکووں کے بعد دونوں میں دوستی ہو جائے گی۔ لیکن یہاں تو معاملہ زیادہ ہی بگڑ گیا تھا۔ رازی بھی غصے میں چلا گیا تھا۔ وہ اس کے پیچھے "رازی بھائی، رازی بھائی" پکارتی لپکی بھی تھی لیکن وہ نہیں رکا تھا اور اس وقت اریبہ سے کچھ کہنا فضول تھا۔ کتنی دیر لاؤنج میں ٹہل ٹہل کر وہ خود ہی ہلکان ہوتی رہی پھر یاسمین کے کمرے میں آ گئی۔

"تم اٹھ گئیں، ناشتا کر لیا؟" یاسمین یوں اطمینان سے تھیں جیسے کوئی بات ہی نہ ہوئی ہو۔

"آپ کو پتا ہے مما! رازی بھائی آئے تھے۔" سارہ ان کی بات ان سنی کرتے بولی تھی۔ اس کے لہجے میں حد درجہ تشویش تھی۔

"ہاں مجھ سے ملا تھا۔ خوب نکھر کر آیا ہے امریکہ سے۔ ابھی بیٹھا ہے یا چلا گیا؟" یاسمین اس کی کیفیت سمجھ رہی تھیں پھر بھی اپنا اطمینان قائم رکھا۔

"چلے گئے رازی بھائی اور بہت غصے میں گئے ہیں۔" سارہ رو دینے کو ہو رہی تھی۔

"کیوں؟" یاسمین کی پیشانی پر اب ہلکی سی شکن آئی تھی۔

"اریبہ نے ان کے ساتھ اچھا نہیں کیا۔ بہت جھگڑ رہی تھی ان سے۔ مما! آپ اسے سمجھاتی کیوں نہیں ہیں۔ وہ بہت غلط کرنے لگی ہے ہر ایک کے ساتھ۔ مجھے اچھا نہیں لگتا۔ کبھی تائی امی کو برا بھلا کہتی ہے، کبھی پھوپھو کو۔ اس کے برا کہنے سے کوئی برا نہیں ہوگا مما! الٹا ہم لوگ برے بنیں گے۔"

وہ رندھی آواز میں بولے جا رہی تھی۔ یاسمین نے اسے کھینچ کر اپنی بانہوں میں لے لیا۔ کیونکہ وہ جانتی تھیں کہ ان کی بیٹی بہت حساس ہے۔ اس لیے اس کے ساتھ وہ اس کی مرضی کے مطابق پوز کرتی تھیں۔ رنگ بدلنے میں وہ گرگٹ کو بھی مات دے گئی تھیں۔

"بیٹا! تم کیوں دل چھوٹا کر رہی ہو۔ میں سمجھاؤں گی اریبہ کو۔"

"اور مما! اسے یہ بھی اچھی طرح سمجھا دیجیے گا کہ اس کی شادی رازی بھائی سے ہی ہوگی۔" سارہ کو زیادہ دکھ اسی بات کا تھا کہ کہیں سچ مچ یہ رشتہ ٹوٹ نہ جائے۔

"سب ٹھیک ہو جائے گا بیٹا! تم پریشان مت ہو۔" یاسمین نے اپنے حساب سے کہا تھا۔ پھر اس کا گال تھپک کر بولیں۔

"جاؤ تم ناشتا واشتا کرو۔ اریبہ سے بھی پوچھ لینا، وہ بھی ابھی اٹھی تھی۔"

"اب تو دوپہر کے کھانے کا وقت ہو گیا ہے مما!" وہ اٹھتے ہوئے بولی۔

"ہاں پتا نہیں بوا کھانے میں کیا بنا رہی ہیں۔ مجھ سے پوچھا بھی نہیں۔"

"میں دیکھتی ہوں۔" وہ یاسمین کے کمرے سے نکل آئی اور سیدھی کچن کی طرف جا رہی تھی کہ اریبہ کے تیز بولنے کی آواز سن کر رک گئی۔ اب پتا نہیں وہ کس سے جھگڑ رہی تھی۔

اس نے آواز کی سمت کا تعین کیا پھر بھاگ کر ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہی ٹھٹک کر رک گئی۔ حماد کے ساتھ دو لڑکے، جو غالباً" اس کے دوست تھے سر جھکائے کھڑے تھے اور اریبہ باقاعدہ ان کی کلاس لے رہی تھی۔

"ابھی رزلٹ نہیں آیا تو اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ تم لوگ یہ وقت کھیلنے کودنے اور آوارہ گردی میں گزار دو۔ کتنے دنوں سے میں نوٹ کر رہی ہوں تم لوگوں کی سرگرمیاں۔ تپتی دوپہر میں آخر کہاں جاتے ہو۔ بتاؤ۔ حماد! میں تم سے پوچھ رہی ہوں۔"

"کہیں نہیں۔" حماد کی آواز شاید اس کے اپنے کانوں نے بھی نہیں سنی ہوگی اور اریبہ کو شاید اسی جواب کی توقع تھی۔

"کہیں نہیں۔ یہ کہیں نہیں کون سی جگہ ہے؟ دیکھو حماد سدھر جاؤ ورنہ میں بہت بری طرح پیش آؤں گی۔ یہ مت سمجھو کہ ڈیڈی یہاں نہیں رہتے تو تم جو مرضی کرتے پھرو گے۔"

"اریبہ.....!" سارہ تیزی سے اریب کے سامنے آگئی کہ کہیں وہ اب ڈیڈی کے خلاف نہ بولنا شروع کر دے۔

"کیا ہے.....؟" اریبہ نے پھاڑ کھانے والے انداز میں اسے گھورا تھا۔

"کسی کا غصہ ان بچوں پر کیوں نکال رہی ہو۔ پتا ہے تمہارے چلانے سے مما کتنی پریشان ہو رہی ہیں۔ چلو اپنے کمرے میں۔" سارہ زبردستی اسے کھینچتی ہوئی اس کے کمرے میں لے آئی تھی۔

"تم خوامخواہ حماد کی طرف داری مت کرنا۔ یہی عمر اسے کنٹرول کرنے کی ہے۔ اگر کسی غلط راستے پر نکل گیا تو سب سے زیادہ تم ہی رووگی۔" اریبہ کا بقیہ نزلہ اس پر گرنے لگا اور اس نے فی الوقت خاموشی ہی میں عافیت سمجھی تھی۔

☼ ☼ ☼

اجلال رازی آتے ہی اپنے کمرے میں بند ہو گیا تھا۔ اس کا دماغ بری طرح چیخ رہا تھا۔ اریبہ اس سے اتنی متنفر ہو جائے گی' یہ تو کبھی اس نے خواب میں بھی نہیں سوچا تھا۔ کیسی اجنبی لگ رہی تھی جیسے کبھی اس سے کوئی واسطہ کوئی تعلق ہی نہ رہا ہو۔ ادھر کچھ مہینوں سے گو کہ وہ ایسی ہی اکھڑی اکھڑی تھی کہ وہ جب فون کرتا تو وہ بہت اکھڑے لہجے میں مختصر بات کرکے سلسلہ منقطع کر دیا کرتی تھی اور کتنی بار یہ بھی کہہ چکی تھی کہ بس اب فون کا سلسلہ بند کرو' میں تم سے بات نہیں کرنا چاہتی اور ایک بار تو اس نے غصے میں ایک ہی بات کہہ کر فون بند کر دیا تھا کہ میرا تم سے کوئی تعلق نہیں اور ان ساری باتوں کو وہ اس انداز سے سوچتا تھا کہ وہ اب اس سے دوری سہہ نہیں پا رہی اور یوں ناراضی ظاہر کرکے اسے واپس بلانا چاہتی ہے۔ یوں اس کی خفگی پر بجائے پریشان ہونے کے وہ محظوظ ہوتا رہا تھا۔ یہ تو اس کے گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ واقعی اس سے قطع تعلق کا سوچ لے گی۔ وہ بات جس کا اس سے کوئی تعلق ہی نہیں تھا' اسے بنیاد بنا کر کیسے اس نے اس کی محبت کو دل سے نکال پھینکا۔ یہ بات اسے ہضم ہی نہیں ہو رہی تھی۔

پانچ سال کا عرصہ کم نہیں ہوتا۔ ان برسوں میں کوئی ایک دن ایسا نہیں تھا کہ اس نے اریبہ کے بارے میں سوچا نہ ہو۔ اسے خود سے قریب محسوس نہ کیا ہو۔ پھر ہر ہفتے فون پر لمبی گفتگو کرنا۔ تہواروں پر ایک دوسرے کو خوب صورت کارڈ بھیجنا۔ وہ سب ایسا تو نہیں کہ پل میں بھلا دیا جائے۔

"جھوٹی ہے اریبہ' کچھ بھی کرے میری محبت کو دل سے نہیں نکال سکتی۔" وہ بار بار خود کو صرف تسلی نہیں دے رہا تھا بلکہ یقین سے سوچ رہا تھا۔

اور ادھر ساجدہ بیگم کو کسی پل قرار نہیں تھا۔ رازی جس طرح آتے ہی کمرے میں بند ہو گیا تھا اس سے وہ سمجھ گئی تھیں کہ اریبہ نے اس کے ساتھ بھی وہی سلوک کیا ہو گا جو ان کے ساتھ کیا تھا اور خود انہوں نے تو صبر کر لیا تھا لیکن فی الوقت اسے تو ایسا کچھ نہیں سمجھایا جا سکتا تھا۔ کیونکہ جانتی تھیں کہ اس کے دل پر کیا گزری ہو گی۔

بہرحال ان کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا کریں۔ پانچ سال بعد بیٹا گھر لوٹا تھا۔ وہ اس کے آنے پر جتنی خوش تھیں اب اس سے کہیں زیادہ پریشان۔ جبکہ بلال اور ثناء دونوں کو ہی غصہ آ رہا تھا کیونکہ ابھی تو انہوں نے بھائی کے ساتھ جی بھر کر باتیں کرنا تو دور کی بات ٹھیک سے اسے دیکھا بھی نہیں تھا۔ وہ دونوں اپنے دل کی بھڑاس اریبہ کو برا بھلا کہہ کر نکال رہے تھے۔

"مجھے تو خیر وہ شروع ہی سے اچھی نہیں لگتی تھی' ابو نے پتا نہیں کیا سوچ کر رازی بھائی سے رشتہ طے کر دیا تھا۔" ثنا جل کر کہہ رہی تھی۔ بلال نے اس کی تائید کی۔

"ٹھیک کہہ رہی ہو۔ اب میں تو اس بات کے حق میں ہی نہیں ہوں کہ یہ رشتہ دوبارہ جوڑا جائے۔"





"ہاں اللہ کرے۔ رازی بھائی بھی منع کر دیں۔ ان کے لیے لڑکیوں کی کمی تھوڑی ہے۔ میں نے تو جب اریبہ انگوٹھی واپس کر گئی تھی تب سے ہی لڑکیاں دیکھنے شروع کر دی تھیں۔" ثنا کی بات پر ساجدہ بیگم اپنے کسی خیال سے چونکی تھیں۔

"یہ تم دونوں کیا فضول باتیں کر رہے ہو۔ کیا تمہیں بھائی کی خوشی عزیز نہیں ہے۔"

"ہم بھائی کی خوشی ہی تو سوچ رہے ہیں۔ اریبہ سے شادی کرکے تو ان کا بھی وہی حال ہو گا جو توصیف چچا کا ہوا تھا۔" بلال نے ذرا خیال نہیں کیا۔ صاف گوئی سے کہہ دیا تھا۔

"بلال!" ساجدہ بیگم کا غصے سے صرف بلال کہہ دینا ہی کافی تھا۔ وہ اٹھ کر بھاگ کھڑا ہوا۔ ثنا جز بز ہونے لگی کیونکہ اس کی بات دل میں رہ گئی تھی۔

"جاؤ چائے بناؤ میں رازی کو اٹھاتی ہوں۔" ساجدہ بیگم نے ثنا پر یوں ظاہر کیا جیسے رازی انہیں بتا کر سویا تھا۔

"بھائی نے دوپہر سے کچھ کھایا بھی نہیں ہے۔" ثناء اٹھتے ہوئے بولی۔

"ہاں' پوچھتی ہوں۔ کھانا کھائے گا یا چائے کے ساتھ بسکٹ وغیرہ۔" ساجدہ بیگم کہتی ہوئی رازی کے کمرے کی طرف بڑھ گئیں۔ دوپہر کے کھانے پر انہوں نے خود ہی اسے نہیں بلوایا تھا۔ اصل میں وہ چاہتی تھیں کہ وہ خود سے باہر آئے لیکن اب سہ پہر ڈھلنے پر بھی وہ کمرے سے نہیں نکلا تھا تو انہیں تشویش ہونے لگی تھی۔ اس کا دروازہ کھٹکھٹاتے ہوئے ان کا ہاتھ کانپ رہا تھا۔

"رازی! دروازہ کھولو بیٹا۔" ان کی آواز بھی کمزور تھی۔ چند لمحوں بعد ہی رازی نے دروازہ کھول دیا۔ تو اسے دیکھ کر ساجدہ بیگم کا دل پھٹنے لگا۔ کیسا اجڑا اجڑا کھڑا تھا۔

"بیٹا! یہ تم نے کیا حالت بنائی ہے۔ میں مر تو نہیں گئی۔ زندہ کھڑی ہوں ابھی اور میرے ہوتے تمہیں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ مجھے بتاؤ' تم کیا چاہتے ہو۔"

"کچھ نہیں۔ آپ بیٹھیں۔" وہ کہہ کر واش روم میں چلا گیا اور منہ پر پانی کے چھینٹے مار کر واپس آگیا۔ "سوری امی! میں نے آتے ہی آپ کو پریشان کر دیا۔"

"میں تو کب سے پریشان ہوں۔ یہ بتاؤ کیا کہا یا کمینی نے؟" ساجدہ بیگم کو اب جاننے کی جلدی ہو رہی تھی۔

"ان سے میری زیادہ بات نہیں ہوئی اور اریبہ وہی کہتی رہی کہ اس نے منگنی توڑ دی ہے۔" رازی نے مختصراً بتایا۔

"ایسے کیسے منگنی ٹوٹ جائے گی۔ میں ابھی جاتی ہوں توصیف کے پاس اور منگنی چھوڑ شادی ہی طے کر آتی ہوں۔ توصیف میری بات نہیں ٹالے گا۔ بیٹی کو بھی سنبھالے گا۔" ساجدہ بیگم تو اس وقت اس کی اجڑی صورت نے یہ کہنے پر مجبور کیا تھا ورنہ وہ تحمل کا دامن کبھی نہیں چھوڑتی تھیں۔

"نہیں امی! مجھے اس طرح زور زبردستی سے شادی نہیں کرنی۔ یوں بھی ابھی اریبہ پڑھ رہی ہے۔ اس کا میڈیکل کمپلیٹ ہو جائے پھر دیکھیں گے۔" وہ اس وقت سے جانے کیا کچھ سوچ چکا تھا' اس لیے اس نے ساجدہ بیگم کو کسی بھی کارروائی سے روک دیا۔

"تو اتنا عرصہ تم یونہی پریشان رہو گے۔" ساجدہ بیگم نے اس کی ناگفتہ بہ حالت کو جتایا۔

"میں پریشان نہیں ہوں امی۔ آپ بالکل فکر نہ کریں' دو چار دن آرام کروں گا پھر ان شاء اللہ ابو کا بزنس سنبھالوں گا۔" رازی کو اب احساس ہو رہا تھا کہ اس کی وجہ سے ماں کتنی پریشان ہے۔ بے اختیار ان کے گلے لگ گیا۔

"جیتے رہو۔ اللہ تمہیں بہت خوشیاں دکھائے۔" ساجدہ بیگم کی آواز بھرا گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

توصیف احمد صبح کہہ گئے تھے کہ شام میں وہ جلدی آجائیں گے پھر بچوں کو کہیں گھمانے لے جائیں گے۔ اس لیے خالدہ نے ہما اور فہد کو جلدی ہوم ورک کرا دیا تھا۔ پھر انہیں تیار کرکے خود بھی تیار ہو گئی۔ پانچ بج رہے تھے۔ توصیف احمد آنے ہی والے تھے اور کیونکہ آفس سے آکر وہ ایک کپ چائے ضرور پیتے تھے اس لیے خالدہ ہما اور فہد کو آرام سے کھیلنے کی تاکید کرکے خود کچن میں چلی آئی اور ابھی چولہے پر چائے کا پانی رکھا ہی تھا کہ گیٹ پر گاڑی کا ہارن بجنے لگا۔ خالدہ نے کچن کی کھڑکی میں سے دیکھا۔ ملازم بھاگ کر گیٹ کھول رہا تھا۔ خالدہ جلدی جلدی ٹرے میں ٹی پاٹ اور کپ رکھنے لگی۔ پھر چولہا تیز کرکے کھڑکی سے دیکھا اور توصیف احمد کے بجائے اریبہ کو آتے دیکھ کر پریشان ہو گئی کہ کہیں وہ پھر تو بائیک پر نہیں آگئی۔ اس روز اس کے جانے کے بعد بہت دیر تک توصیف احمد کا موڈ خراب رہا تھا۔

"اب پتا نہیں کیا ڈیمانڈ لے کر آئی ہے۔" خالدہ نے ناگواری سے سوچا اور چولہا دھیما کرکے کچن سے نکل آئی۔ اریبہ لاؤنج میں آچکی تھی۔ خالدہ کو دیکھتے ہی پوچھنے لگی۔

"ڈیڈی آفس سے نہیں آئے؟"

"نہیں....." خالدہ نا چاہتے ہوئے بھی اسے دیکھنے لگی۔ بلیک جینز پر پنک ٹی شرٹ میں وہ بہت اسمارٹ لگ رہی تھی۔

"کب تک آجائیں گے۔ آئی مین مجھے زیادہ انتظار تو نہیں کرنا پڑے گا۔" اریبہ کا انداز اس کے لیے ذرا فکر والا تھا۔

"میں کچھ کہہ نہیں سکتی۔" خالدہ نے جان بوجھ کر نہیں بتایا کہ توصیف احمد ابھی آنے والے ہیں۔

"اور وہ دونوں کہاں ہیں ہما اور فہد۔" اریبہ نے خود کو صوفے پر گراتے ہوئے پوچھا۔ خالدہ اسے جواب دینے کے بجائے بچوں کو پکارنے لگی تو وہ دونوں بھاگتے ہوئے آگئے۔

"ڈیڈی آگئے مما.....؟" فہد نے آتے ہی خالدہ سے پوچھا۔

"نہیں بیٹا! تمہاری آنٹی آئی ہیں۔" خالدہ کے منہ سے بلا ارادہ ہی اس کے لیے آنٹی نکل گیا تھا۔

"آنٹی....." اریبہ سلگ گئی۔ "میں کس حساب سے ان کی آنٹی ہو گئی۔"

"سوری بیٹا' یہ تمہاری باجی ہیں۔" خالدہ اس کی طرف متوجہ نہیں ہوئی تھیں۔

"مجھے پتا ہے مما یہ اریبہ باجی ہیں۔" فہد نے کہا تو ہما بھی فوراً بولی تھی۔

"مجھے بھی پتا ہے۔"

"پتا ہے تو آکر سلام کرو۔ تمہیں یہ سب نہیں سکھایا گیا۔" اریبہ نے درحقیقت خالدہ کو سنایا تھا۔

"جاؤ بیٹا.....!" خالدہ دونوں بچوں کو اس کے پاس جانے کا اشارہ کرکے واپس کچن میں آگئی۔ چولہے پر پانی کھول رہا تھا۔ وہ ٹی پاٹ میں چائے دم کرکے وہیں کھڑی رہی اور جب توصیف احمد آگئے تب ٹرے اٹھا کر لاؤنج میں آگئی۔ توصیف احمد اریبہ سے پوچھ رہے تھے۔

"سب ٹھیک ہیں بیٹا!"

"جی' سب ٹھیک ہیں' بس میں ٹھیک نہیں ہوں۔" اریبہ نے روٹھے انداز میں کہا تھا۔ توصیف احمد نے ایک نظر تیار کھڑی خالدہ کو دیکھا پھر اس کی طرف متوجہ ہو کر پوچھنے لگے۔

"کیا بات ہے۔ کوئی مسئلہ ہے؟"





"میں نے آپ کو اپنا مسئلہ بتایا تو تھا کہ میں کالج سے لیٹ ہو جاتی ہوں۔ ٹریفک کی وجہ سے۔ آپ پلیز مجھے بائیک دلا دیں۔" اریبہ نے بظاہر منت بھرے انداز میں کہا تھا۔

"بیٹا! یہ آپ کی فرمائش ہے یا ضد جو بھی ہے بالکل غلط ہے۔ آخر وہ اسٹوڈنٹس بھی تو وقت پر کالج پہنچ جاتے ہیں جو بسوں میں سفر کرتے ہیں۔ پھر آپ کے پاس تو گاڑی ہے۔ آئی ایم سوری میں آپ کی یہ ضد پوری نہیں کر سکتا اور نہ ہی میں آپ کو اس کی اجازت دوں گا۔" توصیف احمد بہت ضبط سے ٹھہر ٹھہر کر بولے تھے۔

اریبہ چند لمحے اپنے ناخن دیکھتی رہی پھر ایک دم اٹھ کر دروازے کی طرف چل پڑی۔

"اریبہ واپس آؤ۔" توصیف احمد نے پکار کر کہا لیکن وہ ان سنی کرکے باہر نکل گئی تھی۔

"آپ کی چائے ٹھنڈی ہو رہی ہے۔" خالدہ نے محض اریبہ کی طرف سے ان کا دھیان ہٹانے کی خاطر چائے کا کپ اٹھا کر ان کی طرف بڑھا دیا۔ چائے واقعی ٹھنڈی ہو چکی تھی۔ توصیف احمد نے ایک گھونٹ لے کر کپ ٹرے میں رکھ دیا پھر صرف ہما اور فہد کی خاطر اٹھ کھڑے ہوئے ورنہ ان کا موڈ بدل چکا تھا۔

☼ ☼ ☼

زمین پر ہے مگر آسمان جیسی ہے
وہ نرم نرم سی لڑکی چٹان جیسی ہے

سمیر نے عقب سے سارہ کے گھٹنوں پر کھلی کتاب میں جھانک کر اونچی آواز میں شعر پڑھا تھا۔ سارہ نے مسکرانے کا جیسے تکلف کیا پھر کتاب بند کرکے دھیرے سے بولی تھی۔

"ایسے چپکے سے آجاتے ہو پتا ہی نہیں چلتا۔"

"اتنی گہری خاموشی جو چھائی ہے۔ مجھے اپنے قدموں کی آواز سے بھی ڈر لگنے لگا تھا۔ کیا گھر میں کوئی نہیں ہے؟" سمیر بولتا ہوا اس کے سامنے آگیا۔

"میں ہوں اور بوا ہیں۔ چائے پیو گے؟" سارہ کو خالہ بوا کے ساتھ ہی چائے کا خیال بھی آگیا تھا۔

"کیا فوراً بھگانے کا ارادہ ہے۔" سمیر کرسی کھینچ کر بیٹھتے ہوئے کہنے لگا۔ "میں اتنی جلدی بھاگنے والا نہیں ہوں اور ابھی تو فراغت سے آیا ہوں۔"

"کیوں تمہارے امتحان ہو گئے کیا۔" سارہ نے فراغت کا مطلب یہی لیا تھا۔

"نہیں ابھی تو شروع بھی نہیں ہوئے۔ ایک مہینہ پڑا ہے۔" وہ لاپروائی سے بولا تھا۔

"صرف ایک مہینہ سال نہیں جو تم اتنے اطمینان سے پھر رہے ہو۔ پتا ہے پھوپھو تم سے کتنی امیدیں لگائے بیٹھی ہیں۔" سارہ نے اسے احساس دلانے کی کوشش کی۔

"پتا ہے اور میں نے کب انہیں مایوس کیا ہے۔ اپنی عمر سے دو سال آگے جا رہا ہوں۔ ایسے کیا دیکھ رہی ہو۔ بلال میرے برابر ہے ناں لیکن مجھ سے دو سال پیچھے ہے۔" سمیر نے فوراً بلال سے موازنہ کرکے ثابت بھی کر دیا تو وہ جھنجلا گئی۔

"اوہو! تمہیں تو کچھ کہنا ہی فضول ہے۔"

"یوں کھولا جواب ہو گئی ہو۔" وہ ہنسا پھر اچانک خیال آنے پر کہنے لگا۔ "اریبہ تو آج کل بہت خوش ہو گی' رازی بھائی جو آگئے ہیں۔ یار اب جلدی ان کی شادی ہونی چاہیے۔ خوب ہلا گلا کریں گے۔"

"ہوں!" وہ اس موضوع سے بچنے کی خاطر اٹھ کھڑی ہوئی۔ "میں بوا سے چائے کا کہہ آؤں۔"

"میں کہتا ہوا آیا تھا۔ بیٹھ جاؤ۔" سمیر نے اس کا ہاتھ کھینچ کر واپس بٹھا دیا اور اس کے چہرے پر نظریں جما کر

پوچھنے لگا۔ "سنو یہ اریبہ اور رازی بھائی کا کیا معاملہ ہے۔"

"کیسا معاملہ....." وہ اندر سے خائف ہو گئی تھی۔

"انجان مت بنو سارہ! مجھے بتاؤ کیا بات ہے۔ میں نے اس روز رازی بھائی کو بہت پریشان دیکھا تھا اور ادھر کچھ عرصے سے اریبہ بھی عجیب و غریب حرکتیں کر رہی ہے۔ اس سے میں تو یہی سمجھ پایا ہوں کہ ان دونوں کا معاملہ کچھ گڑبڑ ہے۔ ہے ناں۔" سمیر نے ساری بات کہہ کر اس سے تصدیق چاہی تو اس نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ شاید تھک گئی تھی۔

"بتاؤ گی نہیں۔" سمیر کے لہجے میں دوستی کا مان تھا۔

"میں نہیں بتاؤں گی تب بھی سب کو پتا تو چل ہی جانا ہے۔ چھپنے والی بات تو نہیں ہے۔" وہ آزردگی میں گھر گئی تھی۔ "اصل میں اریبہ کو تائی امی پر غصہ ہے کہ انہوں نے ڈیڈی کی شادی اپنی بہن سے کرادی۔ جب تک یہ شادی راز رہی تب تک تو اریبہ خوش تھی۔ لیکن پھر جیسے ہی راز فاش ہوا اریبہ نے رازی بھائی سے ناتا توڑ لیا۔ ان کے آنے سے پہلے ہی وہ منگنی کی انگوٹھی تائی امی کو واپس کر آئی تھی۔"

"پاگل ہے کیا۔ اس میں رازی بھائی کا کیا قصور؟" سمیر ساری بات سن کر یکدم جذباتی ہو گیا تھا۔

"یہی میں اس سے کہتی ہوں اور رازی بھائی نے بھی یہی کہا لیکن وہ مان ہی نہیں رہی۔" وہ مایوسی سے بولی تھی۔

"اور رازی بھائی اب کیا کہہ رہے ہیں۔ میرا مطلب ہے ان کا کیا ارادہ ہے۔" سمیر نے پوچھا۔ اسی لمحے بوا چائے لے کر آگئیں اور خاموشی سے دونوں کو مگ تھما کر ان ہی پیروں واپس پلٹ گئیں۔ سمیر نے فوراً" چائے کا گھونٹ لیا پھر اسے دیکھ کر پوچھنے لگا۔

"ہاں میں کیا کہہ رہا تھا۔"

"تم رازی بھائی کا ارادہ پوچھ رہے تھے۔ مجھے کچھ نہیں پتا۔ کیونکہ اس روز وہ اتنے غصے میں گئے تھے کہ پھر میری ہمت ہی نہیں ہوئی ان کے پاس جانے یا انہیں فون کرنے کی۔" وہ حد درجہ دل گرفتہ لگ رہی تھی۔ سمیر کچھ دیر پر سوچ انداز میں اسے دیکھتا رہا پھر پوچھنے لگا۔

"توصیف ماموں نے کچھ نہیں کہا اریبہ سے؟"

"ڈیڈی کو کچھ نہیں پتا، شاید تائی امی نے کسی کو نہیں بتایا۔ لیکن اب تو ظاہر ہے بات کھل ہی جائے گی۔ پھر دیکھو ڈیڈی کیا کرتے ہیں۔"

"اچھا تو تم کیوں اتنی ڈس ہارٹ ہو رہی ہو۔ ٹھیک ہو جائے گا' سب ٹھیک ہو جائے گا۔" سمیر اسے تسلی دینے لگا تب ہی اریبہ آگئی۔ بس ایک لحظہ کو رکی' اگلے پل سمیر کے سر پر پہنچ کر کڑے تیوروں سے پوچھنے لگی۔

"تم کب آئے؟"

"کافی دیر ہوئی....." سمیر اسے دیکھتے ہوئے اٹھ کھڑا ہوا۔

"کافی دیر ہوئی۔ یعنی یہ جاننے کے باوجود کہ گھر میں کوئی نہیں ہے۔ سارہ اکیلی ہے۔ تم بیٹھ گئے۔" اریبہ کی بات پر سارہ چکرا گئی۔

"یہ تم کیا کہہ رہی ہو اریبہ۔ میں اکیلی نہیں بوا بھی موجود ہیں۔"

"بوا اپنے کام میں مصروف رہتی ہیں۔ انہیں کیا پتا تم لوگ کیا کر رہے ہو۔" اریبہ نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا تھا۔ مارے توہین کے سمیر کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ ایک نظر سناٹے میں کھڑی سارہ کو دیکھا پھر تیز قدموں سے چلا گیا تھا۔





"تم اندر چلو۔" اریبہ نے سارہ کا ہاتھ پکڑا اور اسے کھینچتی ہوئی کمرے میں لے آئی۔ تب ایک دم سارہ اس کا ہاتھ جھٹک کر چیخ پڑی۔

"تمہیں یہ حق کس نے دیا کہ تم گھر آئے مہمان کی بے عزتی کرو اور تم نے اتنی گھٹیا بات کہی کیسے؟"

"بس زیادہ آپے سے باہر ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ میں نے جو کیا ٹھیک کیا۔ جب دیکھو منہ اٹھائے چلا آتا ہے۔ باپ کا گھر سمجھ رکھا ہے کیا۔" اریبہ کو جانے اسی بات کا غصہ تھا یا کہیں اور کا غصہ یہاں نکل رہا تھا۔

"اس کے ماموں کا گھر ہے۔ آئے گا وہ اور سب آئیں گے۔ تم اگر کسی سے نہیں ملنا چاہتیں مت ملو۔ مجھے تم نہیں روک سکتیں۔" سارہ نے اس وقت سارے لحاظ بھلا دیے تھے۔

اریبہ نے اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔ وارڈ روب کھول کر ایک سوٹ نکالا اور واش روم میں بند ہو گئی۔ سارہ ایک دم ہاتھوں میں چہرہ چھپا کر رو پڑی۔ ایک طرف توہین کا احساس دوسری طرف ندامت کہ کیا سوچے گا سمیر۔



اجلال رازی نے بس تین دن آرام کیا تھا۔ اس کے بعد اپنے مرحوم والد حبیب احمد کا بزنس سنبھال لیا۔ اب تک یہ بزنس توصیف احمد کی نگرانی میں چل رہا تھا اور چونکہ وہ بھی اسے زیادہ وقت نہیں دے پاتے تھے اس لیے منیجر عنایت اللہ کے رحم و کرم پر تھا۔ بس یہ تھا کہ حبیب احمد کی بنائی ہوئی فرم قائم تھی۔ اگر نفع نہیں تو نقصان بھی نہیں۔ یوں اجلال رازی کو نئے سرے سے تگ و دو نہیں کرنی پڑی۔ گو کہ وہ بڑے پلان بنا کر آیا تھا۔ لیکن فوری طور پر عمل ممکن نہیں تھا۔ پہلے تو اسے گرتی ہوئی ساکھ کو سنبھالنا تھا اس کے بعد وہ اپنے پلان پر عمل کر سکتا تھا۔ یوں اس نے اپنے مرحوم والد کی کرسی سنبھال لی اور یہ تو اسے کرنا ہی تھا۔ لیکن اتنی جلدی بزنس کے بکھیڑوں میں الجھنے کا اس نے نہیں سوچا تھا۔ وہ کچھ دن اپنی زندگی انجوائے کرنا چاہتا تھا اور اس کے لیے وہ جانے کیا کچھ سوچ کر آیا تھا۔ لیکن یہاں آ کے اریبہ نے اس کے سارے خواب کن حالات کو اس بری طرح روندا تھا کہ وہ توانا مرد چکرا کر رہ گیا تھا۔ مگر اس کے اندر کیونکہ اپنی بیوہ ماں اور چھوٹے بہن بھائی کا احساس تھا' اس لیے ان کی خاطر اس نے فوراً" خود کو سنبھال لیا تھا اور کام سے بھی لگ گیا۔ یہ اس کی مجبوری بھی تھی' کیونکہ جہاں وہ فارغ بیٹھتا اسے اریبہ اور اس کی زیادتی یاد آنے لگتی۔

پھر وہ اسی نہج پر سوچتا چلا جاتا کہ اریبہ کو کیسے سمجھائے۔ اسے کیسے یقین دلائے کہ وہ اس کے لیے کتنی اہم ہے۔ اس کی خاطر دیار غیر کی رنگینیوں میں اس نے خود کو کتنا پابند رکھا' صرف اس لیے کہ کہیں اریبہ تک کوئی ایسی بات نہ پہنچ جائے جس سے اس کا دل ٹوٹے اور وہ کتنی سنگدلی سے اس کے دل کے ٹکڑے کر گئی تھی۔ وہ اس روز سے ان ٹکڑوں کو سمیٹنے میں لگا ہوا تھا' لیکن کسی پر ظاہر نہیں کرنا چاہتا تھا' اس لیے خود کو بہت مصروف کر لیا تھا۔ صبح آفس کے لیے نکلتا تو واپسی میں رات ہو جاتی اور ساجدہ بیگم بجائے اطمینان سے ہونے کے مزید پریشان ہو گئی تھیں' کیونکہ وہ ماں تھیں۔ جانتی تھیں کہ رازی خود سے فرار کی خاطر مصروفیت میں پناہیں ڈھونڈ رہا ہے اور یہ پناہیں اسے مزید تھکا رہی تھیں۔ وہ اس کا چہرہ دیکھتیں جس پر محبت کی بے حرمتی کا دکھ واضح نظر آتا تھا۔ تب ان کی سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ وہ کیا کریں۔ اس وقت وہ اس کے انتظار میں بیٹھی تھیں۔ رات کے نو بج چکے تھے۔ ان کی نظریں وال کلاک پر تھیں۔ جب ثنا آ کر پوچھنے لگی۔

"امی کھانا لگا دوں؟"

(باقی آئندہ شمارے میں ملاحظہ فرمائیں۔)

وہ ایک شخص کہ جس سے شکایتیں تھیں بہت
وہی عزیز، اسی سے محبتیں تھیں بہت

وہ جب ملا تو دلوں میں کوئی طلب ہی نہ تھی
بچھڑ گیا تو ہماری ضرورتیں تھیں بہت

ہر اک موڑ پہ ہم ٹوٹتے بکھرتے رہے
ہماری روح میں پنہاں قیامتیں تھیں بہت

پہنچ گئے سرِ منزل تیری تمنا میں
اگرچہ راہ کٹھن تھی صعوبتیں تھیں بہت

وہ یوں ملا ہے کہ جیسے کبھی ملا ہی نہ تھا
ہماری ذات پہ جس کی عنایتیں تھیں بہت

ہمیں خود اپنے ہی یاروں نے کر دیا رسوا
کہ بات کچھ بھی نہ تھی اور وضاحتیں تھیں بہت

ہمارے بعد ہوا اس گلی میں سناٹا
ہمارے دم سے ہی ناصر حکایتیں تھیں بہت

ناصر زیدی

تم سے اُلفت کے تقاضے نہ نباہے جاتے
ورنہ ہم کو بھی تمنا تھی کہ چاہے جاتے

دل کے ماروں کا نہ کر غم کہ یہ اندوہ نصیب
زخم بھی دل میں نہ ہوتا تو کراہے جاتے

ہم نگاہی کی ہمیں خود بھی کہاں تھی توفیق
کم نگاہی کے لیے عذر نہ چاہے جاتے

کاش اے ابرِ بہاری اتیرے بہکے سے قدم
میری امید کے صحرا میں بھی گاہے جاتے

ہم بھی کیوں دہر کی رفتار سے ہوتے پامال
ہم بھی ہر لغزشِ مستی کو سراہے جاتے

دی نہ مہلت ہمیں ہستی نے وفا کی ورنہ
اور کچھ دن غمِ ہستی سے نباہے جاتے

شان الحق حقی

## کہیں سے کوئی روشنی، کہیں سے کوئی راگنی

ستم، الم کے زخم سب
فریب خوردہ شہر کے
نصیب میں لکھے گئے
ہر ایک رنگ خارزار جبر
میں اگا ہوا
لہو میں تر، عذاب جاں کی سند بنا ہوا
ہر ایک در ہے وحشتوں کی مہر سے ڈھکا ہوا
ہر ایک لب شگفتگی کی رونقوں سے ہے تہی
ہر ایک آنکھ سیلِ اشک کی خبر بنی ہوئی
یہ جنگلوں کا ماجرا، درندگی کی داستاں
یہ خون کی لو، یہ وحشتوں کی قہرناک داستاں
حیاتِ آدمی کی ہر روش رفت پر کمند ہے
کہاں ہے پیار کی دھنک، خوشی کی دل ربا کھنک
کہاں ہے وہ تمدنوں کے عطر کی جواں مہک
جو آدمی کے بے بہا سفر کی کائنات ہے
یہ کائنات حسن ہے، یہ کائنات عشق ہے
یہ چاہتوں کے سائباں کی نرم میٹھی چھاؤں ہے
یہ سائباں جلے نہ یوں، یہ چھاؤں تا ابد رہے
کہیں سے کوئی روشنی، کہیں سے کوئی راگنی
اُمڈ کے آئے اور
ملال کی رگوں سے کلفتیں نچوڑ لے
فریب خوردہ شہر کو صلیب سے اُتار لے

احفاظ الرحمن

تنہائی کی اذیت جھیلی
کوئی نہیں تھا پاس سہیلی

اُس کی آنکھ سے آنسو ٹپکا
میں نے آگے کر دی ہتھیلی

اپنے چاند سے چھپ کر ملنے
رات چلی ہے سج کے اکیلی

تیرے لمس کو چھو کے جاناں
آج ہوئی میں نئی نویلی

شہرت خاطر چھوڑے اُس نے
پیارے رشتے سنگی بیلی

تیرے وعدے کا رنگ اُترا
ابھی پڑی ہے بارش پہلی

اے دل اُس سے مل آتے ہیں
سماں سہانا شام روپہلی

اُمِ ثمامہ

شگفتہ جاہ

# رنگ رنگ پھول

## رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور کہا۔

"یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! قیامت کب آئے گی؟"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تو نے قیامت کے لیے کیا تیار کیا؟"

وہ بولا "اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت۔"

تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تو اسی کے ساتھ ہوگا جس سے تو محبت رکھے۔"

سیدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا۔ "ہم اسلام لانے کے بعد کسی چیز سے اتنا خوش نہیں ہوئے جتنا اس حدیث کے سننے کے بعد ہوئے۔"

(مسلم)

## سنہری باتیں

- کبھی کسی کو اپنی صفائی مت دو کیونکہ جو آپ سے پیار کرتا ہے اس کو ضرورت نہیں اور جو نفرت کرتا ہے وہ کبھی یقین نہیں کرے گا۔

(حضرت علی رضی اللہ عنہ)

- ہر شخص کو اتنی اہمیت دو جتنی وہ تم کو دیتا ہے اگر ضرورت سے کم اہمیت دو گے تو مغرور کہلاؤ گے۔ ضرورت سے زیادہ دو گے تو اپنی نظروں میں گر جاؤ گے۔

(حضرت علی رضی اللہ عنہ)

- ہماری خوشیاں ہی رخصت ہو کر ہمیں غم دے جاتی ہیں۔ جتنی بڑی خوشی اتنا بڑا غم۔ غم، خوشی چھن جانے کا نام ہے۔

(واصف علی واصف)

سدرہ وزیر۔ خوشاب (پیل)

## خوشنودی

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے عرض کیا۔

"اے مالک! جب تو خوش ہوتا ہے تو کیا کام کرتا ہے؟"

اللہ تعالیٰ نے فرمایا "جب میں خوش ہوتا ہوں تو بارش برساتا ہوں۔"

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دوبارہ عرض کیا۔ "جب تو دوبارہ خوش ہو تو؟"

فرمایا۔ "تو میں بیٹیاں پیدا کرتا ہوں۔"

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے پھر عرض کی۔

"اے مالک دو جہاں! تو جب سب سے زیادہ خوش ہوتا ہے تو کیا کرتا ہے؟"

اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "پھر میں مہمان بھیجتا ہوں۔"

ناہید نور الٰہی۔ کراچی

## قیمت

ایک مرتبہ ایک دیہاتی اپنے گدھے کے ساتھ کہیں جا رہا تھا کہ راستے میں اس کو ایک ہار ملا۔ دیہاتی نے ہار اٹھا لیا اور سوچا کہ کیوں نہ میں یہ ہار اپنے گدھے کو ہی پہنا دوں۔ چنانچہ اس نے ہار گدھے کو ہی پہنا دیا۔ اتفاق سے ایک جوہری کا ادھر سے گزر ہوا۔ اس نے جو اتنے قیمتی الماس کا ہار گدھے کی گردن میں دیکھا تو فوراً دیہاتی سے بولا۔

"بھائی صاحب! کیا آپ اس ہار کو فروخت کریں گے؟"

دیہاتی یہ سن کر بہت خوش ہوا اور دل ہی دل میں سوچنے لگا۔

"مجھے تو مفت میں ہی ہار ملا ہے۔ چلو میں اپنے پیسے ہی کھرے کر لیتا ہوں۔"

دیہاتی نے جوہری کو جواب دیا۔ "جی ہاں میں یہ ہار فروخت کرنا چاہتا ہوں۔ اس کی قیمت ایک ہزار اشرفی ہے۔"

جوہری بہت چالاک تھا۔ قیمت سن کر کہنے لگا۔

"ایک ہزار تو نہیں میں تمہیں پانچ سو اشرفیاں دوں گا۔"

جوہری کے یہ کہتے ہی ہار ریزہ ریزہ ہو کر بکھر گیا۔ جوہری بہت حیران ہوا۔ اس نے ان الماس کے ذرّوں سے سوال کیا۔

"تم کیوں بکھر گئے ہو؟"

الماس کے ذرّوں نے بہت دکھ سے کہا۔ "یہ تو ایک دیہاتی تھا، کم عقل جاہل۔ اس کو میری اوقات کا علم نہیں تھا۔ لیکن تم تو جوہری ہو جب تم نے سب جانتے ہوئے میری قیمت اتنی گرا دی تو کیا میں پھر بھی ثابت رہ سکتا تھا؟"

صبا افضل بٹ۔ رینالہ خورد

## حفاظتی بیلٹ

موٹر وے پولیس نے کار چلاتے ایک شخص کو روک کر کہا۔

"آپ بیلٹ باندھ کر کار چلا رہے ہیں، اس لیے آپ کو ایک ہزار روپے انعام میں دیے جاتے ہیں۔ آپ اس انعام کا کیا کریں گے؟"

اس شخص نے خوشی اور اطمینان سے جواب دیا۔

"میں اس انعام سے اپنا ڈرائیونگ لائسنس بنواؤں گا۔"

ساتھ والی سیٹ سے اس کی ماں بولی "اس کی بات کا یقین مت کرنا۔ یہ شراب پی کر فضول بولنے لگتا ہے۔"

اس کا باپ نیند سے جاگا اور پولیس والے کو دیکھ کر کہنے لگا۔

"مجھے پتا تھا کہ چوری کی کار میں ہم زیادہ دور نہیں جا سکتے۔"

اچانک ڈگی سے آواز آئی "بھائی! ہم نے بارڈر پار کر لیا؟"

لائبہ، ایمن۔ آزاد کشمیر

## آئینہ

باتیں کرتے ہوئے ہاتھ چلانا یا مافی الضمیر کو زبان کے بجائے ہاتھوں کی حرکات و سکنات سے بیان کرنے کی زیادہ کوشش کرنا یہ ثابت کرتا ہے کہ ایسا شخص بڑا چال باز، جعل ساز، ابن الوقت، موقع شناس، مطلب پرست، حیلہ جو، خود پرست اور ریاکار ہے۔ ٹی وی نے یہ آسانی پیدا کر دی ہے کہ اس آئینے میں آپ بہت سے سیاست دانوں کو پہچان سکتے ہیں۔

ثمرہ، اقرأ۔ کراچی

## خوش فہمی

ایک مرتبہ کسی ملک کے بادشاہ نے ایک چھوٹے افسر کو امتیازی نشان عطا کیا تو اس نے نہایت انکساری سے بادشاہ سے کہا۔

"جہاں پناہ! میں خود کو اس کا حق دار نہیں سمجھتا۔ یہ تمغہ میں صرف میدان جنگ میں کارنامہ دکھا کر ہی وصول کر سکتا ہوں۔"

فوجی افسر کو توقع تھی کہ بادشاہ اس کا جواب سن کر خوش ہوگا اور اسے مزید انعام و اکرام سے نوازے گا۔ یا کم از کم تحسین کے کلمات تو کہے گا لیکن اس کی توقع کے برخلاف بادشاہ نے کہا۔

"عجیب احمق آدمی ہو۔ کیا تمہاری خواہش کی خاطر میں جنگ چھیڑ دوں؟"

صائمہ جیمی۔ کراچی

## سردار جی

ایک سردار سے کسی نے پوچھا "سردار جی! عقل بڑی یا بھینس؟"

سردار جی نے پگڑی اتار کر ذرا سا سر کھجایا پھر بولے۔

"پہلے تاریخ پیدائش تو بتاؤ۔"
رضوانہ شکیل راؤ۔ لودھراں

## جزا،

عشق قاتل سے بھی، مقتول سے ہمدرد بھی
یہ بتا، کس سے محبت کی جزا مانگے گا
سجدہ خالق کو بھی، ابلیس سے یارانہ بھی
حشر میں کس سے عقیدت کا صلہ مانگے گا

انیقہ اناب۔ چکوال

## برسات،

ہم سے کیسے درد کے قصے
ہم سے کیسے رنج کی بات
ہم پر بیتے کیا کیا موسم
تنہا دل، لاکھوں آفات
آج ہی دل کچھ ٹھہرا تھا
اور آج ہی آنکھیں خشک سی تھیں
آج ہی ظالم ٹوٹ کے برسی
موسم کی پہلی برسات

پارس بلوچ۔ ڈہرکی

## معقول وجہ،

ایک صاحب نے اپنے دوست سے کہا۔
"آپ نے اپنے بیٹے کو وکیل بنانے کا فیصلہ کیا سوچ کر کیا؟"
"بھئی وہ بچپن سے ہی بہت جھگڑالو تھا۔ بہت بحث کرتا تھا۔ اپنا کام نکلوانے کے لیے عجیب عجیب دلیلیں ڈھونڈ کر لے آتا تھا۔ دوسروں کے معاملات میں ٹانگ اڑاتا تھا۔ ڈھونڈ ڈھونڈ کر ان کی کمزوریاں نکال لاتا تھا۔ میں نے سوچا کہ کیا ہی اچھا ہو کہ اسے ان کاموں کا معاوضہ بھی ملنے لگے۔" دوست نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔

عائشہ۔ تحریم۔ گوجرہ

## پہچان،

ایک قوم کبھی بھی اپنے اشخاص کی موت کی وجہ سے ختم نہیں ہوتی لیکن یہ ختم ہوتی ہے جب اس کے نوجوان اپنی پہچان بھول جاتے ہیں۔

(ہٹلر)

مہوش ڈوگر۔ گوجرانوالہ

## سوال،

ہر برس اے وطن تجھ سے عہدِ تجدیدِ وفا کرتے ہیں
یہ الگ بات کہ ان میں سے کتنے عہد نبھائے ہم نے

آمنہ اجالا۔ ڈہرکی

## ستم ظریفی،

دیہاتی نوجوان نے شہر آکر کچھ پیسے کما لیے تو باپ کو گھمانے پھرانے کے لیے شہر بلوایا۔ دن بھر خوب سیر کرانے کے بعد نوجوان نے باپ کو مزید مرعوب اور متاثر کرنے کے لیے کرائے کے اپنے چھوٹے اور معمولی کمرے میں ٹھہرانے کے بجائے ایک شاندار ہوٹل میں ٹھہرنے کا بندوبست کیا۔ ہوٹل کے ہر کمرے کے ساتھ ایک عمدہ اٹیچ باتھ بھی تھا۔

صبح بیٹا باپ سے ملنے ہوٹل پہنچا تو دادِ طلب لہجے میں بولا۔
"کمرا کیسا ہے ابا جی! رات تو آرام سے گزری نا؟"
"کمرا تو بہت اچھا ہے برخوردار۔ بستر بھی اچھا ہے۔" باپ نے جماہیاں لیتے ہوئے کہا۔ "لیکن ایک بڑی مشکل تھی۔ غسل خانے کا رستہ میرے کمرے سے ہو کر گزرتا تھا۔ میں بس اسی خیال سے ساری رات جاگتا رہا کہ کسی دوسرے مسافر کو حاجت ہو یا اس کا نہانے کا ارادہ ہو تو وہ آکر میرے کمرے کا دروازہ بجا دے گا۔"

آسیہ جاویدہ۔ علی پور چٹھہ







امت الصبور

مشعال چوہدری کی ڈائری سے

اس دورِ پُر آشوب میں بے شمار لوگ نظر آتے ہیں زندگی سے تھکے ہوئے، مصائب و آلام کے مارے ہوئے۔ دل میں خواہش ابھرتی ہے کہ ان کے دکھوں کا مداوا کر سکیں لیکن کر نہیں پاتے۔ یہی بے بسی کو فرحت عباس شاہ نے بیان کیا ہے۔

کتنا بے بس کر دیتے ہو
مجھے کوئی رنگ دیا ہوتا
میں انہیں بے رنگ آنکھوں میں بھرتا
مجھے کوئی چہرہ دیا ہوتا
میں انہیں بے چہروں کو سونپ دیتا
مجھے کوئی مرہم دیا ہوتا
میں انہیں زخموں پر لگاتا نہ تھکتا
مجھے مسیحائی دی ہوتی
میں اپنے آپ کو وقف کر دیتا
مجھے بینائی دی ہوتی
میں شہر بھر میں تقسیم کر دیتا
مجھے حوصلہ دیا ہوتا
میں تسلی دینے کے قابل تو ہوتا
مجھے محبت دی ہے
اور
اور زیادہ کمزور کر دیا ہے

مدیحہ اصغر خان کی ڈائری سے

عشق جنوں کا راستہ، بے نشاں منزل اور جب یہ ساتھ چھوڑ دیتا ہے تو ساغر صدیقی کی روداد محبت کچھ ان ہی کیفیات کا بیان ہے۔

روداد محبت کیا کہیے کچھ یاد رہی کچھ بھول گئے
دو دن کی مسرت کیا کہیے، کچھ یاد رہی کچھ بھول گئے

اب وقت کے نازک ہونٹوں پر مجروح ترنم رقصاں ہے
بیدادِ مشیت کیا کہیے کچھ یاد رہی کچھ بھول گئے

احساس کے مے خانے میں کہاں اب فکر و نظر کی قندیلیں
آلام کی شدت کیا کہیے کچھ یاد رہی کچھ بھول گئے

کچھ حال کے اندھے ساتھی تھے کچھ ماضی کے عیار سجن
احباب کی چاہت کیا کہیے کچھ یاد رہی کچھ بھول گئے

اب اپنی حقیقت بھی ساغر بے ربط کہانی لگتی ہے
دنیا کی حقیقت کیا کہیے کچھ یاد رہی کچھ بھول گئے

سونیا رباني کی ڈائری سے

کسی کا ساتھ کس طرح سارے منظر بدل دیتا ہے گلزار کی یہ چھوٹی سی نظم پڑھ کر دیکھیے۔

تم سے جب بات نہیں ہوتی کسی دن جاناں
ایسے چپ چاپ گزرتا ہے یہ سنسان سا دن
ایک سیدھی سی بڑی لمبی سڑک پر جیسے
ساتھ چلتا ہوا روٹھا ہوا ساتھی کوئی
منہ پھلائے ہوئے ناراض سا، خاموش، اداس
اور جب ملتا ہوں، ہنس پڑتا ہے یہ روٹھا دن
گدگدا کر مجھے کہتا ہے "کہو کیسے ہو؟"

خالدہ جیلانی

# میری بیاض سے

تحریم، عائشہ ________ گوجرہ

کوشش کے باوجود بھی تو بھولتا نہیں
تیرے بغیر کیا کروں کچھ سوجھتا نہیں
ہوتی ہے صبح و شام مگر اس کے باوجود
ہے چاند تیری یاد کا جو ڈوبتا نہیں

پارس بلوچ ________ ڈہرکی

خودی کا نشہ چڑھا آپ میں رہا نہ گیا
خدا بنے تھے یگانہ مگر بنا نہ گیا
سمجھتے کیا تھے مگر سنتے تھے ترانۂ درد
سمجھ میں آنے لگا جب تو سنا نہ گیا

سیدہ نسبت زہرا ________ کہروڑ پکا

رسمِ سجدہ بھی اٹھا دی ہم نے
عظمتِ عشق بڑھا دی ہم نے
دل کو آنے لگا بسنے کا خیال
آگ جب گھر کو لگا دی ہم نے

سوریٹھ ساند ________ آر، وائی گاؤں

مل ہی جائے گا کبھی، دل کو یقین رہتا ہے
وہ اسی شہر کی گلیوں میں کہیں رہتا ہے
روز ملنے پہ بھی لگتا تھا کہ جگ بیت گئے
عشق میں وقت کا احساس نہیں رہتا ہے

فاطمہ علی حسن ________ کراچی

کتنا مختصر ہے یہ زندگی کا افسانہ
اک گامِ مردانہ، ایک رقصِ مستانہ

فوزیہ ثمر بٹ ________ گجرات

تمہارے ساتھ ہی موسم بھی رخ بدلنے لگے
ہوا تھمی ہے تو بارش کے تیر چلنے لگے
رہِ حیات میں یوں تم نے میرا ساتھ دیا
کہ جیسے چاند مسافر کے ساتھ چلنے لگے

گڑیا شاہ ________ کہروڑ پکا

کچھ دنوں کی یہ ملاقاتیں بہت اچھی لگیں
اس سے جو کچھ ہو سکیں باتیں بہت اچھی لگیں
بعد مدت اس کی دعوت پر جو اس کے گھر گیا
پھر اسی گھر میں مداراتیں بہت اچھی لگیں

یاسمین کنول ________ پسرور

دل فسردہ تو ہوا دیکھ کے اس کو لیکن
عمر بھر کون جواں، کون حسین رہتا ہے

حنا سلیم اعوان ________ آخون ہانڈی

تھا سفر میرا آغاز ہی سے راستہ اپنا غلط
اس کو اندازہ سفر کی رائیگانی سے ہوا

نسیم سحر ________ کراچی

میکدہ تھا، چاندنی تھی، میں نہ تھا
اک مجسم بے خودی تھی، میں نہ تھا
میں اور اس غنچہ دہن کی آرزو
آرزو کی سادگی تھی میں نہ تھا

رضوانہ شکیل راؤ ________ لودھراں

ہم جہاں ہیں وہاں ان دنوں عشق کا سلسلہ مختلف ہے
کاروبارِ جنوں عام تو ہے مگر اک ذرا مختلف ہے
سب کے سب اپنے کاندھوں سے غیروں کا سر جوڑنے میں لگے ہیں
ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے یہاں کا خدا مختلف ہے

عظمیٰ غلام نبی ________ کراچی

لوٹ آتی ہے میری شب بھر کی عبادت خالی
جانے کس عرش پہ رہتا ہے خدا شام کے بعد

انیقہ انا ________ چکوال

اک ناتمام خواب مکمل نہ ہو سکا
آنے کو زندگی میں بہت انقلاب آئے




فوزیہ ثمر بٹ ________ گجرات

وہ جذبوں کی تجارت تھی، دل کچھ اور سمجھا تھا
اسے ہنسنے کی عادت تھی، دل کچھ اور سمجھا تھا
مجھے اس نے کہا آؤ نئی دنیا بساتے ہیں
اسے سوجھی شرارت تھی، یہ دل کچھ اور سمجھا تھا

آسیہ جاوید ________ علی پور چٹھہ

ہجر کی تمازت سے وصل کے الاؤ تک
لڑکیوں کے جلنے میں دیر کتنی لگتی ہے
بات جیسی بے معنی بات اور کیا ہو گی
بات سے مکرنے میں دیر کتنی لگتی ہے

عذرا ناصر ________ کراچی

زرد موسم کے اجالے لمحوں میں
ہم رو پڑتے یونہی ہنستے ہنستے
یارب اب تو کوئی تعبیر بخش دے
تھک گئیں آنکھیں خواب بنتے بنتے

نوشین اقبال نوشی ________ گاؤں بدرِ مرجان

ابھرتے ڈوبتے سورج سے توڑ لوں رشتہ
میں شام اوڑھ کے سو جاؤں اور سحر نہ کروں
اب اس سے بڑھ کے بھلا کیا ہو احتیاط وفا
میں تیرے شہر سے گزروں، تجھے خبر نہ کروں

نیلم شمشاد ________ بزمان

تمام رات نہایا تھا شہر بارش میں
وہ رنگ اتر ہی گئے جو اترنے والے تھے
اس ایک چھوٹے سے قصبے میں ریل ٹھہری نہیں
وہاں بھی چند مسافر اترنے والے تھے

رضیہ ________ میاں چنوں

دل اس قدر اداس بھی پہلے کبھی نہ تھا
غم میرا اک رفیق تو تھا زندگی نہ تھا
بکھری ہوئی تھی شہر میں چہروں کی بازگشت
جس شخص کی تلاش تھی بس اک وہی نہ تھا

نمرہ، اقراء ________ کراچی

فقیرِ عشق تھا جس کو سکندر کر دیا تو نے
تیرا حسنِ نظر، کنکر کو گوہر کر دیا تو نے
تیری گلیوں میں رہتے تھے تو اک احساس تھا گھر کا
کسی کا گھر بسا کر ہم کو بے گھر کر دیا تو نے

نسیم اسحٰق انجم ________ کنگن پور

ان کو گئے تو ایک زمانہ ہوا مگر
خوشبو ہے آج بھی میرے قرب و جوار میں

پارس بلوچ ________ ڈہرکی

بارشیں چھت پہ کھلی جگہوں پہ ہوتی ہیں مگر
غم وہ ساون ہے جو بند کمروں کے اندر برسے

مہوش ڈوگر ________ گوجرانوالہ

وہ اپنے گاؤں کی گلیاں تھیں دل جن میں ناچتا پھرتا تھا
اب اس سے فرق نہیں پڑتا ناشاد ہوا یا شاد ہوا

شازیہ رانا ________ دیپال پور

ہر شخص ہی جیسے رخِ باطل سے ملا ہو
ایک بھی نہیں ایسا جو ہمیں دل سے ملا ہو
پھر راہ سے، راہبر سے، مسافت سے گلہ کیا
جب حکم پلٹ جانے کا منزل سے ملا ہو

انابیہ خان ________ پھلوال

ہر شام چراغوں کی طرح جلتی ہیں آنکھیں
کیا کوئی چلا جائے تو یوں ہوتا ہے محسن

سدرہ ________ عبدالحکیم

اتنا آساں بھی نہیں اپنی ہستی سے گزر جانا
اترا جو سمندر میں تو دریا بہت رو دیا
جو شخص نہ رو یا تھا تپتی ہوئی راہوں میں
سایۂ دیوار میں بیٹھا تو بہت رو دیا

تحریم، عائشہ ________ گوجرہ

ملا تھا ہجر کے رستے میں صبح کی مانند
بچھڑ گیا تھا مسافر سے رات ہونے تک
میں اس کو بھولنا چاہوں تو کیا کروں آخر
وہ مجھ میں زندہ ہے میری ذات ہونے تک

مدیحہ یوسف ________ فیصل آباد

کیا خبر کون سی خوشی کے لیے
دل یونہی گنوائے جاتا ہے
رنگ پیلا ہے تیرا کیوں ناصر
تجھے کیا رنج کھائے جاتا ہے

دُنیا کا کوئی بھی انسان جذبات و احساسات سے خالی نہیں۔ نرم و نازک جذبات زندگی کی اساس ہیں۔ جس طرح خوشبو کے بغیر پھول فقط رنگ رہ جاتا ہے' اسی طرح اظہار کے بنا جذبے اکثر بے مول رہ جاتے ہیں۔ اظہار کا پیرایہ چاہے کوئی ہو' اس کا ہونا ہی سرشاری ہے۔ شاعری اظہار کا ایک خوب صورت ذریعہ۔ اکثر طویل گفتگو بھی آپ کے احساس کو اس طرح واضح نہیں کر پاتی جو فقط ایک شعر کہہ دیتا ہے اور آپ بے ساختہ کہہ اٹھتے ہیں۔ "ارے یہ ہی تو میرے دل میں تھا۔"

زندگی کی طویل دُھوپ چھاؤں میں بہت سی یادیں' بہت سی باتیں آپ کی ہم سفر رہی ہوں گی۔ کبھی آنکھ میں آنسو بن کر' کبھی لب پر پھول کھلائے۔ اپنی یادوں میں ہمیں بھی شریک کیجیے' مگر صرف منظوم پیرائے میں۔ یہ کوئی شعر بھی ہو سکتا ہے' نظم بھی اور غزل بھی۔ اس ماہ سے ہم آپ کے لیے ایک نیا سلسلہ شروع کر رہے ہیں۔ "روشن حرف وہ سارے"

سوالات یہ ہیں۔

1 وہ شعر جو اکثر آپ کے لبوں پہ رہتا ہے؟
2 وہ شعر' نظم یا غزل جو آپ کے پسندیدہ شاعر سے تعارف کی بنیاد بنا؟
3 کسی نے آپ کو دیکھ کر بے ساختہ کوئی شعر پڑھا ہو؟
4 وہ غزل جو آپ نے ٹی وی یا ریڈیو پر سنی تو گائیکی کی بنا پر آپ کو اچھی لگی؟
5 کلاسیکی شاعری میں سے آپ کا انتخاب؟

# روشن حرف وہ سارے

شفق چوہدری

شفق چوہدری۔۔۔ فیصل آباد

ایک شعر جو کالج لائف میں میری زبان پہ اتنا رہا کہ میری شناخت بن گیا۔ فرینڈز کی ڈائری میں جب کچھ لکھا تو اختتام یوں ہوتا تھا کہ "اور اپنے لیے (تعارف) بس اتنا ہی۔"

اے چشم فلک' اے چشم زمیں' ہم لوگ' تو پھر آنے کے نہیں
دو چار گھڑی کا سپنا ہیں' دو چار گھڑی کا خواب ہیں ہم

اور اب بھی ایسا ہوتا ہے کہ کوئی ایک شعر اچھا لگے تو بہت دیر تک لبوں پہ رہتا ہے' جیسا کہ آج کل

کوئی تعویذ ہو رد بلا کا
محبت میرے پیچھے پڑ گئی ہے

اور ایک...

دائم آباد رہے گی دنیا
ہم نہ ہوں گے' کوئی ہم سا ہوگا

یوں تو پسندیدہ شعراء میں سرفہرست امجد اسلام امجد' ابن انشاء ہیں لیکن مجھ سے نئے لکھنے والوں کی نئی نظمیں ایسی ہوتی ہیں کہ ڈائری میں ایک نمایاں مقام حاصل کر لیتی ہیں۔ طاہر محمود کی یہ نظم ان سے تعارف کا وسیلہ بنی۔

کوئی وعدہ نہیں ہم میں
نہ آپس میں بہت باتیں

نہ ملنے میں بہت شوخی
نہ آخر شب منا جاتیں

مگر اک ان کہی سی ہے
جو ہم دونوں سمجھتے ہیں

عجب اک سرخوشی سی ہے
جو ہم دونوں سمجھتے ہیں

سارے دلربا منظر
طلسمی چاندنی راتیں

کبھی دھوپ کا موسم
یا ہلکے سکھ کی برساتیں

سب ہی اک ضد میں رہتے ہیں
مجھے پیہم یہ کہتے ہیں

محبت یوں نہیں اچھی
محبت یوں نہیں اچھی

ایسا تو کچھ نہیں تھا' ہاں! لیکن ایک دن یوں ہی ایک فرینڈ کے ساتھ چیٹنگ چل رہی تھی تو میرا ہر بات کا تفصیل سے جواب دینا تھا یا کچھ اور کہ اس کی طرف سے یہ شعر موصول ہوا۔

بہت جلدی سمجھ میں آنے لگتے ہو زمانے کی
بہت آسان ہو' دیکھو تو' تھوڑے سے دشوار ہو جاؤ

اور ایسے ہی ایک بار میری دوست نے میری ہی ڈائری سے ایک شعر پڑھتے ہوئے کہا تھا کہ جس طرح تم ہر ایک سے اپنائیت سے ملتی ہو تو ہم تمہارے ہی کیسے ہیں۔

یہ دل بہت اداس ہے جب سے خبر ہوئی
ملتے ہو تم خلوص سے' ہر آدمی کے ساتھ

اور پھر بہت عرصہ وہ اس شعر کو سنا کر میرا دل جلاتی رہی اور میں اسے سمجھاتی رہی کہ ہر کسی کی اپنی ایک جگہ ہوتی ہے' کوئی بھی کسی کی جگہ نہیں لے سکتا۔ اور اور... خیر چھوڑیں۔

کوئی ہاتھ بھی نہ ملائے گا جو گلے ملو گے تپاک سے
یہ نئے مزاج کا شہر ہے' ذرا فاصلے سے ملا کرو

جی بہت سے لوگ اس بات کا احساس دلاتے ہیں' مگر ہم اکثر جانتے بھی انجان بن جاتے ہیں۔

"فیصل لطیف" کی آواز میں گائی گئی یہ غزل صرف اچھی نہیں بلکہ بہت اچھی لگی۔ میں نے اسے اتنا سنا کہ بس! آپ سب بھی ایک بار ضرور سنیں' اگر ابھی تک نہیں سنی تو۔

سب محبت کا اک پہر ہے
ساحلوں پہ گھروندے بنائے تھے ہم نے
تمہیں یاد ہیں
رنگ بارش میں کیسے اڑائے تھے ہم نے
تمہیں یاد ہیں
جانے کس کے لیے گھر سجائے تھے ہم نے
تمہیں یاد ہیں
کوئی خوشبو کا جھونکا ادھر تھا نکلتا کہیں
دور ہے میلوں' صحرا میں خوابوں کا دریا کہیں
ہر خوشی آتے جاتے وقت کی لہر ہے
سب محبت کا اک پہر ہے
زندگی دھوپ چھاؤں کا ایک کھیل ہے' یہ چھٹتی نہیں
اور اسی کھیل میں دن گزرتا نہیں' رات کٹتی نہیں
پیار کرتے ہوئے آدمی کی کبھی عمر گھٹتی نہیں
دل کی دہلیز پہ لفظ روشن تیرے نام سے
رت جگے آئینوں میں کھلے ہیں کہیں شام سے
ایک دریا ہے چاروں طرف' درمیاں دوپہر ہے
سب محبت کا ایک پہر ہے

کلاسیکی شاعری میں "فیض احمد فیض" کی اپنی ایک الگ پہچان ہے۔ "میرے درد کو جو زباں ملے" میری ڈائری میں تحریر "فیض احمد فیض" کی اعلیٰ شاعری کی ایک خوب صورت سی مثال۔

"میرے درد کو جو زباں ملے"

میرا درد نغمۂ بے صدا
میری ذات ذرۂ بے نشاں

میرے درد کو جو زباں ملے
مجھے اپنا نام و نشاں ملے

میری ذات کا جو نشاں ملے
مجھے رازِ نظمِ جہاں ملے

جو مجھے یہ راز نہاں ملے
میری خامشی کو بیاں ملے

مجھے کائنات کی سروری
مجھے دولت دو جہاں ملے



## خبریں و بگریں

غزل توانا

میراسے شادی کے امیدوار

میرا ان دنوں نجی چینل کی مدد سے اپنے لیے "شوہر" کی تلاش میں ہیں۔ پروگرام میں جہاں میرا کے بے شمار امیدوار شرکت کر رہے ہیں، وہیں ایک امیدوار ایسا بھی ہے، جس نے پروگرام میں حصہ تو نہیں مگر وہ میرا سے شادی کا شدید خواہش مند ہے.... اور وہ ہے ذیشان سکندر۔

ذیشان سکندر خود بھی معروف اداکار ہیں۔ وہ میرا کے ساتھ فلم "تنہا" میں کام بھی کر چکے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ اسی فلم کے دوران میرا سے ان کا عشق عروج کو پہنچا، تب ہی تو وہ میرا سے شادی کے لیے لندن سے دوڑے چلے آئے ہیں، جہاں وہ گزشتہ پانچ سال سے حصول تعلیم کی غرض سے مقیم تھے۔ میرا نے ابھی تک ذیشان کی پیش کش کا کوئی واضح جواب نہیں دیا ہے، لیکن انہوں نے ذیشان کے لیے پسندیدگی کا برملا اظہار ضرور کیا ہے۔

میرا ابھی ذیشان کا رشتہ قبول کر بھی کیسے سکتی ہیں.... کیونکہ اگر انہوں نے ایسا کیا تو نجی چینل پر جاری ان کا پروگرام اپنے ناظرین گنوا بیٹھے گا.... اور کہیں میرا کو شادی کارڈ کے جواب میں اس چینل کی طرف سے مالی نقصان کے ہرجانے کا نوٹس وصول کرنا نہ پڑ جائے۔

جوڑا زری کا لانا

"پشاور سے میری خاطر دنداسہ لانا" سے لازوال شہرت حاصل کرنے والے گلوکار جاوید اختر ایک طویل مدت سے امریکہ میں مقیم ہیں۔ وہ آج کل پاکستان آئے ہوئے ہیں۔ ایک ٹی وی انٹرویو میں جاوید اختر نے خوش گوار یادوں کو تازہ کرتے ہوئے بتایا کہ وہ پشاور میں اسٹیج پرفارمنس دے رہے تھے۔ وہ اپنا اس وقت کا ایک مقبول عام گیت پیش کر رہے تھے، جس کے بول ہیں۔

تجھ کو قسم ہے میری، نہ آنا ہاتھ خالی
آنکھوں میں بسنے والے میرے چمن کے مالی
کہتا ہے پیار میرا، تازہ گلاب لانا
میرے واسطے صنم
تو واں کی سرزمیں سے، جوڑا زری کا لانا
لانا سجا کے ڈالی، میرے چمن کے مالی

ابھی جاوید نے گانا شروع ہی کیا تھا کہ اچانک ایک شخص اسٹیج پر چڑھ گیا۔ جاوید گھبرا گئے، مگر اس وقت جاوید کی خوشی کا ٹھکانہ نہ رہا، جب اس شخص نے "زری کے گیارہ جوڑے" جاوید اختر کی خدمت میں بطور تحفہ پیش کیے اور بتایا کہ وہ زری کے یہ جوڑے جاوید کے لیے بطور خاص دبئی سے لایا ہے۔ جاوید اختر اپنے پرستار کی محبت کے اس انوکھے انداز پر بے حد مسرور ہوئے۔

جاوید نے بتایا کہ وہ جوڑے انہوں نے اپنی بیٹی کو دے دیے۔ وہ جاوید اختر تھے، اس لیے سارے جوڑے بیٹی کو دے دیے، عارف لوہار ہوتے تو زری کے وہ سارے جوڑے خود ان ہی کے کام آتے۔





ٹینس اسٹار اعصام الحق کی منگنی

ٹینس کے معروف کھلاڑی اعصام الحق کی منگنی کی تقریب گزشتہ ماہ کے وسط میں انجام پائی۔ اعصام کی منگیتر فاہا اکمل صرف خوب صورت ہی نہیں ہیں، بلکہ انہوں نے لندن سے اعلا تعلیم بھی حاصل کی ہوئی ہے۔ ان کے ملن کا قصہ بھی بے حد دلچسپ ہے۔ فاہا اکمل، اعصام الحق کی پرستار ہیں۔ وہ اعصام کا آٹو گراف لینے کے لیے آئیں اور آٹو گراف کے ساتھ اعصام انہیں اپنا دل بھی دے بیٹھے۔ اعصام کی پرستار فاہا اکمل کے کبھی وہم و گمان میں بھی نہ ہوگا کہ اعصام خود ان کے پرستار ہو جائیں گے۔ وہ ٹینس کے میدان میں فتوحات کے جھنڈے گاڑنے والے اس عظیم کھلاڑی کو جیتنے پر بے حد خوش ہیں۔ چندے آفتاب اعصام الحق کو چندے ماہتاب فاہا اکمل کا ساتھ ملنے پر ہماری طرف سے ڈھیروں مبارک باد۔

لیڈیز پینٹ

نثار بٹ ملک کے معروف کامیڈین ہیں۔ منہ سے مختلف سازوں کی آوازیں نکالنے کا فن انہیں دنیائے کامیڈی میں ایک خاص انفرادیت عطا کرتا ہے۔ نثار بٹ بتاتے ہیں کہ کامیڈی کا فن انہوں نے اپنی والدہ سے سیکھا۔ جب نثار سے ملنے کوئی شخص گھر میں آتا تو ان کی والدہ اس شخص کا حلیہ اور وضع قطع نہایت پرلطف انداز میں بیان کرتی تھیں۔ والدہ کے اسی انداز نے نثار بٹ کو کامیڈی کی طرف مائل کیا۔

1977ء میں نثار کو "منور ظریف شو" میں پرفارم کرنے کا موقع ملا۔ نثار اس شو کے لیے بے حد پُرجوش تھے، کیونکہ یہ ان کا پہلا شو تھا۔ اس شو کے لیے انہوں نے لنڈا سے پینٹ (پتلون) خریدی اور شو میں پہن کر چلے گئے۔ شو میں ان کی پرفارمنس تو بے حد زبردست رہی، مگر اس پتلون نے انہیں بہت تنگ کیا۔ نثار نے زندگی میں پہلی مرتبہ پتلون پہنی تھی۔ لہٰذا وہ سمجھے شاید یہ اسی لیے پریشان کر رہی ہے، مگر لوگوں نے انہیں بتایا کہ یہ تو "لیڈیز پینٹ" ہے۔ نثار کو معلوم نہیں تھا کہ مردانہ اور زنانہ پتلونوں میں فرق ہوتا ہے، لہٰذا انہوں نے زنانہ پتلون خرید لی تھی۔ لوگوں کے توجہ دلانے پر بعد میں وہ دکان پر پینٹ واپس کرنے گئے، مگر دکان دار نے پینٹ واپس لینے سے انکار کر دیا۔ وہ پینٹ آج بھی نثار کے پاس محفوظ ہے۔

ایک اور چربہ

ریما کی فلم "لو میں گم" کی نمائش عید پر متوقع ہے۔ ٹی وی پر ان دنوں اس فلم کی تشہیری مہم کے لیے ایک گانا چلایا جا رہا ہے، جس میں آپ معروف فنکاروں کی ایک "کھیپ" کو پرفارم کرتا دیکھ رہے ہیں۔ اس گانے میں ندیم، جاوید شیخ، معمر رانا، ریشو، صاحبہ، میرا، ریما اور



...شم ماضی کے سارے اختلافات بھلا کر شیر و شکر نظر ...رہے ہیں۔

...وطن عزیز میں شیر اور بکری کے ایک گھاٹ پر پانی ...نے کے خواب کو آج تک کوئی حکمراں شرمندہ تعبیر نہ ...کر سکا، مگر ریشم اور میرا کی ایک گھاٹ پر پرفارمنس کا ...سہرا بلاشبہ ریما کے سر ہے۔ ریما جی! جہاں اس ...پراجیکٹ پر اتنی محنت کی، وہیں تھوڑی سی توجہ گانے ...کی دھن بنوانے پر بھی دے لی ہوتی کہ لوگوں کا حافظہ ...اتنا بھی خراب نہیں ہو گیا کہ حد ہو چکا ہے۔ وہ پڑوسی ملک کے مشہور گانے "دھتنگ ...دھتنگ" کو ابھی بھولے نہیں ہیں۔

## یہ بیان کا لمانہ

...پاکستان بطور خاص کراچی کے ایک دو نہیں، ...سینکڑوں سرمایہ کار اور صنعت کار اپنا سرمایہ سمیٹ کر ...بنگلہ دیش منتقل ہو گئے ہیں۔ کراچی سے سرمائے کی ...منتقلی کے اسباب یہ بتائے جاتے ہیں کہ بنگلہ دیش ...میں نہ اغوا برائے تاوان کو کاروبار کا درجہ حاصل ہے، ...نہ بھتہ مافیا سرگرم ہے اور نہ دہشت گردی کی فصل ...لہلہاتی ہے۔

(زاہدہ حنا... نرم گرم)

...پرویز مشرف کو وردی اتارنے کے تیس لاکھ اور ...پنشن کی مد میں ہر ماہ 50 ہزار روپے ادا کیے جاتے ہیں۔ ریٹائر ہونے پر پاکستان میں پرویز مشرف کی جائیداد کا تخمینہ ایک ارب تک لگایا گیا ہے۔

(اسد مفتی... ایمسٹرڈیم، ہالینڈ)

دنیا کے 48 ممالک کی افواج، نہ کوئی مددگار، پڑوس کے مسلمان بھائی بھی بے غیرتوں کی طرح دشمن کے ساتھی۔ ایسے میں کون تھا جس نے بے یار و مددگار طالبان کو یہ نصرت بخشی کہ امریکہ وہاں سے آسانی کے ساتھ کم سے کم جانی نقصان کی ضمانت کے لیے بدنام دہشت گرد طالبان سے مذاکرات کر رہا ہے۔

(اوریا مقبول جان... حرف راز)

## مضر صحت

بچے کی مسکراہٹ سخت سے سخت دل انسان کی توجہ حاصل کر لیتی ہے اور اگر وہ بیمار ہو جائیں تو سب کے دل اداس ہو جاتے ہیں۔ عموماً مائیں بخار میں بچوں کو پیراسیٹامول سیرپ پلاتی ہیں۔ حالیہ تحقیق نے اس کے استعمال کو خطرناک قرار دیتے ہوئے مضر صحت قرار دیا ہے۔ ماہرین کی رائے میں بچوں میں ابتدائی 15 ماہ میں کالپول یا پیراسیٹامول سیرپ کے غیر ضروری استعمال سے مختلف قسم کی الرجی اور دمے کے امکانات بڑھ جاتے ہیں۔ وہ مائیں جو معمولی بخار یا درد میں یہ ادویات بچوں کو پلاتی ہیں اس سے دمے اور الرجی کے امکانات 90 فیصد تک بڑھ جاتے ہیں۔ ان کے سینے سے سیٹی جیسی آوازوں کے علاوہ دمہ کی دیگر علامتیں بھی ظاہر ہوتی ہیں۔ اگرچہ پیراسیٹامول کے فوائد اس کے نقصانات سے زائد ہیں اس لیے صرف ضرورت کے وقت ہی اس کا استعمال کیا جائے۔









# رمضان کے پکوان

خالدہ جیلانی

ماہ رمضان کی بابرکت ساعتیں جاری و ساری ہیں۔ یہ ماہ تزکیہ نفس کے لیے بہترین ہے۔ روزہ کو جسم کی زکوٰۃ کہا جاتا ہے۔ تاہم مشاہدہ ہے کہ اسی ماہ ہم اپنے جسم میں "خوراک کی ذخیرہ اندوزی" دیگر مہینوں کی نسبت کچھ زیادہ ہی کر لیتے ہیں۔ یوں ہم اس ماہ کے اجر و فیوض سے خود کو کسی حد تک دور بھی کر لیتے ہیں۔ اور روزوں کے طبی و روحانی فوائد سے محروم بھی رہتے ہیں، تو پیاری بہنو! کھائیں سب کچھ مگر اعتدال کے ساتھ۔

## مونگ کی دال کے سموسے

اجزا :

| | |
|---|---|
| تلی ہوئی مونگ | 1 پاؤ |
| سموسے کی پٹیاں | 2 درجن |
| پودینہ | 1/2 گڈی |
| ہرا دھنیا | 1/2 گڈی |
| پیاز (بڑی) | 1 عدد |
| سویا | 1 گڈی |
| لیموں | 2 عدد |
| انڈے (سفیدی) | 2 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لیے |

ترکیب :

ایک بڑے پیالے میں تلی ہوئی مونگ کی دال کے ساتھ تمام اشیاء ڈال کر اچھی طرح مکس کریں اور تھوڑی دیر کے لیے چھوڑ دیں۔ تقریباً 15 منٹ بعد آمیزے کو سموسے کی پٹیوں میں بھریں اور کناروں کو انڈے کی سفیدی لگا کر اچھی طرح بند کریں۔

کڑاہی یا فرائی پان میں سنہرا ہونے تک تلیں۔
انار دانے اور پودینے کی چٹنی کے ساتھ پیش کریں۔

## لیموں کا شربت

اجزا :

| | |
|---|---|
| لیموں | 1/2 کلو |
| چینی | 4 کپ |

ترکیب :

لیموں کا رس نکال لیں۔ بیج نکال کر پھینک دیں۔ ایک پتیلی میں چینی ڈال کر ایک کپ پانی ملائیں اور پکا کر شیرہ تیار کرلیں۔ چولہے سے اتار کر ٹھنڈا کرلیں۔ لیموں کا رس شامل کریں۔ مکمل طور پر ٹھنڈا ہوجائے تو ایک صاف بوتل میں بھر کر فریج میں رکھ لیں۔ پیش کرتے وقت ایک گلاس میں برف اور دو یا تین چمچے تیار کیے ہوئے شربت کے ڈالیں اور ٹھنڈا پانی شامل کرلیں۔ افطار کے وقت فوری تیار کیا جانے والا فرحت بخش مشروب ہے۔

## آلو دہی

اجزا :

| | |
|---|---|
| آلو | 1 کلو |
| پیاز بڑی | 2 عدد |
| ادرک لہسن پیسٹ | 1 کھانے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | 1 چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا زیرہ | 1 چائے کا چمچہ |
| سرخ پسی مرچ | 1 چائے کا چمچہ |
| ہلدی | 1/2 چائے کا چمچہ |
| رائی | 1/2 چائے کا چمچہ |
| کڑی پتہ | چند عدد |
| ہرا دھنیا | 1/4 گڈی |
| دہی | 1/2 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 1/2 پیالی |

ترکیب :

آلو چھیل کر موٹے موٹے گول قتلے کاٹ لیں۔ پیاز، زیرہ، لہسن ادرک کا پیسٹ، ہلدی، پسی مرچ کو 1/3 کپ پانی میں باریک پیس لیں۔ دہی کو خوب اچھی طرح پھینٹ لیں۔ آلو ابال لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے اس میں رائی کڑکڑائیں۔ اب اس میں کڑی پتہ ڈال کر 2 منٹ فرائی کریں پھر اس میں باریک پسا ہوا آمیزہ ڈال دیں۔ تھوڑی دیر بعد دہی ڈال کر اچھی طرح بھونیں۔ نمک اور آلو ڈال کر 10 منٹ کے لیے دم پر رکھ دیں۔ پھر گرم گرم پیش کریں۔

## توری کے چھلکوں کے کباب

اجزا :

| | |
|---|---|
| توری کے چھلکے | 1 پاؤ |
| ابلی ہوئی چنے کی دال | 1 کپ |
| لہسن ادرک کا پیسٹ | 1 کھانے کا چمچہ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| گرم مسالہ | 1/2 چائے کا چمچہ |
| ڈبل روٹی کا چورا | 1/2 کپ |
| ہری مرچ | 4 عدد |
| دھنیا، پودینہ | 1 کپ |
| کٹی سرخ مرچ | 1 چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| انڈا | 1 عدد |
| تیل | تلنے کے لیے |

ترکیب :

توری کے چھلکے اور ابلی ہوئی چنے کی دال، لہسن ادرک کا پیسٹ ڈال کر بغیر پانی کے اتنا پکائیں کہ چھلکے نرم ہوجائیں اور پانی خشک ہوجائے۔ پھر چوپر میں یا سل پر پیس لیں۔ پیاز، گرم مسالا، ڈبل روٹی کا چورا اور باقی تمام اجزا ڈال کر اچھی طرح مکس کریں اور 1/2 گھنٹے کے لیے فریج میں رکھ دیں۔



شامی کباب کی طرح ان کو بھی شیپ دیں۔ فرائی پان میں تیل گرم کرکے درمیانی آنچ پر تل لیں۔
افطار کے وقت چٹنی کے ساتھ پیش کریں یا سحری میں چپاتی کے ساتھ تناول فرمائیں۔

## مال پورہ

اجزا:

| | |
|---|---|
| میدہ | 1 کپ |
| چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| انڈا | 1 عدد |
| دودھ | 3/4 کپ |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |
| شہد | حسب پسند |

ترکیب:

ایک بڑے پیالے میں میدہ اور چینی ڈالیں۔ چھوٹے پیالے میں انڈا اور دودھ ڈال کر اچھی طرح پھینٹ لیں پھر میدے میں ڈال کر اچھی طرح مکس کر لیں۔

ایک فرائی پان میں تھوڑا سا مکھن ڈال کر گرم کریں۔ تھوڑا سا آمیزہ ڈال کر پکائیں (آملیٹ کی طرح) 2 منٹ بعد پلٹ دیں اور دوسری طرف بھی 2 منٹ کے لیے پکائیں پھر اتار لیں۔ اسی طرح تمام آمیزے کے پین کیک بنالیں۔ ایک کے اوپر ایک پین کیک رکھ کر اس پر شہد ڈال دیں۔
افطار پر منفرد ڈش بنا کر سب کا دل جیت لیں۔

## چکن، پنیر اور آلو کا آملیٹ

اجزا:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلا ہوا) | 1 عدد |
| چکن (اُبلا ہوا) | 2 چھٹانک |
| انڈے | 4 عدد |
| پسی سیاہ مرچ | حسب ذائقہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |

آلو کو 1/2 انچ کیوبز کی شکل میں (چوکور) کاٹ لیں۔ ایک پیالے میں انڈے ڈال کر خوب اچھی طرح پھینٹ لیں اور نمک اور پسی ہوئی سیاہ مرچ بھی ڈال دیں۔

فرائی پان میں مکھن ڈال کر درمیانی آنچ پر گرم کریں۔ ابلا ہوا چکن ریشے کر کے اس میں ڈال کر 5 منٹ تک پکائیں۔ آلو شامل کر کے مزید 5 منٹ تک پکائیں۔ اب اس فرائی پان میں انڈے کا آمیزہ ڈال دیں۔ دھیمی آنچ پر 10 منٹ تک پکائیں۔ جم جائے تو پنیر چھڑک کر 2 منٹ کے لیے چھوڑ دیں۔ پنیر پگھل جائے تو سمجھیں پنیر آلو آملیٹ کھانے کے لیے تیار ہے۔

## جودھ پوری کچوری

اجزا:

| | |
|---|---|
| میدہ | 2 کپ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لیے |
| چنے کی دال | 1 کپ |
| پیاز | 2 عدد |
| ثابت دھنیا | 1 چائے کا چمچہ |
| ادرک | 1 کھانے کا چمچہ |
| سونف | 1 چائے کا چمچہ |
| پسی سرخ مرچ | 1 چائے کا چمچہ |

میدے میں ایک کھانے کا چمچہ تیل اور نمک ملا کر سخت آٹا گوندھ لیں۔ چنے کی دال کو 5 سے 6 گھنٹے کے لیے بھگو دیں پھر پیس کر ایک گاڑھا سا پیسٹ بنالیں۔ پیاز، کوٹا ہوا ثابت دھنیا، باریک کٹی ہوئی ادرک اور دیگر اجزا ڈال کر اچھی طرح مکس کر لیں۔ نمک نہ ڈالیں۔

گندھے ہوئے آٹے کے چھوٹے چھوٹے پیڑے بنالیں۔ انہیں کھوکھلا کر کے اس میں چنے کی دال کا آمیزہ بھر دیں۔ پوری کی شکل میں بیل لیں اور ہلکی آنچ پر گہرے تیل میں تل لیں۔ براؤن ہونے پر اتار لیں۔ دہی کی چٹنی کے ساتھ افطار پر پیش کریں۔





# نفسیاتی الجھنیں

عدنانہ

مطالعے کے دوران مجھے گلیمن کی بات بہت اچھی لگی۔ میں نے اس پر غور کیا اور کرتا ہی چلا گیا۔
"نرم اور صلح کن الفاظ نہایت طاقت ور ہوتے ہیں۔"
آج سے کوئی تیس پینتیس سال پہلے ڈیل کارنیگی کی کتاب ہاؤ ٹو ون فرینڈز اینڈ انفلوئنس پیپلز کا ترجمہ نظر سے گزرا۔ کتاب کا نام بہت خوب صورت تھا۔
"میٹھے بول میں جادو ہے۔"
میں سمجھتا ہوں اور آپ بھی مجھ سے اتفاق کریں گے کہ بری، کڑوی اور سخت بات کو بھی نرم لہجے میں کہا جائے اور صلح کن رویہ اختیار کیا جائے تو آپ اعصابی کھچاؤ کے علاوہ ذہنی اذیت، کوفت سے بچ سکتے ہیں۔ آپ کا بلڈ پریشر نہیں بڑھے گا۔ آپ کے غصے کے اثرات سے آپ کا دل محفوظ رہے گا۔ آپ کی زندگی آرام سے گزرنے کے ساتھ ساتھ لمبی بھی ہو جائے گی۔
یہی مشورہ میں نے اپنے ایک جاننے والے کو دیا جو ایک ادارے کے سربراہ ہیں۔ وہ اکثر ٹینشن اور اعصابی کھچاؤ کا شکار رہتے تھے۔ وہ اپنے ماتحتوں پر بری طرح ناراض ہوتے تھے، گرجتے، برستے تھے اور نتیجہ یہ کہ ان کا بلڈ پریشر بڑھ جاتا تھا اور دل پر ایک بوجھ سا آپڑتا تھا۔ بھوک مر جاتی تھی پھر خود کو نارمل کرنے کے لیے سکون آور گولیاں استعمال کرتے تھے۔
خوش اخلاقی، ضبط و تحمل، ایثار، بے لوث خدمت، مقصد کی سچی لگن، یہ ایسے اوصاف ہیں۔ جو انسان کو صحیح معنوں میں انسان بناتے ہیں اور ذہنی سکون، قلبی اطمینان کا باعث بنتے ہیں اور کامیابی کا راستہ ہیں۔



کم ہمتی، تنک مزاجی، غصہ، خوف اور شکستہ دلی بھی ایک طرح کا ڈپریشن ہے۔ ان میں غصہ اور تنک مزاجی زیادہ ڈپریشن کے زمرے میں نہیں آتے۔ لیکن پھر بھی بعض دوسری باتیں مل کر یعنی اپنی کم ہمتی کی وجہ سے زبردستی کا غصہ، بات بات پر تلخی اور تنک مزاجی کو بھی ایک طرح کا ڈپریشن ہی سمجھنا چاہیے۔ اس سے نجات حاصل کرنا قطعی طور پر آپ کے اپنے ہاتھ میں ہے۔ ارادے باندھنا، ہمت کرنا اور اس پر عمل کرنا ڈپریشن کو شکست دینا ہے اور ایک واضح شکست دینے کا مطلب ہے کہ آپ نے ڈپریشن پر فتح حاصل کر لی اور اپنی زندگی کو کامیابی اور کامرانی سے ہمکنار کر لیا۔
ڈپریشن سے نجات کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ خود کو مصروف رکھیں۔ دوسروں میں دلچسپی لیں۔ ان سے محبت کریں، محبت کرنے والے لوگوں کو اپنے بارے میں سوچنے کا موقع ہی نہیں ملتا۔ وہ دوسروں کی خوشیوں میں اپنی خوشیاں تلاش کرتے ہیں۔ اور ان کے دل ہمیشہ سچی خوشی سے سرشار رہتے ہیں۔

**ص۔ ا..... لاہور**

ان بہن نے لکھا ہے، میں اپنی چھوٹی سے چھوٹی بات بھی کسی سے شیئر نہیں کرتی چاہے وہ خوشی کی ہو یا غم کی آپ واحد ہیں جن سے اتنی بڑی بات شیئر کی ہے۔ آپ نے جواب دے دیا تو تسلی ہو گئی۔ اب دل کرتا ہے اپنی ہر الجھن آپ سے شیئر کرلوں اگر میں خط لکھوں تو آپ تنگ تو نہیں ہوں گے؟

اچھی بہن! بھائی کبھی بہنوں سے تنگ نہیں ہوتے۔ آپ پورے اطمینان سے خط لکھ سکتی ہیں۔ جس افسانے کا آپ نے ذکر کیا، وہ میں نے پڑھا ہے۔ لیکن آپ شاید سمجھ نہیں سکیں۔ وہ یکسر مختلف بات تھی۔ آپ کا مسئلہ اس سے مختلف ہے اس کالم میں وضاحت ممکن نہیں ہے۔ اتنا کہا جا سکتا ہے کہ آپ کے مسئلے میں غالب یہی ہے کہ خرابی واقع نہیں ہوگی۔

آپ بے فکر ہو جائیں اور اچھی اچھی باتیں سوچیں۔ سارے خوف دل سے نکال دیں۔ اللہ پر بھروسا کیا ہے تو کس بات کا خوف؟ ان شاء اللہ آپ کے ساتھ اچھا ہی ہوگا۔

**ر**

اچھی بہن آپ نے جو حالات لکھے ہیں۔ میں تو آپ کو خوش نصیب سمجھتا ہوں۔ ایک نیک، مخلص شوہر پانا خوش نصیبی ہی تو ہے۔ حالات ایسے ہو گئے کہ آپ کے شوہر کو دوسری شادی کرنا پڑی تب بھی یہ بڑی بات ہے کہ اس نے آپ کو نظرانداز نہیں کیا۔ جو آپ کے دل میں احساسات اور خدشات پیدا ہوتے ہیں۔ وہ قدرتی ہیں۔ کسی بھی عورت کے لیے یہ برداشت کرنا مشکل ہوتا ہے لیکن یہ بھی سوچیں کہ آپ کے شوہر نے جو بھی کیا گھر اور بچوں کے لیے کیا۔ بہت سی خواتین کے شوہر بلا کسی وجہ کے دوسری شادی کر لیتے ہیں اور ان پر بالکل توجہ نہیں دیتے، پھر بھی وہ اولاد کی خاطر سب کچھ برداشت کرتی ہیں۔ دل میں جب بھی اس طرح کے جذبات پیدا ہوں آپ تصویر کا دوسرا رخ دیکھیں، آپ کے بچوں کی صحیح دیکھ بھال ہو رہی ہے۔ آپ کے میاں آپ کا خیال رکھتے ہیں اور نئی آنے والی بھی بہت اچھی ہے۔ آپ نے لکھا آپ اس کے ساتھ اچھی ہیں تو اس وجہ سے وہ بھی اچھی ہے۔

ایک بات یاد رکھیں اگر آپ کسی کے ساتھ اچھی ہیں تو ضروری نہیں کہ وہ بھی آپ کے ساتھ اچھا ہو، بد فطرت لوگ اچھائی کا بدلہ برائی سے دیتے ہیں اس لیے اس کی اچھائی کی قدر کریں۔

**ت**

س: میرا تعلق گاؤں سے ہے میں شہر میں پڑھتی ہوں شروع سے محتاط رہی اور کوئی ایسا کام نہیں کیا جس سے والدین کا سر جھکے لیکن ایک کلاس فیلو سے اکثر بات چیت ہوتی تھی۔ اس نے پرپوز کیا۔ میں نے انکار کر دیا لیکن آہستہ آہستہ میں متاثر ہو گئی۔ ہماری اکثر فون پر بات ہوتی ہے لیکن میں ذہنی کشمکش کا شکار ہو گئی ہوں۔ میں نہیں چاہتی والدین کا سر جھکے دوسری طرف اس لڑکے کو نہیں بھول پا رہی اب پڑھائی میں بھی دل نہیں لگتا۔

ج: صنف مخالف میں اللہ تعالیٰ نے کشش رکھی ہے دوستی یا بات چیت ہوتی ہے تو لازماً ایک دوسرے سے متاثر ہوتے ہیں۔ اسی لیے ہمارے مذہب میں نامحرم سے فاصلہ رکھنے کو کہا گیا ہے اور بلا ضرورت بات چیت سے منع کیا گیا ہے۔

فی الحال اس بارے میں سوچنا۔ قبل از وقت اور بے وقوفی ہے۔ اس لڑکے کی تعلیم بھی مکمل نہیں ہے۔ تعلیم حاصل کرنے کے بعد روزگار کے مسائل ہیں۔ پھر یہ بھی نہیں پتا کہ اس کے گھر والے راضی ہوں گے یا نہیں۔ آپ نے اپنے گھر والوں اور اپنی خاندانی روایات کے بارے میں کچھ نہیں لکھا پتا نہیں آپ کے گھر والوں کا فیصلہ کیا ہوگا۔

آپ اپنی تعلیم یکسوئی سے مکمل کریں، وقت آنے پر ہی کوئی فیصلہ کیا جا سکتا ہے۔ ویسے بھی کچی عمر کے فیصلے کچے ہوتے ہیں۔ خیالات میں تبدیلی بھی آ سکتی ہے۔




**سعیدہ عبدالغنی..... احمد پور شرقیہ**

س: میرے اوپر والے لب پر بال ہیں۔ میں انہیں موچنے سے نکالتی ہوں لیکن پوری طرح نکل نہیں پاتے ہیں۔ کیا ان بالوں سے ہمیشہ کے لیے نجات ممکن ہے۔ میں نے سنا ہے کہ لیزر سے بال ہمیشہ کے لیے غائب ہو جاتے ہیں اور دوبارہ نہیں نکلتے ہیں۔ کیا میں یہ علاج کرالوں اس سے کوئی نقصان تو نہیں ہوگا۔

ج: اگر آپ کے بالوں کی رنگت گہری سیاہ ہے اور وہ آپ کے چہرے پر نمایاں نظر آتے ہیں تو اس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ آپ انہیں بلیچ کر لیں اس طرح وہ آپ کی جلد کے ہم رنگ ہو جائیں اور نمایاں نہیں ہوں گے۔

دوسرا طریقہ تھریڈنگ کا ہے۔ اس سے بال کچھ دنوں کے لیے غائب ہو سکتے ہیں لیکن مستقل نہیں۔ آپ کو پندرہ دن میں ایک بار تھریڈنگ کا عمل لازمی کرنا ہوگا۔

لیزر ٹریٹمنٹ کی سہولت چھوٹے شہروں میں مہیا نہیں ہے اس کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ آپ کے بال کافی نمایاں اور موٹے ہوں۔ اس میں کوئی قباحت تو نہیں؟ یہ آپ کو لیزر ٹریٹمنٹ کا ماہر ہی بتا سکتا ہے۔

**شائستہ جبیں..... لاہور**

س: ہمیشہ برسات کے موسم میں میرے چہرے اور بالوں پر بہت خراب اثرات ہوتے ہیں۔ چہرے پر کیل مہاسے نکلنے لگتے ہیں اور بال بھی خشک اور بے رونق نظر آتے ہیں۔ چہرے پر تیل نمایاں ہو جاتا ہے۔ بال چپکنے بھی لگتے ہیں۔

ج۔ بالوں کو بے رونقی سے بچانے کے لیے آپ مہندی سے تیار شدہ ماسک استعمال کریں۔

| | |
|---|---|
| مہندی | آدھا کپ |
| لیموں کا رس | چار چائے کے چمچے |
| انڈے | دو عدد |
| چائے کا چھنا ہوا پانی | دو چمچ |



رمشا مسعود

## بیوٹی بکس

چائے کا چھنا ہوا پانی لے کر آدھا کپ مہندی کے پاؤڈر میں ملائیں اور اس میں لیموں کا رس اور انڈے بھی اچھی طرح پھینٹ کر ملالیں۔ اب اس ماسک کو سر پر اس طرح لگائیں کہ پورا سر اس سے ڈھک جائے خشک ہونے پر سادہ صاف پانی سے سر دھولیں۔ بالوں میں شیمپو سر پانی سے دھونے کے دو گھنٹے بعد لگائیں۔ اس سے رنگ زیادہ اچھا آئے گا۔

بالوں کی خوب صورتی اور چمک دیکھ کر آپ خود حیران رہ جائیں گی۔

کیل مہاسوں سے بچنے اور چہرے کو دلکش بنانے کے لیے آپ روزانہ صبح اپنا منہ دھونے سے پہلے ایک چائے کا چمچہ لیموں کے رس میں ایک چائے کا چمچہ عرق گلاب ملائیں پھر روئی کے پھوہے کی مدد سے اس مرکب کو اپنے چہرے اور گردن پر لگائیں۔ 20 منٹ تک لگا رہنے دیں۔

پھر ٹھنڈے صاف پانی سے چہرہ اچھی طرح دھولیں جلد اچھی طرح صاف ہو جائے گی اور کیل مہاسوں سے محفوظ رہے گی۔

لیکن ایک بات ضرور ذہن میں رکھیں جلد کی اصل خوب صورتی تو اندرونی طور پر ہوتی ہے جو صحت بخش غذاؤں سے پیدا ہوتی ہے۔ اس لیے اپنی غذا کا خاص خیال رکھیں اور ایسی غذائیں استعمال کریں جن میں وٹامن پائے جاتے ہوں۔ مرغن اور دیر ہضم غذاؤں سے پرہیز کریں۔






Chicken Cubes

# Recipe Card

## رِدا آفتاب کی ڈبل تڑکا دال

اجزاء:

ماش کی دال ........ ½ پاؤ

چنے کی دال ........ ½ پاؤ

پیاز ........ 1 عدد

ٹماٹر ........ 6 عدد

نمک ........ 1 چائے کا چمچہ

ہلدی ........ 1 چائے کا چمچہ

پسی لال مرچ ........ 2 چائے کے چمچے

ادرک لہسن کا پیسٹ ........ 2 چائے کے چمچے

تیل ........ 4 کھانے کے چمچے

کنور چکن کیوب ........ 1 عدد

تڑکا بنانے کے اجزاء:

لہسن کے جوے ........ 6 عدد

کڑی پتے ........ 6 عدد

ثابت گول مرچ ........ 6 عدد

ہری مرچ ........ 6 عدد

باریک کٹی ادرک ........ 1 ٹکڑا

ہرا دھنیا ........ ½ گٹھی

مکھن ........ 100 گرام

زیرہ ........ 1 چائے کا چمچہ

ترکیب:

پہلے ½ پاؤ ماش کی دال اور ½ پاؤ چنے کی دال کو ایک گھنٹے کے لیے بھگو دیں۔ اب پتیلی میں 4 کھانے کے چمچے تیل گرم کر کے 1 عدد پیاز براؤن کریں۔ پھر اس میں 6 عدد ٹماٹر، 1 عدد کنور چکن کیوب، 2 چائے کے چمچے پسی لال مرچ، 1 چائے کا چمچہ نمک، 1 چائے کا چمچہ ہلدی اور 2 چائے کے چمچے ادرک لہسن کا پیسٹ شامل کر کے مصالحہ بھون لیں۔

اب اس میں بھیگی ہوئی دالیں اور تین گلاس پانی ڈال کر ہلکی آنچ پر آدھے گھنٹے پکنے دیں۔ دالیں گلنے کے بعد انہیں اچھی طرح گھوٹیں اور چولہا بند کر دیں۔ اب ایک پین میں 100 گرام مکھن کو گرم کر کے 1 چائے کا چمچہ زیرہ، 6 عدد لہسن کے جوے، 6 عدد کڑی پتے اور 6 عدد ثابت گول مرچ ڈال کر فرائی کریں اور تیار دال پر تڑکا لگائیں۔ آخر میں اوپر سے ½ گٹھی ہرا دھنیا، 6 عدد ہری مرچ اور 1 ٹکڑا باریک کٹی ادرک ڈال کر سرو کریں۔




(Rida Aftab)

